# سعادت الکونین

في

# فضائل الحسنین رضی اللہ عنہم

فضائل ومناقب اور واقعہ کربلا پر افراط وتفریط سے مبرا کتاب



مصنف
علامہ مفتی محمد اکرام الدین دہلوی رحمۃ اللہ علیہ
نبیرہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

قادری رضوی کتب خانہ

فضائل ومناقب اور واقعہ کربلا پر افراط وتفریط سے مبرا کتاب

# سعادت الکونین

## فی

# فضائل الحسنین رضی اللہ عنہم


مصنف علامہ مفتی محمد اکرام الدین دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

نبیرہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

ترتیب نو و اضافہ حافظ محمد عبدالاحد قادری



قادری رضوی کتب خانہ

گنج بخش روڈ، لاہور 042-37213575

| | |
|---|---|
| نام کتاب | سعادت الکونین فی فضائل الحسنین رضی اللہ عنہما |
| مصنف | علامہ مفتی محمد اکرام الدین دہلوی رحمۃ اللہ علیہ |
| ترتیب نو و اضافہ | علامہ مولانا حافظ محمد عبد الاحد قادری |
| بار اوّل | ماہ شعبان ۱۴۳۱ھ بمطابق 2010 |
| صفحات | 400 |
| کمپوزنگ | الہجویری کمپیوٹر دار الکتابت 0323-8460386 |
| ڈیزائن ٹائیٹل | فیضی گرافکس دربار مارکیٹ لاہور |
| زیر نگرانی | چوہدری محمد خلیل قادری |
| تحریک | چوہدری محمد ممتاز قادری |
| ناشر | چوہدری عبد المجید قادری |
| تعداد | گیارہ سو |
| قیمت | 300 روپے |

مکتبہ حنفیہ گنج بخش روڈ لاہور

قادری رضوی کتب خانہ گنج بخش روڈ لاہور

Hello: 042-7213575, 0333-4383766

# انتساب

حجۃ الکاملین، دلیل العارفین، جامع شریعت وطریقت امام الواصلین

**حضرت سیدنا ابو محمد امام شاہ بخاری رحمۃ اللہ علیہ**

جن کے فیضان نے مجھ کم ترین کو پہچان عطا کی۔

سگِ کوچہ مہر آباد شریف

حافظ محمد عبد الاحد قادری چشتی

(گوگڑاں) تحصیل وضلع لودھراں

☆=☆=☆

# تقریظ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

شاہ ہست حسین بادشاہ ہست حسین دین ہست حسین دین پناہ ہست حسین

سرداد نداد در دستِ یزید حقا کہ بنائے لاالہ الا ہست حسین

سانحہ کربلا، حق و باطل کا وہ عظیم معرکہ ہے جو قیامت تک دنیا کو درس دیتا رہے گا کہ اہل حق کبھی بھی طاقتور ظالم و فاسق حکمرانوں کے آگے نہیں جھکتے بلکہ وہ حق کی سربلندی اور اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول مقبول ﷺ کی رضا و خوشنودی کے حصول کے لئے اپنا اور اپنے کنبہ کو قربان کر کے ہمیشہ کے لئے جھنڈا لہرایا جا سکتا ہے۔

آج کے اس پرفتن دور میں جہاں باطل کے ایجنٹ حقائق کو جھٹلانے کی ناپاک جسارت کرتے رہے اور کر رہے ہیں۔ ضرورت ہے کہ اہل حق لوگوں تک حق پہنچانے کا اہتمام کریں۔ چنانچہ یہی کوشش ہمارے محب محترم جناب حافظ عبدالاحد صاحب کر رہے ہیں جن کا روحانی تعلق ہمارے آباؤ اجداد سے بہت قدیمی ہے، نے کی کہ فقیر کی لائبریری سے نادر و نایاب اور قدیم محفوظ کتاب **"سعادت الکونین فی فضائل الحسنین"** کی از سر نو ترتیب و اضافہ کر کے لوگوں تک اشاعت کا اہتمام کیا۔

زیر نظر کتاب کی علمی حیثیت کا اندازہ اس بات سے بھی ہوتا ہے کہ مصنف کتاب حضرت مفتی محمد اکرام الدین دہلوی رحمۃ اللہ علیہ حضرت شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد پاک سے ہیں اور یہ خاندان برصغیر میں علمی حوالہ سے اپنی پہچان آپ ہے۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اہل بیت کے صدقہ پاک سے ہماری دنیا و آخرت کو بہتر فرمائے۔

**سیّد ظفر علی شاہ مہروی**

مہتمم جامعہ غوثیہ مہریہ (لودھراں)

6 شوال 1431 ہجری بمطابق 16 ستمبر 2010ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# حسنِ ترتیب

☆☆☆

☆==☆==☆

از قلم
صلاح الدین سعیدی

# تعارف مصنف

مفتی اکرام الدین دھلوی رحمۃ اللہ علیہ مؤلف کتاب ھذا، پیدائش ۱۱۹۱ ہجری، وفات ۲۵ محرم ۱۲۶۵۔ ابن نظام الدین متوفی ۱۲۳۲ھ بن حضرت مفتی محب الحق دھلوی بن مفتی نورالحق دھلوی بن مولانا نوراللہ دھلوی بن نورالحق محدث دھلوی بن حضرت شیخ عبدالحق محدث دھلوی رحمۃ اللہ علیہ ۱۳ ویں صدی ہجری عظیم عالم اور اردو عربی فارسی کے قادرالکلام شاعر تھے۔ حیران تخلص کرتے تھے۔ تذکرۃ الشعراء میں آغا حسین قلی خان نے آپ کا ذکر کیا ہے اور نمونہ کلام بھی دیا ہے۔ آپ نے سو کے قریب تصانیف یادگار چھوڑی۔ آپ کو قرآن وحدیث اور تاریخ پر مکمل عبور حاصل تھا۔ آپ صرف ۱۹ سال کی عمر میں (۱۲۱۰ھ) میں مغل حکمران کی طرف سے اپنے داداجان مرحوم حضرت مفتی محب الحق دھلوی رحمۃ اللہ علیہ کی جگہ مفتی دھلی مقرر ہوئے۔ اور پچیس سال اس منصب پر فائز رہے۔ ۱۲۶۵ھ میں وصال فرمایا اور اپنے جدامجد حضرت عبدالحق محدث دھلوی رحمۃ اللہ علیہ کے احاطہ میں حضرت قطب الدین بختیار کاکی رحمۃ اللہ علیہ کے مزار شریف کے پاس دفن ہوئے۔ آپ کے بڑے فرزند مولوی عبدالحق دھلوی رحمۃ اللہ علیہ آپ کی زندگی میں ہی ۱۲۵۵ھ میں انتقال کر گئے اور چھوٹے مولوی احسان الحق دھلوی اس کتاب کا پہلا ایڈیشن چھپنے کے وقت ۸۰ سال کی عمر میں زندہ سلامت تھے۔ شیخ مؤلف کتاب ھذا کے زمانے میں حضرت مولانا عبدالحق کے دولت کدے پر حضرت شیخ عبدالحق محدث دھلوی رحمۃ اللہ علیہ کا عرس اور محفل میلاد شریف بڑے اہتمام کے ساتھ ہوتا تھا۔

زیر نظر کتاب (سعادت الکونین) حضرات حسنین کریمین کے مراتب عالیہ اور درجات رفیعہ کے بیان سے معمور ہے۔ حضرت مصنف کا انداز بیان مدلل ذخیرہ الفاظ فراواں، استنباط خوبصورت، زور قلم والہانہ، طرز نگارش سلیس اور مضمون

پرتاثیر ہے۔آپ کا خانوادہ برصغیر کا عظیم علمی خانوادہ ہے اور خاص طور پر علم حدیث میں تو پورا ہندوستان آپ کے جد محترم حضرت شیخ عبدالحق محدث دھلوی رحمۃ اللہ علیہ کا شاگرد ہے۔

آپ کی علمی شخصیت کا اندازہ اس بات سے لگایا جا سکتا ہے کہ آپ کے حلقہ درس میں دہلی کے علاوہ پنجاب بنگال، سمرقند، بخارا تک سے طالب علم شریک ہوا کرتے تھے۔اللہ کرے یہ کتاب مسلمانوں میں حضرات حسنین کریمین کے صحیح مقام مرتبہ کو اجاگر کرے اور افراط وتفریط سے بچائے۔

قارئین یہ نادر اور نایاب کتاب امام الواصلین حضرت پیر سید امام شاہ مہرآبادی رحمۃ اللہ علیہ کی لائبریری میں سے ان کے پوتے حضرت پیر سید ظفر علی شاہ شیخ الحدیث نے مہیا کی ہے اور حضرت مولانا محمد عبدالاحد قادری (گوگڑاں) حال مقیم خطیب جامع مسجد میاں محمد دین باغبانپورہ لاہور نے اس پر کام کیا۔ ہمارے مولانا عبدالاحد قادری کے نام سے اہل علم بخوبی واقف ہیں۔آپ نے کئی قدیم اور تاریخی کتب کو قادری رضوی کتب خانہ کے تعاون سے زندہ کیا ہے۔

قادری رضوی کتب خانہ نے ماشاء اللہ ۵ سال کے مختصر عرصہ میں سستی اور معیاری کتابیں قوم کی خدمت میں پیش کی۔اس انتھک محنت اور لگن سے کئی پرانے اشاعتی اداروں کو پیچھے چھوڑ دیا ہے۔ یہ سب قادری رضوی کتب خانہ کے مالک چوہدری محمد خلیل قادری کے حسن انتظام اور ان کے فرماں بردار فرزندوں کے اتحاد و اتفاق کی برکت ہے۔اللہ نظر بد سے بچائے اور ان سے دین کی خدمت لیتا رہے۔

آمین ثم آمین

صلاح الدین سعیدی

ڈائریکٹر تاریخ اسلام فاؤنڈیشن لاہور

۱۲ رمضان المبارک ۱۴۳۱ھ بمطابق ۲۰۱۰ء

☆=☆=☆

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للّٰہ الذی شرف الحسن والحسین علی سائر الخلائق بمزید الخلق والنسب والجود والاحسان و اعلیٰ درجاتھا علی الاولین والآخرین باعطاء مدارج الشھادۃ بالسرّ والاعلان وافترض علینا حبھما وحب من یحبھما بالاحادیث والقراٰن ووعد لمحبھما بدخول الجنۃ والغفران واوعد لمخالفھما بالدرک الاسفل من النیران والصلوٰۃ والسلام علی من ارسلہ الی الخلائق بالحجۃ والبرھان وامرنا باتباعہ وامتثال احکامہ بالجوارح والجنان وعلی اٰلہ واصحابہ کانوا افضل الناس وابشروا من الرحمن بالرضوان وسبقوا عن الکل حتی فاقوا الکل بالصدق والایقان۔

حمد وصلوۃ کے بعد کمترین اضعف المسلمین ''محمد اکرام الدین بن محمد نظام الدین بن محب الحق'' نبیرۂ قدوۃ العارفین زبدۃ السالکین سند المحدثین حضرت شیخ عبد الحق ابن سیف الدین دہلوی البخاری القادری الشاذلی الحنفی قدس اللہ سرہما العزیز'' عرض کرتا ہے کہ یہ کتاب جس کا نام

''سعادت الکونین فی بیان فضائل الحسنین''

ہے اور جو سیدنا امام حسن وسیدنا امام حسین رضی اللہ عنہما سبطین رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے فضائل شریفہ اور مناقب منیفہ کو شامل ہے۔'' کتاب ''صواعق محرقہ'' اور اس کے ترجمہ ''تہذیب التہذیب''، ''تاریخ الخلفاء مصنف شیخ جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ''، ''تاریخ ابی حاتم محمد بن حبان المکی رحمۃ اللہ علیہ''، ''رسالہ ماثبت

بالسنه فی ایام السنه"، "رسالہ احوال ائمہ اثنا عشر" ہر دو مؤلفہ علامہ فہامہ ابوالمجد شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ"، "رسالہ" مناقب السادات" تالیف قاضی شہاب الدین دولت آبادی" "ترجمہ متعارف طبری"، "فصول المهمه فی مناقب الائمه"، "مفتاح النجا فی مناقب آل عبا" تالیف مرزا محمد معتمد خاں مورخ"، "رسالہ عنبری، تذکرۃ قرطبی"، "رسالہ نور العینین فی اسرار شہادت الحسنین" تالیف علامہ فہامہ مولانا شاہ عبدالعزیز صاحب سلمہ اللہ وغیرہا کتب معتبر و معتمد علیہا سے انتخاب کیا۔ چونکہ "رسالہ" مفتاح النجا" حضرات حسنین رضی اللہ عنہما کے اکثر احوال شریف کو جامع اور حاوی تھا۔ لہٰذا کمترین نے اس کا ترجمہ کیا۔ البتہ ان مذکورہ کتب و رسائل میں سے جو بیان اس کے مناسب جانا گیا تو مقام کی مناسبت اور مقاصد کی اقتضا کی وجہ سے ان میں سے بھی کچھ اخذ کر کے اس میں اضافہ کیا گیا۔ چنانچہ اس کتاب کا انداز بیان اور تحریر کا عنوان اس قاعدے پر مبنی ہے کہ جہاں کہیں کوئی روایت کتب مذکورہ سے لی گئی ہے اس کا نام وہیں لکھ دیا ہے اور جو مقام اسم کتاب سے مقید نہیں ہے وہ بعینہ "مفتاح النجا" کا ترجمہ ہے اور بعض جگہ تقاضائے محل کی حیثیت سے کتب مسطورہ کے علاوہ اور کتب سے بھی لیا گیا ہے۔ اس کتاب کی ترتیب ایک مقدمہ چار باب اور ایک خاتمہ پر مشتمل ہے۔

## ترتیب ابواب

**مقدمہ** :۔ اہل بیت کے معنی کی تحقیق اور سرّ شہادت کا ذکر اور ان حدیثوں کا بیان جو خاندانِ نبوت کی وجوب محبت پر دلالت کرتی ہیں بیان کیا گیا ہے۔

**پہلا باب** :۔ وہ حدیثیں بیان کی گئی ہیں جو حضرت سیدنا امام حسن اور

حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہما دونوں کے مناقب پر مشتمل ہیں۔

**دوسرا باب** :۔ سبطِ اوّل یعنی حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا ذکر ہے اور یہ باب چند فصلوں پر مشتمل ہے۔

**پہلی فصل** :۔ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی پیدائش اور نام اور عقیقہ کا بیان ہے۔

**دوسری فصل** :۔ آپ کی کنیت اور لقب صورت اور حلیہ وغیرہ کا بیان ہے۔

**تیسری فصل** :۔ وہ حدیثیں مذکور ہوئی ہیں جو آپ ہی کے ساتھ مخصوص ہیں۔

**چوتھی فصل** :۔ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی ذہنی صلاحیت، جودت و ذکا۔ حاضر جوابی۔ عبادت جود سخا۔ خلق و حلم اور چند کرامتوں کا ذکر ہے۔

**پانچویں فصل** :۔ آپ کے ہدایت افزا مضامین اور نصیحت آمیز کلمات اور آپ کی بعض منکوحات اور مطلقات کا تفصیلی بیان ہے۔

**چھٹی فصل** :۔ سیدنا حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ خلیفہ چہارم کے انتقال کے بعد آپ کا خلیفہ مقرر ہو کر حضرت معاویہ بن ابوسفیان رضی اللہ عنہما کے مقابلہ کے لیے باہر آنے پھر باہم صلح کر کے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو خلافت سپرد کرنا اور اس پر آپ کا ایک خطبہ دینا اور جن باتوں پر صلح موقوف تھی۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا انہیں وفا کرنے اور پھر آپ کے مدینہ منورہ میں رجوع کرنے کا مختصر سا بیان ہے۔

**ساتویں فصل** :۔ آپ کی شہادت کا مفصل بیان اور تکفین و تدفین اور نماز جنازہ کا مکمل بیان ہے۔

**آٹھویں فصل** :۔ آپ کے بزرگ صاحبزادوں اور صاحبزادیوں کا

ذکر اور ان کی تعداد میں روایات کا اختلاف اور کچھ حضرت غوث الثقلین سیدنا حضرت عبدالقادر جیلانی رضی اللہ عنہ کا تذکرہ ہے۔

**تیسرا باب** :۔ سبط ثانی یعنی حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کا احوال کے بیان میں ہے اور یہ بھی چند فصلوں پر مشتمل ہے۔

**پہلی فصل** :۔ حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی پیدائش اور نام رکھنے اور عقیقہ کرنے کا ذکر۔

**دوسری فصل** :۔ آپ کے فضائل ومناقب یعنی علم، تقویٰ، زہد، جود وسخاوت شجاعت، فصاحت اور بلاغت وغیرہ کا ذکر ہے مع بعض دوسرے صفات وکمالات کا بیان۔

**تیسری فصل** :۔صرف ان صحیح حدیثوں کا بیان ہے جن میں آپ کے فضائل وخصائل مذکور ہوئے ہیں۔

**چوتھی فصل** :۔ان حدیثوں کو بیان کیا گیا ہے جن میں آپ کی شہادت کی خبر ہے۔

**پانچویں فصل** :۔ آپ سے یزید عنید کی عداوت کا باعث اور حضرت معاویہ بن ابوسفیان رضی اللہ عنہما کا تمام مخلوق سے عموماً حضرت عبداللہ بن عمر، حضرت عبداللہ بن عباس، حضرت عبداللہ بن زبیر اور عبدالرحمن بن ابوبکر رضی اللہ عنہم سے خصوصاً یزید کی بیعت کی درخواست کرنے اور ان حضرات کا اس بیعت سے انکار کرنے کا صحیح صحیح ذکر اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا اسی بیعت کے ارادہ سے حج کے لیے آنا۔

**چھٹی فصل** :۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے انتقال کا ذکر اور یزید کا اہل مدینہ سے عموماً اور حضرات مذکورین سے خصوصاً اپنی بیعت کی استدعا

کرنے کا بیان اور حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا مدینہ منورہ اور مکہ معظمہ کی طرف چلا آنا اور رؤسائے عراق کا آپ کی طلبی میں خطوط بھیجنا اور آپ کا عراق میں جانے کے لئے اسباب سفر مہیا کرنا اور حضرت مسلم بن عقیل رضی اللہ عنہ کو کوفہ اور بعض اپنے غلاموں کا بے رحم کوفیوں کی سازش سے شہید ہونا اور عبید اللہ بن زیاد کا بصرے سے کوفہ میں حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ سے قتال و جدال کرنے کے لیے آنا اور حضرت مسلم بن عقیل رضی اللہ عنہ کی بیعت سے بے وفا کوفیوں کا پھر جانا اور نقض بیعت کرنا۔

**ساتویں فصل** :۔حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا عراق کی جانب سفر کرنا اور راستہ میں فرزوق شاعر کا آپ سے ملاقات کرنا اور یزید ریاحی کا ہزار مسلح سوار کے ساتھ پہنچ کر حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو کربلا میں پہنچانا اور ابن زیاد کا خط بایں مضمون آنا کہ آپ یزید کی بیعت کیجئے اور عمر بن سعد کو لکھ بھیجنا کہ امام حسین رضی اللہ عنہ کے خیمے میں پانی کی بوند تک نہ جانے پائے اور اخا ہمدانی کا حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی طرف سے پانی کی طلب کے لیے عمرو بن سعد کے پاس جا کر بے نیل مرام واپس آنا۔ پھر حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا دشمنوں کو اپنے قتل سے خوف خدا دلانا اور انہیں طرح طرح سے سمجھانا بعدۂ آپ کا عمرو بن سعد کو بایں مضمون خط لکھنا کہ تین باتوں میں سے ایک بات کو پسند کر مگر ابن سعد اور ابن زیاد بے رحم کا ان سوالوں کو قبول نہ کرنا اور شمر کا عمرو بن سعد پر صرف اس وجہ سے کہ وہ امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل میں تاخیر کرتا تھا نفاق یزید کی تہمت لگانا اور ابن زیاد ملعون کا عمرو بن سعد کو لڑائی میں سستی کرنے کے سبب سے عتاب کرنا اور شمر کا لڑائی کی تاکید کے لیے کربلا آنا وغیرہ وغیرہ مذکور ہے۔

آٹھویں فصل :۔ حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ اور آپ کے جان نثار دوستوں اور جانباز یاروں کی شہادت کا تفصیلی ذکر اس فصل میں احوال شہادت کے استناب کے لیے ہر کتاب سے مختلف روایتیں بیان کی گئی ہیں اور جو حضرات کربلا میں شہید ہوئے ہیں ان کے اسماء گرامی بھی اسی فصل میں نہایت بسط کے ساتھ مذکور ہیں۔

نویں فصل :۔ شہداء کی لاشوں کا یوں پڑے رہنے اور پھر دفن کرنے اور عمرو بن سعد ملعون کا سر مبارک اور اہل بیت کو بے ادبانہ اور کافروں کے قیدیوں کی طرح معہ حضرت زین العابدین رضی اللہ عنہ کے ابن زیاد بے رحم کے پاس کوفہ میں لے جانے اور اس ملعون کا سر مبارک آگے رکھ کر نازک لبوں پر چھڑی مارنے اور وہاں کے دیگر احوال کا بیان اور یزید کا سر مبارک کو مع اہلبیت کے مدینہ منورہ میں بھیجنے اور سر کے دفن کرنے میں شیعہ اور سنی علماء کی مختلف روایتوں کا بیان اور اسی فصل میں عجیب وغریب قصے اور عمدہ کرامات اور اُس زمانہ کے لوگوں کے اقوال بکثرت مندرج ہیں۔

دسویں فصل :۔ ان عجیب وغریب اور ہولناک واقعات کا ذکر ہے جو حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد واقع ہوئے۔

گیارھویں فصل :۔ حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی ماتم داری میں مرثیے اور جن وانس کے نوحوں کا اور اُن امور کے منع کرنے میں جن کے مرتکب اس زمانہ کے نادان لوگ ہوتے ہیں۔

بارھویں فصل :۔ آپ کی اُس بزرگ اور معزز اولاد پاک کا ذکر ہے۔ جو سید الساجدین حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ سے لے کر امام مہدی تک ہوئے ہیں اور اسی فصل میں بعض حضرات کی تاریخ ولادت و

وفات اور سبب وفات اور ان کی اولاد کا ذکر بیٹے اور بیٹیوں کی تعداد کا تفصیلی بیان ہے اور ائمہ معصومین میں سے ہر ایک کے اولاد کی تعداد میں سنی اور شیعہ مورخوں کی مختلف روایتیں مذکور و مسطور ہیں اور بعض اماموں کا بھی ذکر ہوا ہے جنہوں نے امامت کی طلب میں خروج کیا اور دشمنوں کے بے رحم ہاتھوں سے شہید ہوئے اور امام مہدی اور شخص مہدی کے وجود میں اختلاف امت کا ذکر اور ہر ایک کے اعتقاد کا بیان۔

**چوتھا باب** :۔ ان ملعونوں کے مارے جانے کا ذکر ہے جو امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل میں شریک تھے اور اہل مدینہ اور مکہ کا یزید پلید سے خلع بیعت کرنا اس پر یزید کا ساکنین حرمین طیبین سے لڑنے کے لئے جرار لشکر بھیجنا اور لشکر شقاوت اثر کا مدینہ منورہ میں پہنچ کر مہاجرین اور انصار سے مقابلہ کرنا اور بقضاء کردگار مہاجرین و انصار کا شکست کھانا پھر یزید عنید کے لشکر کا اُس مبارک بستی مدینہ منورہ پر غالب ہو کر بلدہ ناحق شہید کر ڈالنا اور اُس بزرگی کے گھر میں زنا اور اغلم واقع ہونا بعدہٗ مدینہ منورہ سے مکہ معظمہ کی طرف لشکر کا کوچ کرنا اور رئیس لشکر مسلم نامی کا راہ میں مرجانا اور حصین بن نمیر کا اس کے قائم مقام ہونا اور مکہ میں پہنچ کر حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے مقابلہ کر کے بیت اللہ کا محاصرہ کرنا اور لشکریوں کا بیت اللہ سے بے ادبی کرنا پھر غضب الٰہی کی آگ کا اُن لوگوں پر پڑنا جو بے ادبی کے ساتھ پیش آئے تھے اور ان کو جلا کر خاک سیاہ کر دینا اسی اثناء میں یزید کا جانہار اور جواں مرگ مرجانا اور اس کے مرنے کی خبر لشکر میں منتشر ہونا اور حصین بن نمیر سردار لشکر یزید کا حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کو خروج اور اپنی اطاعت کی خواستگاری کا پیغام بھیجنا مگر حضرت عبداللہ بن زبیر

رضی اللہ عنہما کا مکہ سے باہر آنے میں انکار کرنا اس کے بعد حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کا اہل حجاز کے لوگوں سے بیعت لینے میں ہاتھ دراز کرنا اور معاویہ، یزید کے بیٹے کی خلافت اور اس کے قصداً ترک کرنے کا اور اہل عراق کے اختلاف کے بعد مروان کا تخت خلافت پر بیٹھنا اور مختار بن عبیدہ ثقفی کا بایں دعویٰ کہ میں حضرت محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ، شاہ مرداں شیر یزداں حضرت سیدنا علی مرتضی رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے کی طرف سے نائب ہو کر آیا ہوں۔ کوفیوں کو ساتھ لے کر خروج کرنا اور ابن زیاد، شمر، عمرو بن سعد وغیرہ قاتلین محترمین کو چن چن کر قتل کرنا اور محترمین کے جملہ اعداء سے عام انتقام لینا اور حضرت مصعب بن زبیر رضی اللہ عنہ اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کا کوفیوں پر تسلط اور غلبہ کر کے مختار کو قتل کر ڈالنا اسی اثناء میں مروان کا مر جانا اور اس کے بعد اس کے بیٹے عبدالملک کا خلیفہ ہو کر حضرت مصعب بن زبیر رضی اللہ عنہ اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کو شہید کر ڈالنا اور ملک خلافت بلا شرکت غیرے مروانیوں کے دست تصرف میں رہنا۔

خاتمہ :۔ میں یزید پر لعنت کرنے کی وجوہات قائم کی گئی ہیں۔

☆=☆=☆

## سبب تالیف

اس کتاب کی تالیف کی وجہ یہ ہے کہ ایک دراز عرصہ سے اِس مسکین کے ذہن میں اِس بات کا خیال تھا کہ کوئی ایسی متبرک اور معتبر کتاب جو ابنائے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے مکمل اور صحیح صحیح شہادت کے احوال اور تفصیلی آثار کو حاوی ہو نظر سے گزرے مگر متقدمین اور متاخرین کی تمام تصنیفات میں سے میری منشاء کے موافق کوئی کتاب بھی ایسی دستیاب نہ ہوئی۔ لہٰذا بعض احبائے مؤدت صفا نے عاجز کو اِس امر پر مجبور کر دیا کہ اِس امر میں بیحد کوشش کر کے کوئی ایسی مختصر سی کتاب جو احوال مذکورہ کو شامل ہو ضرور تالیف کریں ۔ اس کے علاوہ میرا قدیمی اشتیاق اِس قسم کی تصنیف پر اور بھی جدوکد کا موجب ہوا چنانچہ اللہ تعالیٰ کے فضل سے تھوڑے ہی عرصہ میں ایک مختصر کتاب جو ابنائے رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے فضائل ومناقب سیر وشہادت اور اُن کی اولاد کے مجمل سے ذکر کو شامل اور مطلوب کے موافق تھی مرتب ہوگئی گو میری یہ کتاب تحریر عبارت اور الفاظ کی حیثیت سے اس درجہ کی نہیں ہے کہ علماء اور دانشمندوں کے نزدیک اپنی کوئی وقعت اور قدر پیدا کرے مگر اہل بیت کرام کے فضائل ومناقب کے شامل ہونے کی وجہ سے اس کا وہ مرتبہ ہے کہ اگر ''اولی الابصار'' کی آنکھوں پر جگہ پائے اور ذوی الالباب کے دل میں گھر کرے تو لائق وسزاوار ہے۔ دانشمندان بلاغت شعار اور فاضلانِ فصاحت آثار سے کامل امید ہے کہ اگر ترجمہ میں کہیں سہو وخطا واقع ہوئی ہو تو قلم عفو سے اس کی اصلاح فرما کر چشم پوشی کریں۔ اور اِس سگ آستانہ اہل بیت کو دعائے خیر سے یاد فرمائیں مجھے اللہ تعالیٰ کے فضل

سے پوری امید ہے کہ بزرگان دین کی نظر کیمیا اثر میں یہ کتاب ضرور مقبول ہوگی ''انہ قریب مجیب'' جب یہ کتاب تمام ہوچکی تو افلاطون دوراں، جالینوس زمان، عالم باعمل، حکیم بے بدل الفارغ ماسوائے اللہ، حافظ کلام اللہ، سخن سنج دانش پناہ معانی رس دقائق آگاہ، کاشف اسرارِ سخن، واقفِ رموز ہر فن، یگانہ روزگار، فرخندہ اطوار خجستہ آثار مؤید بتائید ملک المنان، حکیم ثناء اللہ خان، رئیس العشاق المتخلص بہ فراق سلمہ ربہ کے مطالعہ میں بھیجی آپ نے پسند فرما کر دو قطعہ تاریخ مفصلہ ذیل لکھ کر ممنون فرمایا۔

## قطعہ اوّل

مفتی پاک و دین و پاک نہاد وارث علم ہادی کونین
سال تاریخ جستش کہ بود بندہ راہم و سیلہ دارین
چوں رسالہ رقم نمود بشوق در بیان حقیقت حسنین!
سر سہوش بریدہ ہاتف گفت فی بیان فضائل الحسنین

۱۲۲۴ء

## قطعہ دوم

وارث علم نبی مفتی اہل تحقیق از محبان جگر بند رسول الثقلین
کرد تالیف کتابے ز گلستان بہتر در بیان گل اوصاف امام دارین
سال تاریخ چو از غیب بجستم فی الفور از سر درد خرد گفت ریاض الحسنین

۱۲۲۴ء

☆=☆=☆

# مقدمہ

## اہل بیت کے معنی

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے شرح مشکوۃ میں افادہ فرمایا ہے کہ لفظ ''اہل بیت'' کی طرف بچند معنی مضاف ہوا کرتا ہے کبھی تو صرف اہل قرابت کو اہل بیت کہا کرتے ہیں۔ پس اس وقت اہل بیت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم سے آپ کے وہ قرابت دار لوگ مراد ہونگے جن کو زکوۃ لینی حرام ہے یعنی بنی ہاشم۔

اور کبھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اہل وعیال کے معنی میں مستعمل ہوا کرتا ہے اور اس وقت اہل بیت آپ کی ازواج مطہرات کو شامل ہوگا۔ کبھی معنی میں اولاد کے آیا کرتا ہے۔ اس وقت حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا اور حضرت سیدنا امام حسن اور سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہما بھی اس کے ساتھ مخصوص ہونگے اور کثرت کمالات کی وجہ سے حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی اہل بیت میں داخل ہوں گے۔

شیخ عالم مجدالدین فیروزآبادی رحمۃ اللہ علیہ ''مصنف قاموس'' اپنی کتاب میں تحریر فرماتے ہیں کہ اہل چند الفاظ کی طرف مضاف ہوتا ہے۔ کبھی بولا کرتے ہیں اہل الرجل یعنی اس کے اقرباء۔ کبھی کہتے ہیں اہل الامر یعنی والی امر اور اہل بیت یعنی گھر کے رہنے والے۔ کبھی اہل بیت کا اطلاق اہل مذہب پر بھی ہوتا ہے اور کبھی بولا کرتے ہیں اہل الرجل یعنی اس کی زوجہ اور اہل النبی۔ پیغمبر کی بیبیاں اور صاحبزادیاں۔ گو اہل بیت کا اطلاق مختلف معانی پر آتا ہے جیسا بیان

مذکور سے واضح ہو رہے۔

مگر اِس کتاب میں اہل بیت سے میری مراد صرف حضرت سیدنا امام حسن وسیدنا امام حسین رضی اللہ عنہما ہی ہیں۔

## شہادت حسنین رضی اللہ عنہما کا مخفی بھید

حضرات حسنین رضی اللہ عنہما کی شہادت میں صرف یہ بھید ہے کہ حق سبحانہٗ و تعالیٰ عزوجل نے جو کمالات اور مدارج علیحدہ علیحدہ تمام انبیاء علیہم السلام کو عنایت فرمائے تھے۔ اُن سب کا خلاصہ۔ نیز نبوت و رسالت کے کل مراتب کا نتیجہ جناب سرور کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتحیات کی ذات معدن صفات میں تفویض فرمایا حتی کہ کوئی مرتبہ اور کمال آپ کی ذات والا صفات سے باقی نہ رہا ۔ پس اللہ تعالیٰ نے آپ کو خلافت کا تاج عطا فرمایا۔ جس طرح حضرت آدم علیہ السلام کو عنایت ہوا تھا۔ اور جس طرح حضرت سلیمان علیہ السلام کو سلطنت مرحمت ہوئی تھی ۔ اسی طرح آپ کو بھی ملک داری عنایت ہوئی۔ حُسن میں وہ ملاحت و خوبی تھی جو حضرت یوسف علیہ السلام کو عطا کی گئی تھی بلکہ اُس سے کسی قدر زائد۔ دوستی اور خلت۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام جیسی مرحمت ہوئی تھی اور آپ کو اپنے کلام سے بھی مشرف فرمایا۔ جیسا حضرت موسیٰ علیہ السلام کو اُس کے ساتھ مخصوص فرمایا تھا۔ آپ کو اُس عبادت کے ساتھ بھی ممتاز فرمایا۔ جس سے حضرت یونس علیہ السلام کو مفخر و معظم کیا تھا۔ شکر کے ساتھ بھی رطب اللسان فرمایا جیسے حضرت نوح علیہ السلام کو اُس کی توفیق عنایت ہوئی تھی اس کے علاوہ اُس حقیقی باغبان نے آپ کی ذات معدن صفات کو رنگ برنگ کے معجزوں اور قسم قسم کے کمالات کا ایک حیرت انگیز گلدستہ بنا کر گلشن جہان کو معطر فرمایا۔

یعنی ولایت محبوبیت، اصطفا، تفکر، قرب کامل، شفاعت عظیم، کا فردن

سے جہاد، علم عرفان قضاء اجتہاد وفتویٰ دینا احتساب قرأت وغیرہا کمالات عنایت فرمائے مگر مکمل شہادت آپ کی ذات تقدس آیات میں نہ آیا تھا اور چونکہ منافی شان نبوت تھا اس لیے آپ میں نہ سمایا تھا اس میں مخفی بھید یہ تھا کہ اگر آپ لڑائی میں کفار کے ہاتھ سے علی الاعلان شہید ہوتے تو شوکت اسلام کی شکست کا موجب اور دین متین کے امور میں خلل واقع ہوتا اور اگر مخفی طور پر شہادت کا درجہ پاتے جیسے آپ کے بعض خلفائے راشدین کو ہوئی تھی تو بحسب العرف اس قسم کی شہادت کا اطلاق نہ ہوتا کیونکہ عرف میں شہادت اس کا نام ہے کہ آدمی غربت کی سخت گھاٹیوں اور سفر کے دشوار گزار راہوں میں مارا جائے اور اپنے اکثر اقرباء اعزاء کو اپنے سامنے شہید ہوتا دیکھے اور بعض کو اپنی مصیبت پر رلانے کے لئے اپنے سامنے زندہ چھوڑ جائے اس کی لاش چٹیل میدان اور دھوپ میں بغیر دفن پڑی رہے اس کی بیوی بچے بے رحم دشمنوں کے ہاتھ میں اسیر اور قیدی ہوں اُس کا مال لوٹا جائے اور یہ سب باتیں خاص اللہ عزوجل ہی کے لیے ہوں کسی دنیوی غرض کا شائبہ بھی مقصود نہ ہو۔

پس حکمت ازلی اور مشیت لم یزلی نے چاہا کہ یہ کمال بھی آپ کی ذات پاک میں آپ کی وفات اور خلافت کے زمانہ کے گزرنے کے بعد آئے آپ کی حیاتِ مبارکہ اور خلفاء کے زمانہ میں اس امر کا وقوع توہین اسلام کی وجہ سے نہ ہوا تاکہ اِس معزز اور مکرم ومحترم خاندان سے کوئی مرتبہ باقی رہ جائے۔ پس تقدیر خداوندی نے چاہا کہ اس مرتبہ سے حضرات حسنین رضی اللہ عنہما کو جو آپ سے نہایت ہی قربت رکھتے تھے اور جو صورت وسیرت میں وحدت کا حکم رکھتے تھے مشرف فرمایا کہ ان دونوں شہزادوں کی وجہ سے سرکار دوعالم نور مجسم صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ مرتبہ ومقام حاصل ہو کیونکہ اولاد کی کسی قسم کی ایذاء وتکلیف درحقیقت ماں باپ

کی ایذا اور اُن کی خوشی ماں باپ کی خوشی کا باعث ہوا کرتی ہے۔

## شہادت جلی اور شہادت خفی

شہادت کی دو قسمیں ہیں ایک شہادت جلی اور دوسری شہادت خفی۔ خفی شہادت سے تو حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ مشرف ہوئے۔ اور جلی شہادت حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کو مقسوم اور نصیب ہوئی اس لیے حق سبحانہٗ وتعالیٰ نے سیدنا حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی شہادت کی خبر نہ تو رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کو نہ آپ کے علاوہ اور کسی کو اطلاع دی اور امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کی خبر نے ایسی شہرت پائی کہ سب سے پہلے حضرت جبرئیل علیہ السلام کو اللہ تعالیٰ نے اِس سے آگاہی بخشی اور ان سے سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو معلوم ہوا۔

پس آپ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ اور چند لوگوں کو اِس واقعہ جان کاہ سے اطلاع دی۔ اور اُن سے اور لوگوں کو خبر ہوئی حتیٰ کہ رفتہ رفتہ صفحہ عالم پر اُس کا جھنڈا گڑ گیا۔ پھر اللہ تعالیٰ نے اِس خبر کے ساتھ ہی آپ کے قتل کی جگہ اور وقت اور قاتل کا نام ونشان بھی بتلا دیا تا کہ آپ کا غم اور تعزیت تا قیامت تک جاری رہے چنانچہ جو حدیثیں امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کے باب میں مذکور ومرقوم ہیں ان سے یہ بیان صاف صاف ظاہر ہوگا۔

## حب اہل بیت پر نصوص

قاضی شہاب الدین دولت آبادی رحمۃ اللہ علیہ رسالہ "مناقب السادات" میں اہل بیت کی محبت ومودت کے باب میں تحریر فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد کی بے حد محبت اور اُن کی اعلیٰ درجہ کی تعظیم وتکریم قرآن مجید اور احادیث رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے۔

حق سبحانہٗ وتعالیٰ فرماتا ہے:

قُلْ لَّآ اَسْئَلُكُمْ عَلَيْهِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّةَ فِى الْقُرْبٰى۔ (سورۃ شوریٰ)

ترجمہ: ''تم فرماؤ! اس پر تم سے کچھ اجرت نہیں مانگتا مگر قرابت کی محبت''۔ (کنزالایمان)

اِس آیت کی تفسیر میں صاحب کشاف فرماتے ہیں کہ اِس آیت کے نزول کے بعد صحابہ نے عرض کی یارسول اللہ ﷺ! آپ کے قرابتی کون ہیں جن کی محبت و چاہت اور تعظیم و تکریم ہم پر واجب کی گئی ہے۔ فرمایا علی، فاطمہ اور حسن و حسین رضی اللہ عنہما۔

## فرمان رسول ﷺ

تفسیر کشاف کی ایک اور روایت میں یوں بھی آیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اپنے پیارے خدا سے محبت کرو تا کہ ہر صبح کو اللہ کی نعمت کا شکر ادا ہو اور مجھ سے محبت کرو کیونکہ میں اللہ کا محبوب ہوں اور میری اولاد کو میری محبت کی وجہ سے پیار کرو۔

ترمذی میں اس حدیث کے یہ الفاظ ہیں:

قال رسول اللہ احبو اللہ لما یغذو کم من نعمتہٖ واحبونی یحب اللہ واحبوا اھل بیتی الحبی۔

اس سے معلوم ہوا کہ جو رسول اللہ ﷺ کی محبت کا دعویٰ کرے اُسے آپ کی خوشنودی کے لیے ضروری ہوگا کہ آپ کے فرزندوں کو دل و جان سے دوست رکھے (یعنی محبت کرے)۔

صاحب کشاف، زاہد یہ سے نقل کرتے ہیں کہ جو شخص اہل بیت کو پیار کی آنکھوں سے دیکھتا ہے اور اُن کے ساتھ نیک سلوک کرتا ہے تو اللہ اُسے رحمت کی نگاہوں سے دیکھتا ہے اور اُس کے حق میں بکثرت نیکیاں لکھتا ہے۔

## ایمان پر خاتمہ

کشاف میں ایک روایت یوں منقول ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اے لوگو ہوشیار ہو محمد ﷺ کی اولاد کی محبت پر جو کوئی مرے گا اس کا خاتمہ کامل ایمان پر ہوگا۔ جو شخص اولاد محمد ﷺ کی محبت میں جان دے گا وہ ثابت قدمی کے ساتھ (جہنم سے) گزر جائے گا۔ محمد ﷺ کی اولاد کی محبت میں مرنا شہادت کا ذریعہ ہے جو اولاد محمد ﷺ کی محبت میں جان و مال قربان کرے گا۔ اُسے جنت میں ایسے بناؤ سنگھار کے ساتھ بھیجا جائے گا جیسے دُلہن کو آراستہ کر کے شوہر کے گھر بھیجتے ہیں تم میں سے جو کوئی محمد ﷺ کے نواسوں کی محبت میں مرے گا اہل سنت و جماعت کے طریقہ پر مرے گا۔

روایت ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا جو شخص ہم کو یعنی ہمیں اور ہمارے اہل بیت کو دوست رکھے اور ہماری اور ان کی تعظیم و تکریم کرنے والے کو محبوب جانے اللہ تعالیٰ اُسے ہمارا ہمنشین بنائے گا۔

اِس روایت میں عام صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کی محبت کی طرف اشارہ ہوا ہے علاوہ اس کے اور بہت سی بے شمار ایسی حدیثیں ہیں جن سے آپ کی اولاد کی محبت کے وجوب کی دلیل نکلتی ہے ہم ان کا ایراد اِس مختصر میں مناسب مقام نہیں دیکھتے۔

## فائدہ از مترجم

حضرت زید بن ارقم رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن رسول اللہ ﷺ نے خطبہ ارشاد فرمایا: اے لوگو! میں تم میں دو چیزیں چھوڑے جا رہا ہوں جن کی اطاعت فرض اور محبت واجب ہے۔ ایک کتاب اللہ اس میں نور اور ہدایت ہے اور دوسری میری اہل بیت ان کی محبت بھی تم پر فرض ہے۔ اہل بیت کے بارے

میں تجھے وصیت کرتا ہوں کہ انہیں ایذاء نہ دینا۔ (مسلم)

## حسنین رضی اللہ عنہما سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت

☆...... کتاب ''شرف النبوۃ'' اور ''در ر'' میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا ہاتھ پکڑ کر فرمایا کہ:

''جس نے مجھے اور اِن دونوں بچوں کو اوران کے ماں باپ کو دوست رکھا وہ قیامت کے دن میرے ساتھ بہشت میں داخل ہوگا''۔

☆...... اور یہ بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''جس نے ہمارے اہل بیت کی محبت کا تعویذ جان کر بازو پر باندھا اور اہل بیت کی محبت میں مرا یا میری محبت میں مارا گیا اُسے خوشی اور مبارک ہو اور ایسے شخص کے لیے جنت ہے''۔

## شفاعت نصیب ہوگی

☆..... ''شرف النبوۃ'' میں یہ بھی مرقوم ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''قیامت کے دن چار قسم کے لوگوں کا میں ضرور شفیع ہوں گا۔ اگرچہ تمام اہل زمین کے گناہ اپنے ہمراہ لے کر آئیں:

(۱) وہ گروہ جو میری اولاد کی محبت اور تعظیم کرے۔

(۲) وہ جو اُن کی حاجت پوری اور مقصود پورا کرنے میں مصروف ہو۔

(۳) جو اُن کی پردہ پوشی کرنے والا ہو۔

(۴) وہ جو اُن کو دل وجان سے زیادہ محبت رکھے۔

## گمراہی سے محفوظ

''مصابیح'' وغیرہ میں بیان کیا گیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''میں تم میں دو چیزیں چھوڑے جا رہا ہوں: (۱) خدا کی کتاب اور (۲) اپنی عترت۔ جب تک تم ان دونوں کو مضبوط پکڑے رہو گے میرے بعد کبھی گمراہ نہ ہوگے''۔

☆...... ''تفسیر کشاف'' سے نقل کیا گیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''میری اولاد میرے جگر کے ٹکڑے ہیں''۔

دوسری روایت میں کچھ الفاظ زائد ہیں کہ:

''جو شخص ہمارے بچوں کو شفقت کی نگاہ سے نہ دیکھے اور ہمارے بڑے فرزندوں کی دل سے تعظیم نہ کرے وہ ہم میں سے نہیں ہے''۔

## اہل بیت پر ستم جنت حرام

''تفسیر کشاف'' اور ''اشرف النبوۃ'' میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے میرے اہل بیت پر ستم کیا اور میری اولاد کی ایذا کے درپے ہوا اس پر یقیناً جنت حرام ہے۔ مصابیح کے یہ لفظ ہیں کہ فاطمہ رضی اللہ عنہا میرے جگر کا ٹکڑا ہے اس کو ایذا دینا مجھ کو ایذا دینا ہے اور اسے غصہ میں لانا مجھے غصے میں لانا ہے۔

☆=☆=☆

## باب اوّل

# شانِ حسنین کریمین رضی اللہ عنہما میں احادیث

### خطبہ چھوڑ دیا

حضرت بریدہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ فرما رہے تھے کہ حضرت سیدنا امام حسن و حسین رضی اللہ عنہما سرخ لباس پہنے ہوئے آئے۔ مسجد کے صحن تک آتے آتے۔ بچپن یا ضعف کی وجہ سے دونوں بچوں کے پاؤں لغزش کرنے لگے۔ چلنے میں گر پڑتے تھے یہ دیکھ کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم منبر سے اترے اور دونوں صاحبزادوں کو گود میں لے کر منبر پر اپنے پہلو میں بٹھا کر فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے سچ فرمایا ہے کہ تمہاری اولاد تمہارے مال تمہارے لیے آزمائش ہیں۔ میں نے ان دونوں بچوں کو دیکھا کہ چلنے میں گر پڑتے ہیں۔ تو مجھ سے یہ دیکھ کر صبر نہ ہوسکا۔ حتیٰ کہ خطبہ چھوڑ کر انہیں اٹھالیا۔

(ابوداؤد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ، ابن حبان، حاکم)

### بوسہ دینا

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ کسی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا اہل بیت میں آپ کو سب سے زیادہ کون پیارا ہے فرمایا: ''حسن و حسین رضی اللہ عنہما''۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم اکثر حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا سے فرمایا کرتے تھے کہ حضرت حسن و حسین رضی اللہ عنہما کو بلاؤ۔ جب دونوں صاحبزادے گھر میں تشریف لایا کرتے آپ ان کے منہ کو بوسہ دیتے اور سونگھتے (کیونکہ وہ آپ کے دو پھول تھے) اور گلے سے لگاتے۔

## پھولِ نبوت صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت ابو ایوب انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ مَیں خدمت نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں گیا اور حسنین رضی اللہ عنہما حضور پرنور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کھیل رہے تھے۔ میں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ ان کو بہت ہی پیار کرتے ہیں۔ فرمایا کیوں نہیں وہ میرے جسم کے باغ کے پھول ہیں (واضح ہو کہ ریحان بمعنی خوشبو اور فرزند کے آیا کرتا ہے)۔ (طبرانی)

عسکری امثال میں حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اولاد ماں باپ کے لیے ریحان ہوتے ہیں اور میرے ریحان حسن و حسین رضی اللہ عنہما ہیں۔

یہ حدیث بخاری میں عبدالرحمٰن ابن ابی نعیم سے یوں منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

''حسن و حسین (رضی اللہ عنہما) دنیا میں میرے دو پھول ہیں''۔

## شہزادوں سے محبت

محی السنہ امام بغوی رحمۃ اللہ علیہ حضرت ابو یعلی رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کرتے ہیں کہ حضرت سیدنا امام حسن و حسین رضی اللہ عنہما ایک دن دوڑتے ہوئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئے آپ نے ایک کو اپنی گود مبارک میں لے لیا۔ پھر دوسرے کو بغل میں لے کر فرمایا یہ دونوں میرے بچے ہیں جو ان سے محبت رکھتا ہے وہ مجھ سے محبت رکھتا ہے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا

حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں ایک رات کسی کام کے لیے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت اقدس میں حاضر ہوا دیکھتا کیا ہوں کہ آپ

کپڑے میں کوئی چیز لپیٹے ہوئے باہر تشریف لائے مجھے ابھی معلوم نہ تھا کہ وہ کیا چیز ہے مگر جب میں اپنا مطلب عرض کر چکا اور ضروری کام سے فارغ ہو گیا تو عرض کی یا رسول اللہ ﷺ آپ نے چادر سے کیا چیز لپیٹ رکھی ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے کپڑا اٹھا کر دکھلایا تو آپ کے دونوں کولھوں پر دونوں صاحبزادے تشریف رکھتے تھے، (یعنی دونوں صاحبزادوں کو آپ نے دونوں طرف گود میں لے کر چادر سے لپیٹ لیا جیسے کوئی نفیس اور محبوب چیز کو لپیٹ کر چلتا ہے) پھر آپ نے فرمایا کہ یہ دونوں میرے اور میری بیٹی کے بیٹے ہیں۔ اے اللہ میں ان سے محبت رکھتا ہوں تو بھی ان سے محبت رکھ اور ان سے محبت کرنے والوں سے محبت کر۔ (ترمذی، طبرانی)

حضرت براء رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے حضرت سیدنا امام حسن و حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہما کو دیکھ کر دعا کی۔ الٰہی میں انہیں محبوب رکھتا ہوں تو بھی ان کو محبوب رکھ۔ (ترمذی)

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ان کی دوستی کو سب کی دوستی پر ترجیح دے اور ان دشمنوں کو اپنا دشمن سمجھ کر دشمنی کر۔ (ابن ابی شیبہ، طبرانی کبیر)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جو شخص میری محبت کا دعویٰ کرے وہ پہلے حسن و حسین رضی اللہ عنہما کو محبوب رکھے اور جس نے ان سے دشمنی کی اس نے مجھ سے دشمنی کی۔ (طبرانی)

## جنت میں داخل

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ حسن و حسین رضی اللہ عنہما کے دوستوں کو میں دوست رکھتا ہوں اور جسے میں دوست رکھو اللہ تعالیٰ اس کو دوست رکھتا ہے۔ اور جس کو اللہ تعالیٰ نے دوست رکھا وہ بہشت

میں ضرور داخل ہوگا۔اسی طرح جو حسنین سے دشمنی یا ان سے کسی قسم کی بغاوت کرے میں اس کا دشمن ہوں اور جس کا میں دشمن ہو جاؤں اللہ تعالیٰ اس کا دشمن ہے اور اللہ تعالیٰ کا دشمن ہونا دوزخ میں جانے کا باعث اور ابدی ہتک کا موجب ہے۔ (طبرانی)

فائدہ:

مخفی نہ رہے کہ ان حدیثوں میں اس بات کی صراحت ہے کہ یزید پلید اور اس کے اعوان و انصار جنہوں نے امام حسین رضی اللہ عنہما کو شہید کیا ان کی جگہ دوزخ ہے۔

## اہل جنت کے سردار

حاکم ابوسعید سے اور طبرانی حضرت عمر حضرت جابر، حضرت علی، حضرت ابوہریرہ حضرت اسامہ بن زید سے اور حضرت براء بن عدی، حضرت ابن مسعود سے اور ابن عساکر حضرت عائشہ اور حضرت ابن عباس سے اور ابن الاخضر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہم سے روایت کرتے ہیں کہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حضرت سیدنا امام حسن و حسین رضی اللہ عنہما بہشت کے جوانوں کے سردار ہیں۔ (مسند احمد، ترمذی)

طبرانی نے حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت کیا اسی طرح نقل کی ہے لیکن اُس میں یہ الفاظ زائد ہیں کہ مولیٰ کریم میں ان کو دوست رکھتا ہوں اور ان سے دشمنی کرنی درحقیقت مجھ سے دشمنی کرنی ہے۔

امام ابونعیم نے ''فضائل صحابہ'' میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے نقل کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدۃ النساء حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا سے فرمایا کہ میرے سوا جس قدر دنیا میں نبی ہوئے ہیں ان کی اولاد میں سے کوئی نہ کوئی نبی

ضرور ہوا ہے لیکن میری اولاد میں کوئی نبی نہ ہوگا ہاں میرے یہ دونوں نواسے حضرت یحییٰ علیہ السلام اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے علاوہ جو دونوں خالہ زاد بھائی ہیں جنت کے جوانوں کے سردار ہیں۔ (طبرانی کبیر)

مطلب یہ ہے کہ سلسلہ نبوت انبیاء علیہم السلام کی اولاد سے قائم رہا ہے مگر میری اولاد میں نبوت نہ ہوگی کیونکہ رسالت کا خاتمہ اور نبوت کا سلسلہ مجھ پر ختم ہے اگر میری اولاد میں سے کوئی نبی ہوتا تو میں خاتم الانبیاء نہ رہتا ہر چند کہ میرے فرزند نبی نہیں ہیں تو بھی جنت کے جوانوں کے سردار ہیں۔

## احترام میں کھڑا ہونا

ابن عساکر' ابن نجار اور حضرت سیدنا امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا دیکھو میرے حسن و حسین (رضی اللہ عنہما) کو برا نہ کہنا کیونکہ وہ اولین و آخرین اہل جنت کے سردار ہیں۔

ضیاء، حذیفہ سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حضرت جبرئیل علیہ السلام نے مجھے خوشخبری اور مبارک دی ہے کہ سیدنا حضرت امام حسن و سیدنا حضرت امام حسین رضی اللہ عنہما عرش کے دو گوشوارے ہیں۔ (ابن عساکر)

ابان، حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اہل مجلس میں سے کوئی کسی کے لیے کھڑا نہ ہو مگر حضرت سیدنا امام حسن و حسین رضی اللہ عنہما اور ان کی اولاد کے لیے تعظیماً کھڑا ہونا جائز ہے۔

## فائدہ

واضح ہو کہ قاضی شہاب الدین دولت آبادی' صاحب تفسیر ''بحر مواج'' نے رسالہ ''مناقب اہل بیت'' میں بہت سی حدیثیں نقل کی ہیں جن میں سے بعض اس مقدمہ میں بھی بیان ہو چکی ہیں قاضی شہاب الدین رحمۃ اللہ علیہ نے اس رسالہ کا

پورا ایک باب خاص قیام وتعظیم اولاد رسول اللہ ﷺ میں بیان کیا ہے۔

## سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ عنہ کا تعظیماً کھڑا ہونا

حضرت سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کے مناقب میں شیخ ابوسعید ماوردی رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ سادات کی توقیر واحترام اور علویوں کی تعظیم واکرام میں اس درجہ مبالغہ کیا کرتے تھے کہ دیکھنے والے کہتے ہیں امام صاحب ایک دن مجلس میں کئی کئی دفعہ اٹھتے اور بیٹھتے تھے لوگوں کو چونکہ اس کا کوئی ظاہری سبب معلوم نہ تھا اس وجہ سے پوچھا کہ جناب کے بار بار اٹھنے کا کیا سبب ہے فرمایا ان بچوں میں ایک علوی بچہ ہے جب میں اس کو دیکھتا ہوں تو تعظیم کے لیے اٹھ کھڑا ہوتا ہوں۔

## سادات بچوں کو دیکھ کر احتراماً کھڑے رہنا

حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ شیخ امان پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ کے احوال میں تحریر فرماتے ہیں کہ میرے والد ماجد شیخ سیف الدین رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ شیخ امان قدس سرہ طالب علموں اور دین کی راہ ڈھونڈنے والوں کو بیٹھ کر سبق وارشاد فرمایا کرتے تھے۔ جب سادات کے بچے کھیلتے کھیلتے سامنے آجاتے تو اٹھ کھڑے ہوتے۔ اور جب تک وہ کھیلتے رہتے آپ کھڑے ہی رہتے لوگوں نے جب اس کا سبب دریافت کیا تو فرمایا امان کو کیا طاقت ہے کہ اولاد رسول اللہ ﷺ کھڑی رہے اور امان بیٹھا رہے۔ (اخبار الاخیار)

## جنت کا ناز کرنا

حضرت عقبہ بن عامر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ جب جنتی جنت میں داخل ہو چکے ہوں گے تو جنت بارگاہ الٰہی میں عرض کرے گی کہ یا رب تو نے مجھ سے وعدہ فرمایا تھا کہ میں تجھے دو ستونوں سے زینت دوں گا حق جل وعلا فرمائے

گا کیا امام حسن و امام حسین رضی اللہ عنہما سے میں نے تجھے زینت نہیں دی۔ پس جنت دلہن جیسا ناز کرے گی۔ (طبرانی کبیر)

طبرانی کبیر میں اور ابن مندہ وغیرہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت فاطمہ، امام حسن و امام حسین رضی اللہ عنہم کو لے کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مرض موت میں تشریف لائیں اور عرض کی بابا جان یہ دونوں آپ کے بچے حاضر ہیں ان کو بطریق ورثہ کچھ عطا کیجئے آپ نے فرمایا حسن رضی اللہ عنہ کو میں نے اپنی ہیبت اور سیادت بخشی اور حسین رضی اللہ عنہ کی میراث میری جرأت و سخاوت ہے۔

ابن عساکر وغیرہ یوں روایت کرتے ہیں کہ حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا اپنے صاحبزادوں کو رسول کونین نبی الثقلین صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت فیض مرتبت میں لائیں اور عرض کی بابا جان انہیں کچھ عطا فرمایئے فرمایا حسن رضی اللہ عنہ کو میں نے اپنا حلم اور ہیبت دی اور حسین رضی اللہ عنہ کو اپنی غیرت اور شجاعت عطا کی۔

## ازالہ وہم

ان دونوں احادیث سے یہ بات صاف ظاہر ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی میراث صفات کمال انسانی کے علاوہ اور کوئی چیز نہ تھی چنانچہ آپ نے حضرت سیدنا امام حسن و حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہما کو وہی صفات وارثا عطا فرمائے اگر دنیاوی مال و متاع کو آپ میراث قرار دیتے تو اس میں سے کچھ نہ کچھ انہیں ضرور ارزانی فرماتے۔ پس جو حدیث کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے صحابہ کی جماعت کے سامنے بیان کی اور انھوں نے آپ کی تصدیق بھی کی کہ بلاشبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہم گروہ انبیاء کسی کے وارث نہیں ہیں اور نہ ہمارا کوئی وارث ہوگا۔ اس لیے سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خلافت پر کوئی اعتراض نہیں ہوسکتا۔ اسی طرح صاحب کلینی نے اپنی کتاب میں اس روایت کو ذکر کیا اور اس

میں دو لفظ اور بھی زیادہ کیے ہیں کہ ہم درہم و دینار کے مالک نہیں ہیں۔ اِس سے اعتراض مذکور اور بھی تار عنکبوت کی طرح ٹوٹ گیا۔

چنانچہ بخاری کی روایت میں یوں ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

نحن معاشر الانبیاء لا نرث و لا نورث۔

دوسری روایت میں ہے:

لا نرث دینارا ولا درھما۔

یعنی ہم انبیاء کے گروہ کسی کے وارث نہیں اور نہ ہمارا کوئی وارث ہوسکتا ہے۔ مطلب یہ کہ جو غنائم و اموال حق سبحانہ وتعالیٰ نے ہم کو عطا کیے ہیں وہ ہماری ملکیت نہیں بلکہ عام مسلمانوں کا حق ہے۔

## رسول اللہ ﷺ کے محبوب

امام احمد، ابوداؤد، ابن عساکر حضرت مقدام بن معدیکرب رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ حسن رضی اللہ عنہ مجھے زیادہ محبوب ہے اور حسین رضی اللہ عنہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو۔

## حسب ونسب کے اعتبار سے سب سے اعلیٰ

ابن لاخضر، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ ایک دن ہم لوگ حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر تھے کہ حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا بادیدۂ نم تشریف لائیں رسول اللہ ﷺ نے پوچھا۔ بابا کی جان! تم اس قدر کیوں مغموم ہو اور کیوں روتی ہو۔ عرض کیا بابا جان! آپ کے لاڈلے حسن و حسین رضی اللہ عنہما کہیں باہر چلے گئے۔ اور نہ معلوم کہاں گئے۔ فرمایا قربان جاؤں میری بیٹی رو مت، اللہ تعالیٰ حسنین رضی اللہ عنہما کے حال پر رحیم ہے اس کے بعد آپ نے بارگاہ الٰہی میں یہ دعا فرمائی: مولیٰ کریم! اگر حسنین رضی اللہ عنہما جنگل میں ہوں تو اپنی بے حد مہربانی

سے ان کی حفاظت کراور اگر دریا میں ہوں تو بھی سلامت رکھ‘‘۔ اتنے میں حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آکر عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ غمگین نہ ہوں حسنین رضی اللہ عنہما دین و دنیا کے تاج ہیں اور ان کے والد ماجد دین و دنیا والوں سے بہتر و افضل ہیں۔ آپ نہ گھبرائیں دونوں صاحبزادے بنی نجار کے قبرستان میں تشریف رکھتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے پہلے ہی ان کی حفاظت کے لیے ایک فرشتہ بھیج رکھا ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں یہ سن کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کھڑے ہوگئے اور ہم حاضرین بھی آپ کے ساتھ ساتھ بنی نجار کے قبرستان تک پہنچے دیکھتے کیا ہیں کہ دونوں معصوم یعنی حضرت سیّدنا امام حسن و حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہما کو ایک فرشتہ گلے سے لگائے ہوئے اپنے پروں کا سایہ کیے ہوئے ہیں آپ نے حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو گلے سے لگا کر گود میں لے لیا اور حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو فرشتے نے آغوش میں اٹھا لیا۔ سب لوگ بالمشافہ اس حال کو دیکھ رہے تھے۔ حضرت ابوبکر اور حضرت ابوایوب رضی اللہ عنہما نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ تکلیف نہ کریں صاحبزادے کو ہماری گود میں دے دیں۔ فرمایا کہ تم نے ابھی نہیں سنا کہ حسنین دین و دنیا میں بزرگ اور ان کے والد اہل دین و دنیا سے بہتر ہیں۔ پھر آپ نے فرمایا کہ جو بزرگی اللہ تعالیٰ نے ان کو دی ہے میں آج اس کا اظہار کرتا ہوں اور ان کو بزرگی دیتا ہوں یہ کہہ کر خطبہ پڑھا اور فرمایا:

اے لوگو! کیا میں تم کو ان شخصوں کی فضیلت سے آگاہ نہ کروں جو نانا اور نانی کے اعتبار سے تمام لوگوں سے بہتر و افضل ہیں۔ حاضرین نے عرض کی جی ہاں یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا: تمام لوگوں سے بزرگ ترین حسن و حسین رضی اللہ عنہما

ہیں جن کے نانا رسول اللہ ﷺ اور نانی حضرت خدیجہ بنت خویلد رضی اللہ عنہا ہیں پھر فرمایا کیا میں تم کو ایسے لوگوں کی خبر نہ دوں جو ماں باپ کے اعتبار سے سب سے برگزیدہ ہیں عرض کی کیوں نہیں ۔ فرمایا: وہ حسن و حسین رضی اللہ عنہما ہیں جن کے والد حضرت علی بن ابی طالب اور والدہ حضرت فاطمہ زہرا حضرت محمد (ﷺ) کی بیٹی ہیں پھر فرمایا کیا میں تمہیں ان شخصوں کی خبر دوں جو چچا اور پھوپھی کی حیثیت سے بہترین خلائق ہیں ۔ حاضرین نے عرض کی جی ہاں یا رسول اللہ ﷺ، فرمایا وہ حسن و حسین رضی اللہ عنہما ہیں جن کے چچا حضرت جعفر بن ابی طالب اور پھوپھی امہانی بنت ابی طالب ہیں پھر فرمایا کیا میں تم کو ایسے معزز حضرات کی خبر نہ دوں ۔ جو از روئے ماموں اور خالہ کے افضل ترین خلائق ہیں ۔ لوگوں نے عرض کیا ہاں فرمایئے یا رسول اللہ ﷺ، فرمایا وہ حسن و حسین رضی اللہ عنہما ہیں جن کے ماموں حضرت قاسم ابن رسول اللہ ﷺ اور خالہ حضرت زینب بنت رسول خدا ہیں ہوشیار ہو جاؤ کہ ان کا باپ، ماں، نانی نانا، چچا، پھوپھی، ماموں، خالہ، وہ خود سب کے سب جنتی ہیں اور جو شخص ان سے محبت رکھے گا وہ بھی جنتی ہے اور ان کے دوستوں کو دوست رکھنے والا بھی جنتی ہے (یہ حدیث صحت کے درجہ کو پہنچ چکی ہے) اسی طرح طبرانی نے کبیر میں اور ابن عساکر نے بھی اسی قسم کی روایت نقل کی ہے مگر ہم اسے اختصاراً ترک کرنا مناسب جانتے ہیں ۔

**فائدہ:**

واضح ہو کہ احادیث مذکورہ کے مضامین متعلقہ سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ حضرات حسنین رضی اللہ عنہما بحیثیات مذکورہ بلا شک بہترین خلائق اور افضل ترین مخلوق ہیں مگر اہل سنن کے نزدیک بالاتفاق حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما بحیثیات دیگر رسول اللہ ﷺ کے بعد افضل البشر اور اکمل انس و جن ہیں ۔ اور وہ

وجوہات یہ ہیں کہ رسول اللہ ﷺ کی حیات و ممات میں ان دونوں برگزیدہ اہل اسلام اور دین برحق کے سچے حامیوں سے ایسے بے انتہا کام سرزد ہوئے ہیں کہ ویسے کسی اور سے نہیں ہوئے بے شمار اللہ تعالیٰ کی مخلوق کے دلوں کو انہیں کی وجہ سے چین اور تسلی ہوئی انہیں حضرات کے وجود باجود سے لوگوں کو بکثرت منافع پہنچا۔

رسول اللہ ﷺ کی حیات و ممات میں انہیں دونوں حضرات نے ترویج اسلام فتح ممالک کفار۔ جہاد اعداء وغیرہ خدا کے پسندیدہ کاموں میں مال اور جانیں صرف کر دی علاوہ ازیں ان دونوں سچے مرشدوں اور قوم کے ریفارمروں اور دیگر صحابہ کے باب میں بہت سی اس قسم کی آیات واحادیث وارد ہوئی ہیں جن سے دل کو سرور آنکھوں کو نور حاصل ہوتا ہے۔ قطع نظر اس کے اہل سنت کا اعتقاد ہے کہ جس طرح اہل بیت کی محبت مسلمان کا فرض منصبی ہے اسی طرح تمام اصحاب رسول خدا کی محبت کا غاشیہ جان کے کاندھوں پر ڈالنا فرض ہے۔

چنانچہ بخاری اور مسلم کی روایت ہے کہ حضرت عمر بن عاص رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھے رسول اللہ ﷺ نے ''ذات السلاسل'' کے لشکر کا امیر بنا کر بھیجا میں آپ کی خدمت میں عرض کی یا رسول اللہ ﷺ آپ کے نزدیک سب سے زیادہ محبوب ترین کون ہے؟ فرمایا عائشہ (رضی اللہ عنہا) میں نے عرض کی مردوں میں سے آپ کے نزدیک محبوب کون؟ فرمایا! ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ میں نے عرض کی پھر کون؟ فرمایا! عمر (رضی اللہ عنہ) اس کے بعد اور کئی لوگوں کا نام آپ نے ذکر کیا یہاں تک کہ میں خاموش ہو گیا اس خوف سے کہ مبادا مجھے سب سے پیچھے ذکر کریں۔

## صحابہ کی محبت ذریعہ نجات

رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: میرے بعد میرے اصحاب سے دشمنی نہ کرنا۔ جس نے انہیں دوست رکھا اس کے دل میں میری محبت کا کافی اثر ہے اور اسی میری محبت کی وجہ سے وہ ان سے محبت رکھتا ہے اور جو ان سے دشمنی رکھتا ہے درحقیقت اس کے دل کی زمین میں میری عداوت اور کینہ کا بیج پڑا ہوا ہے۔ جس نے انہیں ایذا دی درحقیقت اس نے مجھے ایذا دی اور مجھے ایذا دینا اللہ تعالیٰ کو ایذا دینا ہے اور جو خدا کی ایذا کا خواہاں ہوا عنقریب اللہ تعالیٰ اس سے مواخذہ کرے گا ماسوا اس کے اور بہت سی احادیث رسول اللہ ﷺ اور آیات کلام اللہ، صحابہ کے حق میں ایسی صراحت کے ساتھ وارد ہوئی ہیں جن سے معلوم ہوتا ہے کہ صحابہ کی عداوت دخول جہنم کا باعث ہے۔

ترمذی شریف کی حدیث ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے یعنی جب میرے صحابہ کو سب وشتم کرتے دیکھو تو کہا کرو اللہ تعالیٰ کی لعنت ہو تم پر۔

اس حدیث مبارک سے صراحتًا معلوم ہوتا ہے کہ صحابہ کرام کے دشمن ملعون ہیں اور اللہ تعالیٰ کی لعنت جہنم کا باعث ہے۔

یہ بات بھی قابل غور ہے کہ اہل بیت کی محبت بغیر صحابہ کرام کی محبت کے کسی کام نہیں آ سکتی ۔ دیکھئے اہل بیت کی بابت حضرت رسول کریم ﷺ فرماتے ہیں کہ میرے اہل بیت کی مثال کشتی نوح کی طرح ہے جو شخص اس میں بیٹھ گیا ساحل نجات پر پہنچا اور جس نے اس پر بیٹھنا اچھا نہ سمجھا وہ بلا کے بھنور میں ڈوب گیا اور صحابہ کی شان میں فرماتے ہیں کہ میرے یار چمکتے ہوئے تاروں کی مانند ہیں۔ ان کی اقتداء ہدایت کا باعث ہے۔

پس غور کیجئے اندھیری رات میں کشتی کا بغیر تاروں کے چلنا ممکن نہیں

اسی طرح محبت اہل بیت کی کشتی بے رہنمائی ستارۂ محبت صحابہ کرام ایمان کے دریا میں چل نہیں سکتی۔

## صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی درجہ بدرجہ فضیلت

"لطائف" میں امام فخر رازی رحمۃ اللہ علیہ کی تقریر کا خلاصہ بھی اسی کے قریب قریب ہے پس تمام صحابہ کرام میں باہم تفاضل مجملاً یوں سمجھنا چاہیے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد افضل بشر چاروں خلیفہ ہیں اور ان کے بعد عشرہ مبشرہ جن میں یہ چاروں خلیفہ بھی داخل ہیں پھر ان کے بعد اہل بدر کو تمام صحابہ پر بزرگی اور فضیلت ہے جن کی تعداد تین سو تیرہ ہے اور ان میں چاروں خلیفہ اور عشرہ مبشرہ بھی داخل ہیں اللہ تعالیٰ نے اہل بدر کے اگلے پچھلے گناہ سب معاف کر کے برأت لکھ دی پھر ان کے بعد اہل اُحد کو بزرگی ہے اُحد ایک پہاڑ کا نام ہے جہاں ہجرت کے چار سال بعد مشرکین مکہ سے مسلمانوں کا مقابلہ ہوا اس لڑائی میں مسلمانوں کو سخت تکلیف پہنچی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا دانت مبارک اسی لڑائی میں شہید ہوا جناب سید الشہداء حضرت حمزہ رضی اللہ عنہ اور ستر جلیل القدر صحابہ اسی معرکہ میں شہید ہوئے اب اس کے بعد ان حضرات کو بزرگی اور فضیلت ہے جنھوں نے ببول کے درخت کے نیچے اپنی بیش قیمت اور پیاری جانیں اور عزیز مال خدا اور اس کے برگزیدہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی راہ میں قربان کرنے پر خوشی خوشی بیعت کی جن کے بارے میں اللہ تعالیٰ اپنی رضامندی اور خوشنودی کی خبر اس طرح فرماتا ہے:

اِنَّمَا یُبَایِعُوْنَ اللّٰہَ ؕ یَدُ اللّٰہِ فَوْقَ اَیْدِیْھِمْ۔ (سورہ فتح)

ترجمہ: "وہ تو اللہ ہی سے بیعت کرتے ہیں ان کے ہاتھوں پر اللہ کا ہاتھ ہے۔" (کنز الایمان)

اسی سورۃ کے دوسرے موقع میں ارشاد ہوتا ہے۔

لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ فَعَلِمَ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ عَلَيْهِمْ وَاَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا○ (سورۃ فتح)

ترجمہ: ''بے شک اللہ راضی ہوا ایمان والوں سے جب وہ اس پیڑ کے نیچے تمہاری بیعت کرتے تھے تو اللہ نے جانا جو ان کے دلوں میں ہے تو ان پر اطمینان اتارا اور انہیں جلد آنے والی فتح کا انعام دیا''۔ (کنز الایمان)

ان لوگوں کی تعداد تیرہ سو (۱۳۰۰) تھی جن میں خلفائے اربعہ اور عشرہ مبشرہ اور بدری اور اُحدی بھی داخل ہیں ان کے بعد پھر باقی اصحاب تمام امت سے افضل ہیں ہمارے علمائے سلف اور مشائخ خلف کا یہی اعتقاد ہے کتب مطولات اس سے مالا مال ہیں اور چونکہ یہ مقام اس قسم کی بحث اور مقاصد کا مقتضی اور مناسب بھی نہیں ہے لہٰذا اس کو یہیں ختم کر کے اصلی مقصد اور مطلب ذاتی کی طرف رجوع کرتے ہیں۔

## حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی نظر میں مقام حسنین رضی اللہ عنہم

ابوسعد السلمان، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ جب حضرت امیر المومنین عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی خلافت میں اولیائے اسلام اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام کو فتوحات نصیب ہوئیں اور اموال غنائم کثرت سے حاصل ہوئے تو حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے مسجد نبوی شریف میں چمڑے کا ایک بڑا دستر خوان بچھا کر اس میں فتوحات کو رکھا اتنے میں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور فرمایا اے مسلمانوں کے خلیفہ اے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے نائب۔ مسلمانوں کو جو مال اللہ تعالیٰ نے عنایت فرمایا ہے اس میں سے ہمارا

حق ہمیں عطا کیجئے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے برکت و کرامت فرما کر نہایت دلجوئی اور تشفی سے ایک ہزار درہم خدمت میں پیش کئے۔ تھوڑی سی دیر میں چھوٹے صاحبزادے یعنی حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ بھی تشریف لائے اور اپنے حق کے طالب ہوئے۔ انہیں بھی ایک ہزار درہم حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے پیش کیے۔ اس کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ آئے آپ نے انہیں پانچ سو درہم دیئے۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ نے اپنے والد ماجد کی خدمت بابرکت میں عرض کی اے باباجان اے مسلمانوں کے پیشوا، آپ مجھے دیکھتے نہیں کہیں کیسا جوانمرد پرزور ہوں میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں جہادوں میں شریک رہا ہوں۔ میں اس وقت جہاد کرتا تھا جب حضرات حسنین رضی اللہ عنہما کی گلی کوچوں میں کھیلتے پھرتے تھے انہیں تو جناب نے ایک ہزار درہم عطا کیے اور مجھے پانچ سو دیے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے بیحد افسوس کر کے فرمایا جان پدر! اگر تم اپنی ماں باپ نانا نانی چچا پھوپھی امام حسین رضی اللہ عنہ جیسے پیدا کر لو گے تب تم بھی ایک ہزار درہم کے مستحق بن جاؤ گے۔ ورنہ چھوٹا منہ بڑی بات۔ قانون ادب کے خلاف اور بے سود ہے۔ ان کے والد حضرت علی رضی اللہ عنہ، والدہ حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا، نانا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم، نانی حضرت خدیجہ الکبریٰ چچا حضرت جعفر طیار رضی اللہ عنہ، پھوپھی حضرت امہانی۔ ماموں حضرت ابراہیم و حضرت قاسم۔ خالائیں حضرت رقیہ اور حضرت کلثوم رضی اللہ عنہما جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادیاں ہیں۔

## اہل جنت کے چراغ

حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا میرے کان اس بات کو یاد رکھتے ہیں کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) جنتیوں کے چراغ

ہیں۔ حضرت امیر المومنین عمر بن خطاب رضی اللہ عنہما ایک کثیر جماعت کو ہمراہ لے کر حضرت علی رضی اللہ عنہ کے در دولت پر تشریف لائے اور کنڈی کھڑکھڑائی۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ باہر آئے مصافحہ کیا مزاج پرسی کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا۔ اے علی! تمہیں خدا کی قسم سچ کہو تم نے اپنے کانوں سے میرے حق میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ لفظ سنے ہیں کہ عمر اہل جنت کا چراغ ہے۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بیشک میں نے کانوں سے سنا اور میرا دل اسے یاد رکھتا ہے۔ امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ پس تو جناب آپ ہی اپنے مبارک ہاتھوں سے اس مبارک مضمون کو لکھ کر دیجئے چنانچہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے آپ کو وہ حدیث لکھ کر دی جس کا مضمون یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے یہ حدیث امیر المومنین حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کو لکھ کر دی اور وہ اس بات کا ضامن ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے حق میں فرمایا کہ حضرت جبریل علیہ السلام نے مجھے اللہ تعالیٰ کی طرف سے خبر دی کہ خلیفہ ثانی حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ اہل جنت کے چراغ ہیں۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس نوشتہ کو حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے لے کر اپنی اولاد کے سپرد کیا اور وصیت کی کہ جب دنیا سے گزر جاؤں تو غسل و تکفین کے بعد اس کو میرے کفن میں رکھنا تاکہ اسی نوشتہ کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے عالی شان دربار میں حاضر ہوں۔ جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ شہید ہوئے تو ان کی اولاد نے وصیت کے موافق کاغذ کفن میں رکھ دیا۔

اس بیان سے بخوبی ثابت ہوتا ہے کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کی فضیلت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قرابت اور حضرات حسنین رضی اللہ عنہما کے والد ہونے سے اور دیگر کمالات کی وجہ سے ہے۔

علاوہ ازیں ان دونوں سچے دوستوں میں ایک ایسا اتحاد و اتفاق تھا کہ ہر ایک دوسرے کو اپنے سے بزرگ اور افضل جانتا تھا۔

## افضل البشر بعد انبیاء

چنانچہ حضرت شیخ عبدالحق محدث دہلوی رضی اللہ عنہ "تکمیل الایمان" میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے محمد بن حنفیہ رضی اللہ عنہ سے ایک روایت نقل کرتے ہیں کہ محمد بن حنفیہ رضی اللہ عنہ نے اپنے والد ماجد حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے دریافت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کون شخص افضل البشر ہے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پھر ان کے بعد حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ پھر ان کے بعد کسی اور شخص کا نام لیا۔ محمد بن حنفیہ رضی اللہ عنہ نے عرض کی پھر اس شخص کے بعد آپ ہی کو بزرگی ہوگی۔ فرمایا مجھے کچھ فضیلت نہیں۔ میں تو اوروں جیسا ایک مسلمان ہوں۔

## جنتی نام

"الصواعق المحرقہ" میں ہے کہ حضرت حسنین رضی اللہ عنہما کی فضیلت میں آیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حسن و حسین رضی اللہ عنہما بہشت کے نام ہیں۔ ایام جاہلیت میں عرب نے ان دو اسموں سے کبھی کسی کو مسمّٰی نہیں بنایا یعنی یہ دونوں کسی شخص یا کسی چیز کے نام نہیں ہوئے۔

## رسول اللہ کا بوسہ دینا

"تہذیب التہذیب" میں جریر بن عثمان، حضرت عبدالرحمٰن بن عوف جرشی رضی اللہ عنہ سے اور وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ میری آنکھیں وہ

سماں دیکھے ہوئے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ اپنی زبان مبارک سے حسنین رضی اللہ عنہما کے ہونٹ اور چہرہ کو چومتے تھے اور جس کے ہونٹ اور چہرہ کو رسول اللہ ﷺ بوسہ دیں وہ قطعی جنتی ہے۔

☆=☆=☆=☆

باب دوم

# حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا ذکر

(یہ باب چھ (۶) پر مشتمل ہے)

فصل اوّل میں حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی ولادت اور دوسرے مناقبات کا ذکر ہے۔

فصل دوم میں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی کنیت اور لقب کا تفصیلی بیان ہے۔

فصل سوم میں ان احادیث کا تذکرہ ہے جو صرف حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سے مخصوص ہیں۔

فصل چہارم میں حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے مختلف احوال کا مختصر سا بیان ہے۔

فصل پنجم میں حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی خلافت اور اس کا قصداً اور ارادۃً ترک کرنا بیان ہوگا۔

فصل ششم میں آپ کی شہادت کا واقعہ اور تجہیز و تکفین کی تشریح و تفصیل بیان ہوگی۔

☆=☆=☆

فصل اوّل

# حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی ولادت

حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی ولادت ہجرت کے تیسرے برس ماہ رمضان المبارک کی پندرہ تاریخ کو مدینہ منورہ میں مکمن غیب سے منصۂ ظہور میں حضور نے قدم رکھا ہر چند کہ بعض مؤرخین پندرہ شعبان المعظم اور پانچ شعبان المعظم کے بھی قائل ہیں اور بعض کے نزدیک آپ کی ولادت سنہ چار یا پانچ میں واقع ہوئی ہے مگر پہلی روایت بہت صحیح ہے۔ غرض کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ پہلے لڑکے ہیں۔ یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے پہلے یہی صاحبزادے پیدا ہوئے۔

حضرت امام زین العابدین رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ جب حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے تولد کا وقت قریب ہوا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت اسماء بنت عمیس رضی اللہ عنہا اور حضرت ام ایمن رضی اللہ عنہا کو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس بھیجا اور فرمایا تم جا کر فاطمہ رضی اللہ عنہا پر آیۃ الکرسی اور معوذ تین پڑھ کر دم کرنا مگر ''فصول المھمہ'' میں اس طرح منقول ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت اسماء رضی اللہ عنہا اور حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کو بھیجا اور ارشاد فرمایا کہ جب بچہ پیدا ہو تو میرے آنے تک اس کے دائیں کان میں اذان اور بائیں میں اقامت کہہ دینا اس سے پہلے اور کوئی کام نہ کرنا جب امام حسن رضی اللہ عنہ پیدا ہوئے تو ان بیبیوں نے ایسا ہی کیا پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خبر کی آپ خوشی خوشی جلدی سے تشریف لائے اور یہ دعا پڑھی:

اللھم انی اعوذبك ولدہ من الشیطان الرجیم۔

ترجمہ: ''اے اللہ میں علی کے بیٹے اپنے لخت جگر کو شیطان مردود

سے تیری پناہ میں دیتا ہوں۔"

## حیض ونفاس سے پاک

حضرت اسماء رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے پیدا ہونے کے وقت حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس تھی جس طرح کہ عورتوں کو جننے کے بعد خون آیا کرتا ہے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو نہ آیا میں نے یہ تعجب آمیز اور حیرت انگیز بات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عرض کی آپ نے فرمایا میری بیٹی اس نجاست کی آلودگی سے پاک ہے وہ حیض ونفاس سے بالکل منزہ ہے۔

## فائدہ:

چونکہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا حیض ونفاس سے پاک تھیں اسی وجہ سے آپ کو "زہرا" کہتے ہیں۔

ایک روایت میں آیا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ اور حضرت عیسیٰ بن مریم اور حضرت یحییٰ بن زکریا علیہم السلام چھ مہینے میں پیدا ہوئے اسی وجہ سے اہل شریعت نے حمل کی کل مدت چھ مہینے قرار دیئے ہیں۔ (واللہ اعلم)

## نام کا انتخاب

حضرت علی رضی اللہ عنہ کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا مبارک نام پہلے آپ نے "حرب" رکھا تھا ایک روز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور فرمایا اس بچے کو مجھے دکھاؤ اے علی (رضی اللہ عنہ) تم نے اس کا کیا نام رکھا ہے حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے عرض کی اس کا نام میں نے "حرب" رکھا ہے فرمایا اس کا نام حسن رکھو اسی طرح امام حسین اور محسن کے نام میں آپ نے تبدیلی فرمائی یعنی حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ان بیٹوں کا نام بھی حرب ہی رکھا تھا۔ مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کے عوض حسین اور محسن رکھا۔

اکثر محدثین فرماتے ہیں کہ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا میں نے اپنے بچوں کا نام حضرت ہارون علیہ السلام کے بچوں کے نام پر رکھا ہے حضرت ہارون علیہ السلام کے بچوں کا نام شبر، شبیر اور مبشر تھا، شبر، تو، حسن کا نام، شبیر، حسین کا نام اور، مبشر، محسن کا نام رکھا۔

چنانچہ دار قطنی میں اس کا مفصل بیان موجود ہے۔ صاحب قاموس فرماتے ہیں شبر کبتم اور شبیر کقیر اور بمشر کمحدث حضرت ہارون علیہ السلام کے صاحبزادوں کا نام ہے اور ان ہی کے نام پر حضور ﷺ نے حسن و حسین اور محسن اپنے صاحبزادوں کے نام رکھے۔ حضرت اسماء رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میں حسن رضی اللہ عنہ کو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے پاس لائی اسی وقت رسول اللہ ﷺ بھی تشریف لائے تو مجھے فرمایا اے اسماء، میرے بیٹے کو میرے پاس لا، میں نے حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو زرد چڑے میں لپیٹ کر آپ کو دیا۔ رسول اللہ ﷺ نے اس کپڑے کو علیحدہ کر کے مجھ سے فرمایا کہ کیا میں نے بچے کو زرد چڑے میں لپیٹنے سے منع کیا ہے میں نے اسی وقت امام حسن رضی اللہ عنہ کو سفید کپڑے میں لپیٹ کر آپ کی گود میں دے دیا آپ ﷺ نے امام حسن رضی اللہ عنہ کے سیدھی کان میں اذان اور بائیں میں اقامت پڑھی پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ اس بچے کا کیا نام رکھا ہے انھوں نے عرض کی میں اس کے نام رکھنے میں آپ ﷺ سے کس طرح سبقت کرتا مجھے ہرگز مناسب نہ تھا کہ آپ سے پہلے میں اپنی طرف سے اس کا کچھ نام رکھ دیتا۔ آپ ﷺ نے فرمایا میں بھی اس کے نام میں اللہ تعالیٰ کے حکم پر سبقت نہیں کرتا پھر اچانک حضرت جبرئیل امین علیہ السلام آئے اور عرض کی یا رسول اللہ ﷺ، اللہ تعالیٰ سلام کے بعد فرماتا ہے کہ آپ نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو حضرت ہارون علیہ السلام کا مرتبہ مرحمت فرمایا ہے ان کے فرزند کا نام بھی حضرت

ہارون علیہ السلام کے فرزند جیسا رکھو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: حضرت ہارون علیہ السلام کے فرزند کا کیا نام تھا' کہا ''شبر'' فرمایا چونکہ میری زبان عربی ہے لہٰذا عربی میں ''شبر'' کا ترجمہ کر کے بتاؤ۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے عرض کی کہ عربی میں ''شبر'' کا ترجمہ ''حسن'' ہے۔ آپ اس کا ''حسن'' نام رکھئے۔ چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کا ''حسن'' نام رکھا اسی طرح جب ایک سال کے بعد حسین رضی اللہ عنہ پیدا ہوئے تو ان کا نام حسین جو ''شبیر'' کا ترجمہ ہے رکھا۔

اور ایک روایت میں آیا ہے کہ پہلے ''حسن'' کا نام لوگوں نے ''حمزہ'' رکھا تھا جب ''حسین'' پیدا ہوئے تو ان کا نام ''جعفر'' رکھا اس کے بعد حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے وحی کے ذریعہ سے معلوم ہوا ہے کہ ان دونوں بچوں کا نام بدل کر ''حسن وحسین'' رکھا جائے۔

اس بیان سے یہ بھی ثابت ہوا کہ امام حسین رضی اللہ عنہ کے پیدا ہونے تک امام حسن رضی اللہ عنہ کا امام حمزہ رضی اللہ عنہ ہی رہا۔ ہاں امام حسین رضی اللہ عنہ کی پیدائش کے بعد آپ کا نام حسن رکھا گیا۔

''تاریخ الخلفاء'' میں ہے کہ یہ دونوں نام (حسن وحسین) اللہ تعالیٰ نے مخلوق سے مخفی رکھے تھے۔ کسی پر ان کا اظہار نہ کیا تھا۔ حتیٰ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کا یہ نام رکھا۔

حاکم، حضرت جابر اور حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ حسنین کا ختنہ اور عقیقہ ولادت کے ساتویں روز ہوا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے پاس سے دو مینڈھوں کے ساتھ عقیقہ کر کے لوگوں کو خیرات کیا۔ دایہ کو بھی اس میں سے ایک ران مرحمت فرمائی۔

نسائی کی روایت میں عقیقہ کے باب میں دو ہی مینڈھے آئے ہیں۔

''فصول المهمہ'' میں ہے کہ امام حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی ولادت کو جب سات دن گزر رے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور گھر والوں سے پوچھا تم نے اس بچے کا کیا نام رکھا۔ انہوں نے عرض کی جناب اس کا نام حرب ہے فرمایا نہیں اس کا نام حسن رکھو۔ یہ کہہ کر عقیقہ کی تیاری میں مصروف ہوئے اور بنفس نفیس ایک مینڈھا عقیقہ میں قربانی کیا۔ پھر حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا کہ حسن کے سر کے بال اترواؤ اور اس کے بالوں کے برابر چاندی خیرات کردو۔ یہی وجہ ہے کہ امتیوں پر مولود کے سر کے بال برابر چاندی خیرات کرنا سنت ہے۔

☆=☆=☆=☆

فصل دوم

## سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی کنیت اور القاب

اس میں تو شاید کسی کو بھی اختلاف نہ ہوگا کہ امام حسن رضی اللہ عنہ کے حقیقی نسب کو جو فضیلت ہے وہ کسی اور فرد کو نہیں۔ گو اضافی فضیلت میں کسی قدر اختلاف ہے۔ آپ کا نسب آفتاب کی طرح اوجِ سپہر پر تاباں اور درخشاں ہے۔ جیسا کہ کسی کہنے والے نے کہا ہے ۔

نسب کان علیه من شمس الضحیٰ نور من الفلق المصابیح عمود

چونکہ آپ کا نسب اظہر من الشمس اور امین من الامس ہے۔ حتیٰ کہ مخالف بھی اس بزرگی کا لوہا مانے ہوئے ہیں۔ لہٰذا اس کے بیان کی چنداں ضرورت نہیں رہی۔ آپ کی کنیت سو باتفاق علماء ابو محمد ہے۔ اور نقی۔ تقی۔ زکی۔ طیب۔ سبط و ولی کے ساتھ ملقب تھے۔ مگر آپ کا سب سے زیادہ معروف و مشہور لقب سید ہے۔ چنانچہ آئندہ فضائل میں اس کا کچھ بیان آئے گا۔

### رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مشابہت

آپ کی خوبصورتی کی بابت حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے بجز امام حسن رضی اللہ عنہ کے اور کسی کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے زائد مشابہ نہیں دیکھا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حسن تو سر سے سینے تک حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے مشابہ تھے اور حسین سینے کے نیچے سے پاؤں تک صلی اللہ علیہ وسلم تک۔

حضرت شیخ عبدالحق صاحب محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ رسالہ حلیہ مبارک میں تحریر فرماتے ہیں کہ جو شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دیدار فائض الانوار سے آپ کی حیات شریف میں مشرف نہ ہوا ہوتا اور وفات کے بعد آپ کو خواب میں دیکھ

کر صحابہ کے سامنے بیان کرتا صحابہ اس سے حضور ﷺ کے جمال با کمال کی تشبیہ پوچھتے۔ پھر اگر وہ شخص آپ کے جمالِ عالم آراء کی تشبیہ حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے ساتھ دیتا تو اس کے خواب کی تصدیق کرتے اور اگر امام حسن رضی اللہ عنہ کو دیکھ کر اس کی آنکھوں میں وہ تصویر نہ سماتی۔ تو اس کا خواب جھوٹا جانتے۔

بخاری شریف میں ایک روایت یوں بھی آئی ہے کہ ایک دن حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ایام خلافت میں نماز پڑھ کر مسجد سے نکلے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ بھی آپ کے ساتھ تشریف رکھتے تھے۔ مسجد کے آگے امام حسن رضی اللہ عنہ محلّہ کے بچوں میں کھیل رہتے تھے۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو تاب نہ رہی فوراً ان کو اپنے کندھے پر اٹھا لیا اور حضرت علی رضی اللہ عنہ سے مسکرا کر بطور خوش طبعی فرمایا علی یہ صاحبزادے بالکل رسول اللہ ﷺ سے مشابہت رکھتے ہیں۔ آپ کی مشابہت ان میں پائی نہیں جاتی۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ یہ کہہ رہے تھے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ ازراہ خوشی تبسم فرما رہے تھے۔

## حلیہ مبارک

امام حسن رضی اللہ عنہ کا حلیہ مبارک صحیح روایتوں میں یوں بیان کیا گیا ہے کہ آپ کا نازک جسم سفید سرخی غایت درجہ کے ملائم۔ آپ کے سینہ مبارک سے زیر ناف تک بالوں کا ایک باریک اور سیاہ خط کشیدہ تھا۔ پھیلی ہوئی داڑھی گھن دار، گھونگر والے بال جو اکثر وقت کندھوں تک رہتے آپ کی نازک اور سڈول گردن دیکھنے والوں کو خالص چاندی کی صراحی معلوم ہوتی تھی۔

تمام اعضاء بڑے بڑے مگر نازک تھے۔ سینہ بہت فراخ اور وسیع تھا۔

آپ کا مبارک قد میانہ تھا نہ تو اس قدر دراز کہ برا معلوم نہ ہو نہ غایت درجہ کوتاہ۔ آپ کے حسن میں ایک اس قسم کی ملاحت اور نمکینی تھی کہ کسی شخص کے چہرہ

میں نہ دیکھی گئی۔ آپ متناسب الاعضاء تھے اور موضوع الاجزاء تھے۔ کبھی کبھی خضاب بھی کیا کرتے تھے۔ آپ کے بال گھونگروالے ناخونے نہایت سیاہ تھے۔

فصول میں آیا ہے کہ امام حسن رضی اللہ عنہ کی انگوٹھی کا نقش "اَلْعِزَّةُ لِلّٰهِ وَحْدَهٗ" تھا۔

☆=☆=☆=☆

## فصل سوم

# سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی شان میں احادیث مبارکہ

### یہ میرا بیٹا سید ہے

"فصول المهمه" میں حافظ عبدالعزیز نقل کرتے ہیں کہ سفیان بن الحارث الثقفی کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایسے حال میں دیکھا کہ امام حسن رضی اللہ عنہ آپ کے پہلو مبارک میں تشریف رکھتے تھے اور جس طرح واعظوں کی عادت ہوا کرتی ہے۔ کبھی تو حضرت شفقت اور محبت کی وجہ سے حضرت حسن رضی اللہ عنہ کی طرف اور کبھی وعظ و نصیحت کے لیے اور لوگوں کی طرف متوجہ ہوتے تھے۔ اسی اثناء میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی زبان فیض بنیان سے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ یہ میرا بچہ سید ہے اور میں امید کرتا ہوں کہ اس بچے کے سبب سے اللہ تعالیٰ مسلمانوں کی دو بڑی جماعتوں میں صلح پیدا کرے۔

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے اپنی آنکھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس حال میں دیکھا کہ آپ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو کندھے پر بٹھائے فرما رہے تھے مولیٰ کریم! میں اس کو دوست رکھتا ہوں تو بھی دوست رکھ۔ (بخاری، مسلم، ترمذی)

### سوار بھی اچھا ہے

ترمذی، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو کندھے پر بٹھائے ہوئے ایک گلی میں تشریف لئے جا رہے تھے۔ کسی نے کہا اے بچے سواری کتنی اچھی ہے تو رسول

اللہ ﷺ نے فرمایا سوار بھی تو اچھا ہے۔

خلاصہ حدیث کا یہ ہے کہ سواری تو اچھی ہی ہے مگر سوار بھی اچھا ہے۔

اس میں امام حسن رضی اللہ عنہ کی کمال تعریف اور بے حد خوبی بیان کی گئی ہے۔

سوار دوش رسول خدا سلام علیک
وہ حسن مجتبٰی سید الاسخیاء
راکب دوش عزت پہ لاکھوں سلام

(اعلیٰ حضرت)

## یہ میرا بیٹا سید ہے

حافظ ابو نعیم، حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ ایک دن ہمیں نماز پڑھا رہے تھے آپ سجدہ ہی میں تھے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ آئے اور آپ کی پیٹھ پر سوار ہو گئے (اور یہ واقعہ اس زمانہ کا ہے کہ امام حسن ابھی بچے تھے) کبھی کبھی گردن مبارک پر بیٹھ جاتے رسول اللہ ﷺ نے نماز ہی میں ان کو آہستگی اور سہولت کے ساتھ اتارا نماز سے فراغت کے بعد لوگوں نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ، نماز میں جو افعال آپ امام حسن کے ساتھ کرتے ہیں اس طرح اور کسی کے ساتھ نہیں کرتے۔ فرمایا کہ یہ میرا بیٹا سید، ریحان اور میرا لخت جگر ہے اس کے وجود باجود کی وجہ سے اللہ تعالیٰ مسلمانوں کی بڑی دو جماعتوں میں صلح پیدا کرے گا۔

## محبوب حبیب کبریا

بخاری، مسلم، ابن ماجہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں انھوں نے کہا میں ایک دن حضور نبی کریم ﷺ کے ساتھ تھا مگر آپ خلاف عادت راستہ میں مجھ سے کوئی گفتگو نہ کی نہ میں آپ سے بول سکا یہاں تک کہ

آپ بنی قینقاع کے بازار تک پہنچے اور وہاں سے واپس ہوتے ہوئے حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے گھر تشریف لے گئے اور فرمایا بچہ کہاں ہے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں دروازہ پر کھڑا ہوا رہا تھا کہ آپ کو اس قدر دیر ہوئی شائد اس کی وجہ یہ ہو کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی والدہ حضرت حسن رضی اللہ عنہ کو نہلا دھلا کر کپڑے پہنانے کی تیاری کر رہی ہوں۔ ابھی تھوڑی دیر نہ گزری تھی کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ باہر سے دوڑتے ہوئے آئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سینہ فیض گنجینہ سے چمٹ گئے اور آپ بھی ان کے گلے لگ گئے اس وقت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے اللہ! میں اس بچے کو دل و جان سے محبوب رکھتا ہوں تو بھی اپنے فضل سے اس پر دوستی کا سایہ ڈال اور ہمیشہ محبت رکھ۔

دوسری روایت میں یہ الفاظ زائد ہیں کہ میں اسے اور اس سے محبت کرنے والے سے محبت رکھتا ہوں۔

## حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی محبت

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں جس روز سے یہ کلمہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے اس روز سے حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے سوا مجھے اور کوئی زیادہ محبوب نہیں ہے۔

## سجدہ طویل کردیا

حضرت عبداللہ بن شداد بن الہاد اور وہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مغرب یا عشاء کی نماز کے لیے مسجد میں تشریف لائے اور حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ بھی آپ کے ہمراہ تھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو علیحدہ ایک جگہ بٹھا دیا اور خود نماز میں مشغول ہوئے مگر سجدہ میں اس قدر دیر کی کہ اِس سے پہلے کبھی اتنی دیر نہ کی تھی۔

راوی حدیث کے والد کہتے ہیں مجھ سے نہ رہا گیا سر اٹھا کر کیا دیکھتا ہوں کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ آپ کی پشت مبارک پر تشریف رکھتے ہیں ۔میں یہ دیکھ کر دوبارہ سجدہ میں گر پڑا جب نماز پڑھ چکے تو حاضرین نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے سجدہ کی بے اندازہ تاخیر سے ہمیں گمان ہوا کہ یا تو کوئی نیا حکم نازل ہوا ہے یا سجدہ میں وحی آئی ۔کیا بات تھی ۔ارشاد فرمایا اے میرے غمگسارو یہ دونوں باتیں نہ تھیں اصل بات یہ تھی کہ حضرت سیّدنا امام حسن (رضی اللہ عنہ) سجدہ میں میری پشت پر سوار ہو گیا تھا میں نے اضطرابی اور جلدی کے ساتھ اپنی پشت سے اُسے اتار دینا اچھا نہ جانا اور اس بات کا منتظر رہا کہ یہ خود ہی اپنی خوشی سے اتر جائے تو سجدہ سے اٹھوں۔

(امام احمد، نسائی، حاکم، بغوی، طبرانی، بیہقی)

## بزرگی اور مرتبہ میں بلند تر

ابن عساکر، حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے خدا کے بندوں گوش دل سے سنو! حضرت سیّدنا امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما ،کو اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس درجہ کمال عطا ہوا ہے کہ اس قدر بزرگی و مرتبہ کمال حضرت آدم علیہ السلام کی تمام اولاد میں سوائے حضرت یوسف بن یعقوب بن اسحاق بن ابراہیم علیہ السلام کے اور کسی کو نہیں ملا۔

## مسلمانوں کے لیے مبارک وجود

حافظ ابوزکریا یحییٰ بن معین المری الغطفانی البغدادی رحمۃ اللہ علیہ اپنے فوائد میں اور بیہقی ''دلائل النبوۃ ''میں اور خطیب اور ابن عساکر اور ضیاء حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دو دفعہ نہیں بارہا فرمایا ہے کہ یہ میرا لخت جگر سید (سردار) ہے البتہ اللہ تعالیٰ اس فرزند و دلبند کے وجود

باوجود سے مسلمانوں کے دو بڑے گروہ میں صلح کرائے گا۔

یہی روایت ''ابوداؤد'' میں اس طرح آئی ہے کہ یہ میرا فرزند جنت کے جوانوں کا سردار ہے مجھے امید ہے کہ میری امت کے دو بڑی جماعتوں میں اس کی وجہ سے صلح ہوگی۔ مگر ترمذی نے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ سے اس سے بھی زائد مختصر روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ بچہ سردار ہے اللہ تعالیٰ نے اس کے ہاتھ پر صلح موقوف رکھی ہے اور یہی روایت ''طبرانی کبیر'' میں دو طریق سے روایت کرتے ہیں جن کا مضمون بعینہ ماسبق کی حدیث کا ہے۔

## جنت کے سردار

ابویعلی، حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے جو شخص جنت کے سرداروں کے دیکھنے کی آرزو رکھتا ہو اُسے چاہئے کہ حسن کو دیکھے۔

ابن سعد، حضرت ابوسلمہ بنت عبدالرحمٰن رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ جب حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان کی سرخی دیکھ کر خوشی سے اس کی طرف دوڑتے تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی زبان مبارک حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے ہاتھ میں بے تکلف دے دیتے علیہ السلام

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مشابہت

ابن سعد، حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ سب سے زیادہ محبوب اور مشابہت میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضرت سیّدنا امام حسن بن علی رضی اللہ عنہ تھے۔ آپ کی محبوبیت اس درجہ بڑھی ہوئی تھی کہ امام حسن رضی اللہ عنہ بارہا سجدہ کی حالت میں آتے اور آپ کی مبارک پیٹھ پر سوار ہو جاتے تھے۔ آپ سجدہ ہی میں پڑے رہتے اور ان کی تکلیف گوارا نہ فرماتے تا وقتیکہ حضرت سیّدنا امام

حسن رضی اللہ عنہ خود نہ اترتے آپ اپنی پشت مبارک سے نہ اتارتے۔

راوی حدیث کہتے ہیں یہ تو میں نے اکثر دیکھا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رکوع کی حالت میں اپنے دونوں مبارک پاؤں کو کھول دیا کرتے تھے اور حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ آپ کے دونوں مبارک پاؤں سے نکل کر سامنے آ بیٹھتے تھے۔

## رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کوئی ایسا وقت مجھ پر ہرگز نہیں گزرا کہ حضرت سیّدنا امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما میرے سامنے آئے ہوں اور میری آنکھیں اشکبار نہ ہوئی ہوں۔یعنی جب میں حضرت سیّدنا امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما کو دیکھتا بے اختیار رو دیتا اور اس کی وجہ یہ تھی کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دولت خانہ سے باہر تشریف لائے۔ میں مسجد میں بیٹھا تھا آپ نے میرا ہاتھ پکڑ لیا اور میرے سہارے سے بنی قینقاع کے بازار تک تشریف لے گئے۔ بازار سے واپسی پر مسجد میں آئے تھوڑی ہی دیر بیٹھے تھے کہ فرمایا حسن رضی اللہ عنہ کو بلاؤ۔صاحبزادہ دوڑتے ہوئے آئے اور آپ کی گود میں بیٹھ گئے آپ حسن رضی اللہ عنہ کے منہ کو کھولتے اور اپنا منہ اُن کے منہ پر ملتے اور فرماتے تھے مولیٰ کریم اے قادر ومختار میں اس سے محبت رکھتا ہوں اور اس کے محبت کرنے والوں کو بھی دل سے محبوب رکھتا ہوں۔تو بھی اس سے محبت رکھ اور یہ کلمہ تین مرتبہ مکرر فرمایا۔ (بیہقی)

حاکم۔ محمد بن الاسود بن خلف سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو پکڑتے اور ان کے پیارے پیارے چہرے کو بے حد شفقت سے چوم کر فرماتے کہ اولاد آدمی کو نامردی اور بخل کا

دھبہ لگاتی ہے۔ یعنی اُن کی محبت میں ایسا مستغرق ہو جاتا ہے کہ ان کی آسائش کے لیے مال خرچ کرنا اور جان دینے سے بھی دریغ نہیں کرتا۔

## حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سے محبت رکھے

حاکم، حضرت زبیر بن الاعمر سے نقل کرتے ہیں کہ ایک دن حضرت سیّدنا امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما کھڑے ہوئے خطبہ فرمارہے تھے کہ ازد اور شنو کے قبیلوں سے ایک شخص کھڑا ہوا ازد اور شنودو قبیلہ کے نام ہیں۔ ان میں سے ایک بڑا قبیلہ ہے اور ازد اس سے چھوٹا مطلب یہ ہے کہ ازد کے قبیلہ میں سے جو شنو میں سے تھا (ایک شخص اٹھا) اور پکار کر کہا اے لوگوں میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ حسن رضی اللہ عنہ کو بیٹھائے چادر کے اندر، ران پر چھپائے ہوئے بیٹھے فرمارہے تھے جس کو مجھ سے محبت ہو وہ حسن رضی اللہ عنہ سے محبت رکھے اور حاضر غائب کو اس کی اطلاع دے دے اگر مجھے حدیث کے چھپانے میں عذاب الٰہی کا خوف اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بزرگی و کرامت اور آپ کی گفتار شریف کی عظمت کا خیال نہ ہوتا تو اس وقت یہ حدیث کبھی بھی بیان نہ کرتا۔

## جس نے اسے ایذاء دی اس نے مجھے ایذاء دی

طبرانی کبیر میں حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک دن ہم سب صحابہ بیٹھے ہوئے تھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خواب راحت میں تھے اتنے میں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ آئے اور آپ کے سینہ فیض گنجینہ پر بیٹھ کر پیشاب کر دیا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں اس ارادہ سے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو آپ کے سینہ مبارک سے الگ کردوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا

آپ کی آنکھ کھل گئی اور فرمایا اے انس خرابی ہو میرے فرزند، میرے دل کے ثمرہ کو مجھ سے علیحدہ نہ کر خدا کی قسم اس کی ایذا سے مجھے ایذا ہوتی ہے اور جو شخص میری تکلیف کے در پے ہو تو اللہ تعالیٰ اس کو تکلیف اور مشقت کی ولدل میں مبتلا رکھے گا۔

ابوداؤد طیالسی، حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا جو مجھے دوست رکھنا چاہے وہ پہلے حسن (رضی اللہ عنہ) کو دوست رکھے۔

## مولیٰ کریم ان سے محبت فرما

تہذیب میں حضرت اسامہ بن زید رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ مجھے اور حسن رضی اللہ عنہ کو پکڑتے اور گود میں لے کر فرماتے: مولیٰ کریم میں ان دونوں بچوں کو دوست رکھتا ہوں تو بھی ان سے محبت اور پیار کر۔

## فائدہ:

واضح ہو کہ حضرت اسامہ، حضرت زید رضی اللہ عنہ کے فرزند اور حضرت زید، رسول اللہ ﷺ کے متبنیٰ اور آپ کے محبوبوں میں سے ہیں۔ ان کا قصہ صحیح طور پر یوں مرقوم ہیں کہ حکیم بن خزام حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے بھتیجے شام کے ملک میں تجارت کو گئے اور وہاں سے کئی غلام اپنے ساتھ لائے۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا بھی سفر کی مبارکباد دینے گئیں۔ حکیم نے کہا اے پھوپھی ان غلاموں میں سے جو آپ کو پسند ہو ایک غلام لے لیں۔ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا ان میں سے حضرت زید بن حارث رضی اللہ عنہ کو پسند کر کے گھر میں لے آئیں اور کچھ دن اپنے پاس رکھ کر رسول اللہ ﷺ کو دے دیا آپ نے حضرت زید رضی اللہ عنہ کو غلاموں کی طرح رکھنا پسند نہ کیا بلکہ آزادی کا تمغہ پہنا کر فرزندی میں قبول کیا اور یہ واقعہ وحی کے نزول سے پہلے واقع ہوا تھا۔ وہاں حضرت زید رضی اللہ عنہ کے باپ حارث کا فرزند کے

فراق میں بُرا حال ہوا تمام جہان میں ڈھونڈ ھتا ہوا مکہ تک پہنچا۔ اور پتہ لگا کر یہاں تک آیا۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ کو دیکھ کر بار بار اس کی آنکھیں اور پیشانی چومتا اور روتا تھا۔ خواجہ عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب اس کی یہ محبت اور سوز وگداز معائنہ فرمایا تو حضرت زید رضی اللہ عنہ سے کہا کہ اگر تیری خوشی ہو تو یہاں رہو ورنہ اپنے باپ کے ساتھ چلے جاؤ اور اپنے وصال سے اس کی آنکھیں ٹھنڈی رکھو۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے آپ کے جواب میں صرف اتنا کہا کہ مجھے آپ کی خدمت میں غلام بن کر رہنا اس سے زیادہ محبوب ہے کہ باپ کے ہمراہ سردار بن کر رہوں۔ یعنی آپ کی غلامی کو باپ کی سرداری پر محبوب رکھتا ہوں جب تک دم میں دم ہے یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مبارک قدموں سے دور نہ ہوں گا۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ کے بیٹے حضرت اسامہ رضی اللہ عنہ سے بھی آپ ایسے ہی محبت رکھتے تھے جیسے حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سے محبت فرماتے۔ چنانچہ اپنی دعا اور محبت میں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے ساتھ اس کو بھی شریک کیا کرتے تھے۔ مگر جب آیہ کریمہ ''ادعوهم لابائهم'' نے نزول اجلال فرمایا اس وقت سے حضرت زید بن حارث رضی اللہ عنہ مشہور ہو گئے تھے۔

## ضروری وضاحت

علماء محدثین کو اس بارے میں اختلاف ہے کہ سب سے پہلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو پر کون شخص ایمان لایا۔ بعض حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کو کہتے ہیں۔ بعض حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے قائل ہیں۔ بعض حضرت علی رضی اللہ عنہ کی طرف گمان کرتے ہیں۔ بعض حضرت زید رضی اللہ عنہ کے قائل ہیں۔ مگر علماء محققین ان مختلف قولوں میں یوں تطبیق دیتے ہیں کہ عورتوں میں سب سے پہلے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا ایمان لائیں اور آزاد بالغ مردوں میں اوّل حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ مشرف باسلام

ہوئے۔ بچوں میں سب سے پہلے حضرت علی رضی اللہ عنہ ایمان لائے غلاموں میں پہلے پہل حضرت زید رضی اللہ عنہ ایمان لائے۔

رضی اللہ عنہ عن کل اصحاب رسول اللہ ﷺ اجمعین۔

☆=☆=☆

## فصل چہارم

# سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے خصائص

### شاھد ومشہود کا معنی

تفسیر واحدی میں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے تعریف ذکا کی بابت لکھا ہے کہ ایک شخص بیان کرتا ہے میں مسجد نبوی شریف میں آکر دیکھا کہ ایک شخص جماعت کثیرہ میں بیٹھا ہوا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث بیان کرر ہا ہے۔ میں نے اُس محدث سے پوچھا کہ ''شاہد مشہود'' کے معنی بیان کیجئے فرمایا کہ شاہد سے مراد جمعہ کا دن اور مشہود سے عرفہ کا دن مقصود ہے۔ پس میں اورلوگوں کے پاس جو مسجد نبوی شریف میں وعظ بیان فرمار ہے تھے گیا اور انہیں دونوں لفظوں (شاہد ومشہود) کے معنی پوچھے انھوں نے بھی اُسی کے قریب قریب بیان کیا جو پہلے محدث نے بیان کیا تھا یعنی شاہد جمعہ کا دن ہے اور مشہود قربانی کا دن۔ پھر میں وہاں سے ایک اور جوان شخص نورانی چہرہ کے پاس جولوگوں کو وعظ کرر ہا تھا گیا اوران سے اِن دو لفظوں کے معنی دریافت کیے۔ اس جوان نے جواب دیا اے سائل شاہد حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور مشہود قیامت کا دن۔ کیا تو نے نہیں سنا کہ اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں اپنے پاک رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے خطاب فرمایا ہے:

يَاَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّا اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّ مُبَشِّرًا وَّ نَذِيْرًا۔ (سورہ احزاب)

ترجمہ: ''اے غیب کی خبریں بتانے والے (نبی) بے شک ہم نے تمہیں بھیجا حاضر ناظر اور خوشخبری دیتا اور ڈر سناتا''۔ (کنزالایمان)

اور دوسری جگہ حق سبحانہٗ وتعالیٰ فرماتا ہے:

ذٰلِكَ يَوْمٌ مَّجْمُوْعٌ لَّهُ النَّاسُ وَ ذٰلِكَ يَوْمٌ مَّشْهُوْدٌ ۝ (سورہ ھود)

ترجمہ: ''وہ دن ہے جس میں سب لوگ اکٹھے ہوں گے اور وہ دن حاضری کا ہے''۔ (کنز الایمان)

پس قرآن مجید کی ان دونوں آیتوں کے ملانے سے یہ بات بخوبی ثابت ہوگئی کہ شاہد سرکار دو عالم ﷺ ہیں اور مشہود قیامت کا دن۔ یہ سن کر وہاں سے چل دیا اور لوگوں سے ان تینوں صاحبوں کے نام دریافت کئے حاضرین نے کہا جس سے پہلے تو نے پوچھا تھا وہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ ہیں اور دوسرے مسئول حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ اور تیسرے صاحب کا نام مبارک حضرت سیدنا امام حسن بن علی رضی اللہ عنہ ہے۔

## ایک یہودی کے سوال کا جواب

بعض کتب میں منقول ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے ایک دن غسل کر کے فاخرہ لباس سے نازک بدن کو آراستہ کیا۔ خوشبو لگائی داڑھی میں کنگھی کی گھونگروالے بالوں میں تیل ڈالا۔ عربی راہوار صبا رفتار پر سوار ہو کر سیر کے لیے تشریف لے گئے۔ آپ وفرہ ظاہرہ اور محاسن سافرہ رکھتے تھے۔ رستہ میں ایک مسکین ومحتاج یہودی ذلیل وخوار باہزاران کربت گرفتار ملا۔ اور عرض کی اے امام اللہ تعالیٰ کے لئے ذرا سی دیر توقف فرما کر میرا انصاف فرمائیں۔ آپ نے فرمایا اے یہودی کس چیز میں انصاف چاہتا ہے عرض کی آپ کے نانا جان رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

الدنیا سجن المومن وجنۃ الکافر۔

ترجمہ: ''دنیا مومن کے لیے قید خانہ اور کافر کے لیے جنت ہے''۔

پس آپ باوجودیکہ مومن ہیں دنیا کے ناز ونعم میں زندگی بسر کرتے ہیں اور میں باوجودیکہ آپ کے زعم میں کافر ہوں مگر دیکھئے کیسے عذاب میں گرفتار اور

کیسے فقر و فاقہ میں مبتلا اور خوار ہوں۔ پس یہ دنیا آپ کے لیے جنت اور میرے لیے دوزخ ہے۔ آپ نے جواب دیا اے پیر مرد جو نعمتیں اور ثواب اللہ تعالیٰ نے ہمارے لیے آخرت میں مہیا کیا ہے اگر تو اس کو دیکھے تو یقیناً خود ہی بے ساختہ بول اٹھے کہ یہ حالت اس کے بہ نسبت بیشک قید خانہ ہے بخلاف اس کے جو عذاب و نکال تیرے اور تمام کفار کے لیے اللہ تعالیٰ نے آمادہ کیا ہے اس کے اعتبار سے یہ تیری حالت جنتی کی سی حالت بلکہ اس سے بڑھ کر ہے۔ (یہ روایت، فصول المہمہ میں بھی منقول ہے)

## پیدل حج

آپ کی عبادت اس درجہ بڑھی ہوئی تھی جو طاقت بشری سے خارج اور امکان سے باہر تھی چنانچہ ابو نعیم ''حلیۃ الاولیاء'' میں محمد بن علی سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے مجھے نہایت شرم آتی ہے کہ اللہ تعالیٰ سے ایسے حال میں ملاقات کروں کہ اس کے گھر کا حج نہ کیا ہو۔ پس بیس مرتبہ اس پاک بستی (مدینہ) سے خدا کا بزرگ اور عالی شان گھر بیت اللہ شریف (مکہ معظمہ) میں پیادہ پا تشریف لائے اور کعبہ کی زیارت سے مشرف ہوئے۔

حاکم، عبداللہ بن عبید بن عمیر سے نقل کرتے ہیں کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے پچیس حج پیادہ پا پے در پے کئے اور آپ کی سواریاں آگے چلی جاتی تھیں۔

## سخاوت

آپ کی سخاوت بھی اکثر افراد انسانی سے بڑھی ہوئی تھی چنانچہ مشہور ہے کہ ایک شخص دس ہزار درہم اللہ تعالیٰ سے مانگ رہا تھا آپ مکان پر تشریف

لائے اور دس ہزار درہم غلام کے ہاتھ سائل کو بھیج دے۔

"فصول المھمہ" میں ہے کہ شہنشاہ زمن حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے پاس ایک شخص نے اپنے فقر و محتاجی اور حال کی پریشانی بیان کی۔ آپ نے فرمایا معلوم ہوتا ہے کہ تمہارا سوال بہت بڑا ہے بھلا مجھ میں اتنا مقدور کہاں کہ تمہارے مرتبہ کے موافق حق سوال سے باہر ہوں تمہارا پورا سوال تو مجھ سے ادا ہو، نا معلوم ہاں اگر معذور سمجھ کر جو کچھ میرے پاس تھوڑا سا ہے تم قبول کر لو تو حاضر کروں اس نے عرض کی جو کچھ آپ مرحمت فرمائیں گے خواہ قلیل ہی ہو میں اسے کثیر شمار کروں گا۔ اور تمام عمر مرہون منت رہوں گا۔ بے حد شکر بجا لاؤں گا۔ آپ نے اپنے خادم کو بلا کر فرمایا کہ ہمارے فاضلات جو کچھ تمہارے پاس جمع ہوں لے آؤ۔ خادم نے پچاس ہزار درہم پیش کیے آپ نے فرمایا پانچ سو درہم اور بھی تو تھے۔ اس نے کہا وہ بھی حاضر ہیں فرمایا وہ بھی لا۔ پس سب ملا کر اُس سائل کو عنایت فرمائے۔

## ایک بوڑھی عورت کی خدمت

حضرت ابوالحسن درانی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ ایک دفعہ حضرت سیدنا امام حسن و سیدنا امام حسین اور حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہم سب مل کر مکہ معظمہ کی زیارت کے لئے تشریف لے گئے۔ اتفاقاً راستہ میں توشہ اور سواریاں گم ہو گئیں بھوک و پیاس نے غلبہ کیا ادھر ادھر دیکھنے لگے۔ تو اتفاق سے ایک بلند جگہ جس میں ایک بڑی سی جھونپڑی تھی نظر آئی۔ یہ سب صاحب اسی طرف چل پڑے۔ جب وہاں پہنچے تو ایک بڑی عمر کی بڑھیا کو پایا۔ اس سے پوچھا یہاں کوئی پینے کی چیز بھی ہے اس نے کہا ہاں ایک دودھ والی بکری اس کونے میں بندھی ہے اس کا دودھ پی لو۔ ان سب حضرات نے اس کا دودھ، دوھ کر پیا پھر اُس بڑھیا سے کہا

تیرے پاس کچھ کھانے کی چیز بھی ہے کہا برخوردارو یہی ایک بکری ہے اگر تمہارا جی چاہے تو ذبح کر کے پکا کر کھالو۔ ان صاحبوں نے اس بکری کو ذبح کر کے کباب بنا کر سب نے سیر ہو کر کھایا اور چلتے وقت بڑھیا سے کہا ہم قریش کی قوم سے ہیں اور مدینہ سے صرف حج کے ارادہ سے مکہ جا رہے ہیں اگر صحیح و سالم مکہ سے اپنے وطن پہنچیں گے اور تجھ سے ملاقات میسر ہو تو اس کا شکرادا کریں گے ادھر تو یہ کہہ کر روانہ ہوئے ادھر اس کا شوہر آیا بڑھیا نے آتے ہی شوہر سے بیان کیا۔ آج تین قریشی جوان یہاں آئے تھے چونکہ بھوکے پیاسے تھے میں نے ان کو بکری ذبح کر کے کھلا دی یہ سن کر وہ شخص بہت غضبناک ہوا اور کہنے لگا تو نے جانے پہچانے ناحق بکری ذبح کی تجھے کہاں سے معلوم ہوا کہ وہ جوان قریشی ہی تھے یہ کہہ کر خاموش ہو گیا۔

یہاں یہ حضرات حج سے فارغ ہو کر مدینہ تشریف لائے۔ اتفاقاً ایک دراز مدت کے بعد اُس بڑھیا پر کوئی ایسا ارضی حادثہ پیش آیا جس سے اُسے وہ جگہ چھوڑ کر مدینہ آنا پڑا اور اُس گلی سے اُس کا گزر ہوا جہاں امام حسن رضی اللہ عنہ تشریف رکھتے تھے اُس وقت آپ دروازہ پر بیٹھے ہوئے تھے کہ اچانک آپ کی نظر اُس بڑھیا پر پڑی دیکھتے ہی پہچان لیا اور پکار کر کہا اے خدا کی بندی تو مجھے بھی پہچانتی ہے بڑھیا نے جواب دیا بخدا میں تم سے بالکل واقف نہیں ہر چند کہ شہزادہ زمن امام حسن رضی اللہ عنہ نے ملاقات کا سال و ماہ اور بکری کے ذبح کا قصہ یاد دلایا مگر اُسے مطلقاً یاد نہ آیا آپ نے فرمایا کیا مضائقہ ہے تو اگر مجھے نہیں پہچانتی نہ سہی میں تو تجھ سے واقف ہوں یہ کہہ کر غلام کو حکم فرمایا کہ صدقہ کی ہزار بکری اور اتنے ہی درہم دے کر اس بڑھیا کو حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے پاس لے جا۔ غلام نے ایسا ہی کیا۔ حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے بھی اسے

پہچان کر ہزار بکریاں اور ہزار ہی درہم دیئے اور اتنا ہی حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہما نے دیا۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے "رسالہ احوال ائمہ اثنا عشر" میں درباب امام حسن رضی اللہ عنہ تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ ایک دن کھانا تناول فرما رہے تھے کہ ایک سائل آیا آپ نے دو ہزر درہم اس کے سوال کے موافق عنایت فرمائے مگر کھانے کی دعوت نہ دی۔ جب وہ چلا گیا تو کسی نے عرض کی یا ابن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ نے دو ہزار درہم تو سائل کو عطا فرمائے اور روٹی کی کھانے کی دعوت نہ کی۔ فرمایا بخدا اگر مجھے اس بات کا علم ہوتا کہ آنے والے کو روٹی کی دعوت دیا کرتے ہیں تو میں روٹی کھلائے بغیر نہ بھیجتا۔

## گھر کا تمام سامان خیرات کر دیا

ابونعیم "حلیہ" میں شہاب بن عامر سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے دو دفعہ اپنے گھر کا سارا مال واسباب راہ خدا میں دے ڈالا۔ یہاں تک کہ ایک جوتی بھی راہ خدا میں تصدق کی۔

ابونعیم، ابن سعد علی بن جدعان سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے دو مرتبہ تو تمام مال راہ خدا میں دے ڈالا اور تین دفعہ آدھا مال راہ خدا میں فقیروں پر تصدق کیا یہاں تک کہ ایک موزہ دیا اور ایک رکھا۔ (حلیۃ الاولیاء)

"تاریخ الخلفاء" میں ہے کہ ایک مرتبہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے اپنا سارا مال راہ خدا میں دے ڈالا اور اس کثرت سخاوت کی وجہ سے بے حد تنگدست ہوئے اور حضرت معاویہ بن سفیان رضی اللہ عنہ جو ہر سال ایک لاکھ درہم بھیجتے تھے وہ ابھی تک نہ پہنچے تھے آپ کا ارادہ ہوا کہ اس بارے حضرت

معاویہ رضی اللہ عنہ کو ایک خط لکھ کر آپ کو یاد دلاؤں اور مانگوں۔ آپ فرماتے ہیں کہ ابھی خط لکھنے میں مجھے کچھ توقف ہی تھا کہ رات کو جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا۔ آپ نے فرمایا اے حسن (رضی اللہ عنہ) کیسے ہو۔ میں نے عرض کی خیریت سے ہوں چونکہ اس سال حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ہمارا مقررہ کردہ وظیفہ ابھی تک نہیں بھیجا لہٰذا اس پریشانی میں مبتلا ہوں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تو اپنی حاجت اپنے ہی جیسے شخص کے پاس لکھنا چاہتا ہے اور اپنے آپ کو یاد دلانا چاہتا ہے میں نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیا کروں فرمایا یہ دعا پڑھا کرو۔

اللهم اقذف في قلبي رجاءك واقطع رجاءي عمن سواك حتى لا ارجوا احدا غيرك اللهم ضعفت عنه قوتي و قصر عنه عملي ولم ينته اليه رغبتي ولم تعلقه مسئله و لم يجر على لساني بما اعطيته احدا من الاولين والأخرين من اليقين شخصني به يارب العالمين۔

حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میں نے اس دعا کا ورد کیا ابھی پورا ہفتہ نہ گزرا تھا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ایک لاکھ پچاس ہزار درہم خود بخود بھیج دیئے۔ میں اس پر خدا کا بے انتہا شکر بجالایا کہ اس نے مجھے فراموش نہیں کیا پھر دوسری بار میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا آپ فرماتے ہیں اے حسن اب تم کیسے ہو میں نے عرض کی خیریت سے ہوں اور جو کچھ اپنا واقعہ تھا بیان کیا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے بیٹے اللہ تعالیٰ پر بھروسہ کرنے اور بارگاہ خداوندی سے امیدوار رہنے کی وجہ سے یہ تمہارا مقصد پورا ہوا تم کو چاہیے کہ تمام حاجتوں میں بارگاہ خداوندی کے محتاج رہو اور مخلوق سے کوئی امید نہ رکھو۔

**فائدہ:**

اصل فارسی نسخہ میں یہ رقم اس طرح لکھی ہے جو حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ نے بھیجی تھی یعنی ایک لکھ و پنجاہ ہزار، مگر ایک عربی معتبر کتاب میں، الف الف وخمسمائة الف'' لکھا ہوا ہے۔ جس کے پندرہ لاکھ ہوتے ہیں شاید یہی صواب ہو۔ (واللہ اعلم)

(محمد عبدالاحد قادری)

☆=☆=☆

# سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے اخلاق اور عادات

## زہر دینے والے کا نام نہ بتایا

''فصول المهمه'' میں روایت ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے لخت جگر کو چھ (۶) مرتبہ زہر دیا گیا۔ مگر پانچویں دفعہ آپ کی کرامت سے مطلقاً اثر نہ کیا چھٹی مرتبہ جب زہر دیا یا تو حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے لعل کا دل پارہ ہائے الماس سودہ سے ٹکڑے ٹکڑے ہوگیا۔ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ آپ کے چھوٹے بھائی اس وقت آپ کے سرہانے آئے اور عرض کی بھائی جان اگر آپ اپنے قاتل کا نام جانتے ہیں تو مجھے بتایئے کیونکہ خدانخواستہ اگر آپ پر اس کا کاری اثر ہوگیا تو میں اس سے بدلہ لوں۔ آپ نے فرمایا اے بھائی میرے باپ حضرت سیدنا علی رضی اللہ عنہ نے کبھی غمازی (غیبت چغل خوری) نہیں کی میری والدہ مکرمہ حضرتؓ فاطمہ رضی اللہ عنہا غماز نہ تھیں میرے نانا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم غماز نہ تھے۔ میری نانی حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے کبھی غمازی نہیں کی۔ غرضکہ میرے بزرگوں اور اہلبیت سے غمازی سرزد نہیں ہوئی نیز اگر میرا قاتل وہی ہے جو میرے زعم میں ہے تو تمہیں بدلہ لینے کی کیا حاجت۔ اللہ تعالیٰ منتقم حقیقی ہے وہی قیامت کے دن بدلہ لے گا اور اگر جس پر میرا گمان ہے وہ میرا قاتل نہ ہو تو میں اس بات کو گوارا نہیں کرتا کہ ایک بے خطا شخص میری وجہ سے قتل کیا جائے میرا ارادہ تو یہ ہے کہ اگر قیامت کے دن اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل وکرم سے مجھے بخش دیا تو جب تک میرا زہر دینے والا نہ بخشا جائے گا جنت میں داخل نہ ہوگا۔

"ونعم ماقیل فرداوا"

"کیا علم ہے اپنا تو جگر ٹکڑے ہو پھر بھی ایذائے ستمگر کے روادار نہیں۔"

## گالیاں سن کر بھی جواب نہ دیا

ابن سعد، حضرت عمرو بن اسحاق رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہیں کہ مروان ملعون جب مدینہ کا عامل ہوا تو ہر جمعہ کو منبر پر چڑھ کر حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بے حد برُا کہتا تھا مگر حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ خاموشی سے سنا کرتے اور کچھ بھی جواب نہ دیتے تھے۔ یہاں تک کہ اس پلید نے ایک شیطان آدمی کو سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے پاس بھیجا اس نے تین بار حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو گالیاں دیں اور کہا اے حسن رضی اللہ عنہ تمہاری مثال خچر جیسی ہے گر اس سے پوچھیں تیرا باپ کون ہے تو کہتا ہے میری ماں گھوڑی ہے اور باپ کا حال چھپاتا ہے یعنی یہ نہیں کہتا کہ میرا باپ گدھا ہے۔

اس سے اس ملعون کی یہ غرض تھی کہ تم کو اگر بزرگی ہے تو ماں (حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا) کی طرف سے ہے۔ باپ کی طرف سے کچھ فضیلت نہیں مگر واہ رے بردباری۔ آپ نے سن کر فرمایا کہ مروان کو میری طرف سے صرف اتنا جا کر کہہ دے کہ میں اس کے عوض کبھی تجھے برُا نہ کہوں گا۔ وجہ یہ کہ میرا برُا کہنا تیری برائیوں کے مٹنے کا باعث ہوگا میں اپنا اور تیرا معاملہ اس وحدہٗ لاشریک کو سونپنا بہتر جانتا ہوں کیونکہ سب سے بہتر انتقام لینے والا وہی ہے تو اپنے منہ سے جو چاہے بک۔

### فائدہ

حضرت سیدنا علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ سے مروان کو موروثی عداوت تھی اور

اسی مفسد کی وجہ سے بنی امیہ کو دلی دشمنی اور اندرونی کدورت حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ہوگئی تھی جس کا بدلہ سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ اور آپ کی اولاد کو میدان کربلا میں شہید کر کے لیا گیا۔ (محمد عبدالاحد قادری)

## تحمل مزاجی

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک شخص شام سے مدینہ میں آیا اور بیان کیا کہ ایک نازک اندام سوار عربی گھوڑے پر سوار ہوئے چلا جارہا تھا میں نے اپنی عمر میں کوئی ایسا خوبصورت سوار نہ دیکھا تھا اس کی نرالی چال میرے دل کو اپنی طرف مائل ہی نہ کرتی تھی بلکہ اس کے گھوڑے کی ٹاپیں میری روح کو پامال کرتی چلی جاتی تھیں جب میں نے لوگوں سے پوچھا کہ یہ کون شخص ہے۔ کہا حضرت سیّدنا امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما ہیں۔ مجھے دونوں کا نام سنتے ہی غصہ بھر آیا اور حسد کے شعلے نے پاؤں سے سر تک جلا کر خاکستر کر دیا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا فرزند ایسا ہوگیا میں وہاں سے لپکا اور میں نے ان کے گھوڑے کی باگ پکڑ کر کہا اے سوار تو حضرت علی رضی اللہ عنہ کا بیٹا ہے۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے کہا ہاں۔ تو میں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بہت ہی بُری بُری باتیں سنائیں۔ مگر واہ رے تحمل جب تک میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو بُرا کہتا رہا آپ خاموش کھڑے رہے اور سنتے رہے حتی کہ میں خود ہی شرمندہ ہوا۔ چنانچہ جب میں کلام پورا کر چکا تو آپ نے ہنس کر فرمایا شاید تو مسافر ہے اور شام سے چلا آرہا ہے۔ میں نے کہا جی ہاں۔ فرمایا میرے ساتھ میرے گھر چل تاکہ تیری مہمانی کروں تجھ کو کچھ مال دوں اور تیری حاجت پوری کروں۔ میں یہ سن کر نہایت ہی شرمندہ ہوا اور آپ کے مکارم اخلاق اور حسن عادات سے بے حد متعجب ہوا۔ اس کلام نے میرے دل کو ایسا بے چین کر دیا کہ ضبط نہ کر سکا اور بے اختیار آپ کے ہاتھ پر بیعت کر لی۔ پھر میں اس وقت سے ہر چیز سے زائد آپ سے محبت کرنے لگا۔

# حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کی کرامات

## روشنی نمودار

حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی کرامات احاطہ بیان سے باہر ہیں مگر دو تین روایتوں میں اکتفا کیا جاتا ہے۔

مولانا جامی قدس سرہ ''شواھد النبوۃ ''میں بروایت حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ ایک رات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر تھے آپ نے فرمایا کہ اے حسن اپنی ماں کے پاس جاؤ میں نے عرض کی کہ اندھیری رات ہے میں اس بچے کو پہنچادوں اتنے میں آسمان سے ایک روشنی پیدا ہوئی اور حضرت حسن رضی اللہ عنہ اس کے اجالے میں اپنے گھر تشریف لے گئے۔ (شواہد النبوۃ)

## لڑکا پیدا ہوا

روایت ہے کہ بعض حج کے موسم میں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ پیدل مدینہ سے مکہ شریف میں آئے اور اس سفر میں پیدل چلنے کی وجہ سے نازک پاؤں میں ورم اور چھالے پڑ گئے تھے آپ کے غلام نے کہا اے فرزند رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کاش آپ اتنی دیر سوار ہولیں کہ یہ ورم جاتا رہے۔ آپ نے نہ مانا اور پھر پیدل چل پڑے اور فرمایا جب تو اس منزل پر پہنچے گا ایک حبشی آدمی تجھے ملے گا اس کے پاس ایک قسم کا تیل ہوگا وہ خرید کر مجھے لگانا ورم جاتا رہے گا۔ غلام نے کہا میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں میں نے تو کسی منزل میں بھی ایسے شخص کو نہیں دیکھا جس کے پاس اس قسم کی دوائی ہو اس منزل میں کوئی کہاں سے آئے

گا فرمایا نہیں ضرور آئے گا غرض کہ جب منزل پر پہنچے تو ایک حبشی اسی ہیئت کا آگے آیا۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا دیکھ یہ وہی حبشی ہے جس کی بابت میں ذکر کرتا تھا جا اور اس سے قیمتاً تیل خرید کر میرے پاؤں میں لگا وہ غلام اسی حبشی کے پاس گیا اور تیل مانگا حبشی نے کہا یہ تیل کس کس کے لیے خریدنا چاہتا ہے غلام نے کہا حضرت سیدنا امام حسن بن علی (رضی اللہ عنہم) کے لیے اس نے کہا تو مجھے ان کے پاس لے چل کہ میں بھی ان کا خادم اور غلام ہوں۔

جب یہ شخص حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے پاس آیا تو کہنے لگا میں آپ کا غلام ہوں اس تیل کی قیمت کبھی نہ لوں گا لیکن میری بیوی دردزہ میں مبتلا ہے آپ اللہ تعالیٰ سے دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ اپنی قدرت کاملہ سے صحیح وسالم بچہ عنایت فرمائے۔

حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا جا تیرے گھر میں تیری آرزو کے موافق اللہ تعالیٰ نے لڑکا پیدا کیا ہے اور وہ ہمارے فرمانبرداروں میں سے ہوگا اس نے گھر جا کر جس طرح حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا تھا ویسا ہی پایا۔

## سوکھے درخت پر تازہ کھجوریں

ایک روایت یوں بھی بیان کی گئی ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ اولاد حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کے ساتھ سفر میں تھے اتفاقاً ایک ایسے نخلستان میں اترے جو بالکل خشک ہوگیا تھا حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا ایک کھجور کے نیچے بستر لگایا اور حضرت زبیر بن عوام رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے کا دوسری کھجور کے نیچے بستر لگایا گیا۔ سوئے ہوئے حضرت زبیر رضی اللہ عنہ کے بیٹے نے کہا اگر اس کھجور میں تر خرمے لگے ہوتے تو خوب مزے سے کھاتے۔

حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ تم کو تر کھجوریں درکار ہیں۔ کہا ہاں۔ آپ نے دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے اور ہونٹوں سے آہستہ آہستہ کچھ پڑھا مگر یہ خبر نہیں کہ کیا پڑھا۔ دیکھتے ہی دیکھتے کھجور کا ایک درخت خود بخود سبز ہو گیا اور پھول پتے اسی وقت آ گئے اور تر و تازہ کھجوریں ٹپکنے لگیں۔ ان میں ایک شتر بان بھی تھا کہنے لگا واہ واہ یہ تو جادو ہے۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا یہ جادو نہیں مقبول دعا کا اثر ہے لوگوں نے اس درخت پر چڑھ کر جس قدر کھجوریں تھیں توڑ لیں اور تمام قافلہ والوں نے سیر ہو کر کھائیں۔

## گستاخ کا بُرا انجام

حضرت اعمش رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ کسی گستاخ شخص نے آپ کی قبر انور پر پاخانہ کر دیا۔ تو وہ دیوانہ ہو گیا اور کتے کی طرح بھونکتا رہتا تھا اور اسی حال میں مر گیا پھر اس کی قبر سے بھونکنے کی آواز سنائی دیتی تھی۔

(ابو نعیم حلیۃ الاولیاء)

☆=☆=☆=☆

# سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے کلمات قدسی

## بخل کیا ہے؟

''مفتاح النجا''اور''فصول المھمہ''میں ہے کہ لوگوں نے حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ بخل کی کیا تعریف ہے۔ فرمایا حقیقی بخل یہ ہے کہ آدمی خرچ کیے ہوئے مال کو تلف جانے اور جمع کرنے کو شرف سمجھے۔

## خاموشی کیا ہے؟

پوچھا خاموشی کسے کہتے ہیں۔ فرمایا کسی کے عیبوں کو پوشیدہ ہی نہ کرنا بلکہ عزت بڑھانے کے لیے ہنروں کو ظاہر کرنا جس سے اس کے دوست بے خوف اور ہم نشیں راحت میں رہیں۔ آپ غالب اوقات حاضرین کے احوال کو ان نصائح دلپذیر سے زینت بخشا کرتے تھے۔

## دوسروں کو علم سکھا

آپ نے فرمایا جو تجھے اللہ نے بتایا ہے دوسروں کو سکھا۔ اپنے علم سے آپ بھی فائدہ اٹھا یہ دونوں باتیں علم کے لیے نگہداشت کی موجب ہیں۔

## فائدہ از مترجم

حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جیسا تم نے علم پڑھا ہے اسی طرح لوگوں کو سکھاؤ اور پھیلاؤ۔

کیونکہ جو عالم اپنے علم سے فائدہ حاصل نہ کرے اس کے حق میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا قیامت کے دن وہ عالم اللہ تعالیٰ کے نزدیک

مرتبہ کے لحاظ سے لوگوں سے بدتر ہوگا جو اپنے علم سے نفع نہ اٹھائے۔

(محمد عبدالاحد قادری)

## حسد نہ کر

حسد نہ کر کیونکہ میں نے حسد کرنے والے کے علاوہ کسی ظالم کو مظلوم سے مشابہ تر نہیں دیکھا۔ سنجیدہ اور عمدہ تقریر آدھا علم ہے جسے عقل نہیں اسے ادب نہیں۔ جس میں ہمت نہیں اس میں مروت نہیں۔ جو دین نہیں رکھتا وہ شرم و حیا نہیں رکھتا۔

## عقل کیا ہے؟

عقل کا صرف یہی فائدہ ہے کہ آدمی آدمیوں میں مل کر اچھی طرح زندگی اور عمدہ برتاؤ کرے اور اس کا نتیجہ یہ ہے کہ دینی اور دنیاوی فوائد دونوں حاصل کرے۔

پس جو شخص عقل سے محروم ہے وہ درحقیقت دونوں جہان کی بھلائیوں سے محروم ہے۔

## لوگوں کی ہلاکت

لوگوں کی تین چیزوں میں ہلاکت ہے:

(۱) تکبر (۲) حرص (۳) حسد۔

(۱) تکبر تو دین کو برباد کر دیتا ہے چنانچہ شیطان کے ملعون و مردود ہونے کا یہی تکبر موجب ہوا۔

تکبر عزازیل را خوار کرد
بزندانِ لعنت گرفتار کرد

(۲) حرص نفس و جان کی دشمن ہے دیکھو حرص ہی سے حضرت آدم علیہ السلام

بہشت سے نکالے گئے۔

(۳) حسد بُری باتوں اور بُرے عملوں کا رہنما ہے۔ حسد ہی سے قابیل نے ہابیل کو قتل کر ڈالا۔

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کے سوالات

''فصول المہمہ'' میں ہے کہ حافظ ابو نعیم، حضرت علی رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ اے میرے فرزند سداد کس چیز کا نام ہے۔

جواب میں کہا اے مہربان باپ حسن خلق سے ہر بُرائی دور کرنا۔ پھر دریافت کیا جوانمردی کسے کہتے ہیں، کہا تنگی اور عسرت کی حالت میں خیرات کرنا۔ پوچھا ملامت کیا چیز ہے، جواب دیا مال جمع کرنا اور آبرو خرچ کر دینا۔ پوچھا نامردی کسے کہتے ہیں، عرض کی دوستوں پر جرأت کرنا اور دشمنوں سے بھاگنا۔ پوچھا غنا اور مالداری کس کا نام ہے، جواب دیا آدمی کا اپنے مقسوم پر راضی رہنا اگرچہ قلیل ہی کیوں نہ ہو۔

پوچھا ذلت کسے کہتے ہیں۔ عرض کی مصیبت کے وقت گھبرانا۔ جزع فزع کرنا۔ پوچھا حلم کس کا نام ہے، عرض کی اپنے نفس پر قادر ہونا، غصہ کو پی جانا۔ پھر دریافت کیا بیوقوفی کس کا نام ہے کہا شریف لوگوں سے خواہ مخواہ یا کسی وجاہت کی طلب میں جھگڑا کرنا۔ پوچھا کلفت کسے کہتے ہیں۔ عرض کی بے فائدہ کلام اور بے معنی جملے بولنا۔ پوچھا اچھا شرف کیا ہے، عرض کی تنگی اور محتاجی کی حالت میں لوگوں کو دینا اور کسی کے گناہ کو معاف کر دینا۔ پوچھا سیادت کیا ہے، عرض کی نیک کاموں کی بجا آوری اور بُرے کاموں کے چھوڑنے میں کوشش کرنا پوچھا کمینہ کون ہے، کہا جو نالائق لوگوں کا پیرو اور گمراہوں کا ہم نشین ہے۔

اب جواب میں اس بات کی تصریح ہے کہ دنیا اور اہل دنیا سے اجتناب کرے کیونکہ درحقیقت دنیا طلبی میں مرمٹنے والے کمینے ہیں (دیکھئے دنیا ادنیٰ کا مونث ہے جس کے معنی ناقص کے ہیں)۔

پس دنیا کا طالب اشراف کی ہم نشینی اور دوستی کے ساتھ کسی طرح لائق نہیں ہوسکتا اور یہ بھی ان نصیحتوں سے واضح ہوا کہ آدمی کو اہل بدعت و ہوا جیسے خارجی رافضی اور دیگر گمراہ اور باطل فرقوں سے جن کی صحبت آدمی کو دین سے باز رکھتی ہے پرہیز کرنا ضروریات سے ہے۔

پھر حضرت علی رضی اللہ عنہ نے پوچھا اے فرزند دلبند غفلت کسے کہتے ہیں، عرض کی مسجدوں میں فرض نماز کے لیے نہ جانا، مفاسد کی اطاعت کرنا۔

واضح ہو کہ یہ جواب باصواب باتامل حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی کمال فضیلت اور بزرگی پر دلالت کرتے ہیں اور یہ کلمات از قسم جوامع الکلم بہت سے فوائد کو جامع ہیں اور باوجود تھوڑے اور مختصر الفاظ ہونے کے لاکھوں دینی اور دنیاوی فوائد کو شامل اور ایک کامل ... پورے خیر خواہ کے منزلہ میں ہیں۔

## فائدہ

حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ اپنی اور بھائی کی اولاد کو ...ئش کیا کرتے تھے کہ علم سیکھو۔ حفظ نہ کرسکو تو لکھ کر گھر میں رکھ دو۔ آپ نے ایک ... حضرت سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کو خواب میں دیکھا تو پوچھا مہر بنانا چاہتا ہوں۔ اس پر کیا ... ں فرمایا:

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ۔

"لکھو کیونکہ یہ انجیل کی آخری آیت ہے"۔

(محمد عبدالاحد قادری)

## آپ کا کلام دل میں اترتا جاتا تھا

ابن سعد، حضرت عمرو بن اسحاق رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں وہ کہتے ہیں کہ حضرت سیّدنا امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما کے سوا کسی شخص نے میرے پاس کلام نہ کیا کہ وہ مجھے زیادہ بھلا معلوم ہو جب کلام کرے اور خاموشی اختیار نہ کرے یعنی بجز حضرت سیّدنا امام حسن بن علی رضی اللہ عنہ کے کوئی متکلم ایسا نہ تھا کہ جب وہ کلام کرے تو حاضرین کے دل اس کی خاموشی چاہیں یہ بات حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ ہی کے کلام میں پائی جاتی ہیں کہ دل چاہتا تھا آپ کی تقریر سنتے جائیں اور کسی طرح یہ خاموشی نہ کریں کیونکہ آپ کا کلام خود بخود دل کو اپنی طرف کھینچتا اور چھین لیتا تھا آپ کا کلام ایسا فصاحت آمیز اور پر اثر ہوتا تھا کہ سننے والوں کا اٹھنے کو جی نہ چاہتا تھا۔ آپ کی زبان مبارک سے کبھی کسی نے فحش بات نہ سنی۔

## زمین کا تنازع

ایک دفعہ کا ذکر ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسین اور حضرت عمرو بن عثمان بن عفان رضی اللہ عنہم میں کسی زمین کی بابت کوئی نزاع اور جھگڑا تھا حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے کوئی بات کہی تھی مگر حضرت عمرو بن عثمان اس پر کسی طرح راضی نہ ہوتے تھے اس پر حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا اگر وہ کسی بات پر راضی نہیں ہوتے تو ہمارے پاس ان کے لیے زعم انف کے علاوہ اور کچھ نہیں ہے اور یہ کلمہ عرب کے محاورے میں بددعا کے وقت مستعمل ہوا کرتا ہے یعنی اس کی ناک خاک آلودہ ہو۔

## اللہ جس حال میں رکھے وہی درست ہے

ابن عساکر سے روایت ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سے لوگوں

نے بیان کیا کہ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میرے نزدیک فقیری غنا سے بہتر اور بیماری صحت سے محبوب تر ہے۔ آپ نے فرمایا اللہ تعالیٰ حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ پر رحم کرے وہ ایسا فرماتے ہیں مگر میرا یہ خیال ہی نہیں بلکہ واقعی بات ہے کہ جس شخص نے اس چیز کے لئے اسے اختیار کیا ہے آرزو کرے تو درحقیقت اس نے خدا کے نیک اور عمدہ اختیار پر اعتماد و توکل نہ کیا کیونکہ جو چیز اللہ تعالیٰ نے اس کے لیے پسند فرمائی تھی اس نے اس کی غیر کی تمنا کی پھر خدا کی اختیار کی ہوئی چیز پر بھروسہ کہاں رہا۔ اللہ تعالیٰ جس حال میں رکھے وہی ٹھیک ہے رضائے مولا از ہمہ اولیٰ مشہور بات ہے۔

## نصیحت آمیز کلام سے سائل کی ضرورت پوری

ایک مرتبہ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ گھر میں تشریف فرما تھے کہ ایک شخص نے سوال کیا کہ مجھے کچھ عطا کیا جائے آپ کے پاس اس وقت کچھ نہ تھا اور آپ اسے کچھ نہ دینے سے بھی شرم محسوس کر رہے تھے۔ آپ نے فرمایا میں تجھے ایک بات بتا دیتا ہوں کہ جس سے تجھے کچھ مل جائے گا۔ اس نے عرض کی وہ کیا ہے۔ فرمایا تو خلیفہ کے پاس جا اس کی لڑکی فوت ہوگئی ہے اور ابھی تک کسی نے اس سے تعزیت نہیں کی۔ جا تعزیت کر۔ تجھے ضرور کچھ نہ کچھ دے گا۔ اس نے کہا مجھے الفاظ کی تلقین کریں۔ فرمایا یہ کہہ:

الحمدللّٰه الذی سترها بجلوسك علی قبرها ولا تهتکها بجلوسها علی قبرك۔

اس شخص نے انہیں الفاظ سے تعزیت کی اس اس کا غم دور ہوگیا اور کچھ دے کر کہا تجھے خدا کی قسم ہے سچ بتا یہ کلام نصیحت آمیز کس کا ہے اس سائل نے کہا یہ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا کلام ہے۔ خلیفہ نے کہا سچ وہ معدن کلام فصیح ہیں۔

## ملاقات بجز چار چیزوں کے نہ ہو

''فصول المهمه'' میں آیا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا کوئی شخص کسی سے ملاقات بجز چار چیزوں کے جائز نہ رکھے:

(۱) یہ کہ اس سے دنیاوی فائدہ کی کوئی توقع اور امید متعلق ہو۔

(۲) جس کے ظلم کا خوف لگا ہوا ہو اور اس کی ملاقات کی وجہ سے بے خوفی اور عزت کی حالت میں زندگی بسر کر سکے۔

(۳) وہ لوگ جن کی متبرک انفاس کی وجہ سے برکت حاصل ہو جیسے علماء اور فقراء کی ملاقات۔

(۴) صلہ رحم کے لئے کسی سے ملاقات کرے جیسے ماں باپ اور نزدیک کے رشتہ دار۔

پس بغیر ان چار وجوہ کے متحقق ہونے کے اور کسی وجہ سے ملاقات اچھی نہیں۔

## حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو چار باتوں کی وصیت

حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضرت علی رضی اللہ عنہ مجروح ہوئے اور زخم کاری کے سبب زندگی سے بالکل ناامید ہوئے تو میں آپ کے سرہانے کھڑا ہو کر غم کی وجہ سے رونے لگا۔ آپ نے اسی حالت میں آنکھ کھول کر دیکھا اور فرمایا اے جان پدر تم کیوں روتے ہو تمہارے رونے سے میری روح کو سخت صدمہ ہوتا ہے۔ میں نے عرض کی کیا اس حال کو دیکھ کر بھی میرا رونا بے جا اور بے محل ہوگا۔ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں تم کو چار باتوں کی وصیت کرتا ہوں ان چار خصلتوں کا تعویذ بنا کر جان کے بازو پر باندھنا۔ کیونکہ ان سے ہر قسم کی فوز و فلاح مقصود ہے۔

(۱) دولتمندی کسی حال میں عقل سے بہتر نہیں ہوسکتی۔

(۲) فقر ومحتاجی کو نادانی اور جہالت کے برابر نہ سمجھنا۔

(۳) عجب اور نخوت سے کوئی چیز بدتر نہیں ہوسکتی۔

(۴) لوگوں کے ساتھ حسن خلق سے پیش آنا نیک اوراچھی زندگی ہے۔

فائدہ

واضح ہوا کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ اپنے زمانہ کے تمام لوگوں سے کرامت سکینہ وقار اور دوسرے مفاخر کے ساتھ جو خاندان رسالت کے مناسب تھیں۔ موصوف تھے اور آپ لوگوں کو بھی نیک کاموں کی ترغیب اور بُرے کاموں سے ترہیب فرماتے تھے۔

چنانچہ ''فصول المہمہ'' میں آیا ہے کہ اکثر آپ فرمایا کرتے تھے اے مردانِ خدا دنیا اور اس کے فریب سے ہوشیار رہو اور تمثیلاً یہ بیت آپ کے وردزبان ہوتا:

یَا اَھْلَ لَذَّاتِ الدُّنْیَا لَا بَقَاءَ لَکُمْ

وَالْاِعْتَرَارُ بِظِلٍّ زَائِلٍ حُمُقٌ

ترجمہ: ''اے دنیا دارو! دنیا کی لذتوں کو تمہارے لیے بقا اور پائیداری نہیں ہے ایک ایسے سایہ پر جو بہت جلدی اور شادابی کے ساتھ دور ہوجانے والا ہو فریفتہ ہونا سراسر حماقت اور نادانی ہے''۔

دوسروں کے لیے وہی پسند کر جو اپنے لیے کرتا ہے

آپ اکثر فرمایا کرتے تھے اے بھائی بُرے کاموں سے باز رہ تاکہ عابدوں کا درجہ پائے اپنے مقسوم پر راضی اور خوش رہ تاکہ دولت مند ہوجائے

پڑوسیوں کے ساتھ نیکی کرتا کہ مسلمان ہو جائے لوگوں کے ساتھ وہ معاملہ کر جو اپنے حق میں چاہتا ہے۔ یعنی جو چیز تو اپنے حق میں بہتر خیال کرتا ہے اسی کو لوگوں کے لئے پسند کرتا کہ منصف کہلائے اور عبرت کی نظر سے دیکھ تجھ سے پہلے کون کون لوگ تھے انھوں نے کس قدر عالیشان عمارتیں بنائیں اور یوں ہی چھوڑ کر چلے گئے اور عالم خموشاں میں جا سوئے اسی طرح تو بھی انہیں ایک دن چھوڑ جائے گا اور دوسرے قبضہ کر لیں گے۔

## نظم

ہر کہ امید عمارت نو ساخت
رفت و منزل بدیگرے پر داخت
واں دگر پُخت ہمچناں ہوسے
دین عمارت بسر نبرد کسے
جدو پدرم ہمہ فراست کردند
عالم عالم زمیں زراعت کردند
از حرص بکشتند ہمہ عالم را
آخر گر زمیں قناعت کردند

اور فرمایا کرتے تھے اے نادان لوگو! تم جس وقت سے ماں کے پیٹ سے باہر آئے ہو۔ تب سے دمبدم بادصرصر کی طرح اپنی عمر برباد کرتے چلے جاتے ہو ہر دم کو دم واپسیں شمار کر کے غنیمت جانو۔ اغلب اوقات اور اکثر احوال وعظ کے بعد اس آیت کو پڑھا کرتے تھے:

وَ تَزَوَّدُوْا فَاِنَّ خَیْرَ الزَّادِ التَّقْوٰی۔ (سورۂ بقرہ)

ترجمہ: ''اور توشہ ساتھ لو کہ سب سے بہتر توشہ پرہیزگاری ہے''۔
(کنز الایمان)

کیونکہ تقویٰ تمام بھلائیوں کو جامع اور جملہ خیرات کو حاوی ہے۔
اَللّٰھُمَّ اَرْزُقْنَا وَلِجَمِیْعِ اِخْوَانِنَا۔

## کثرت نکاح

حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی تزویج ونکاح کا بسبیل اختصار بیان کیا جاتا ہے۔ابن سعد، حضرت جعفر بن محمد رضی اللہ عنہ سے اور وہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما عورتوں سے نکاح کرتے اور عمدہ دینداری نہ ہونے کی وجہ سے طلاق دیتے حتیٰ کہ ہم کو خوف ہوا کہ کہیں یہ بات قبیلوں کی عداوات کا باعث نہ ہو جائے۔

حضرت سیدنا امام زین العابدین رضی اللہ عنہ سے نقل کیا گیا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے بہت عورتوں سے نکاح کیا اور طلاق دی۔مگر کوئی عورت ایسی نہ تھی کہ وہ آپ سے جدا ہوئی ہو اور آپ کو محبوب نہ رکھا ہو۔

حضرت سیدنا امام جعفر بن محمد باقر رضی اللہ عنہ سے منقول ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے کثیر الطلاق ہونے کی وجہ سے جناب امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ کوئی شخص اپنی لڑکی کا امام حسن رضی اللہ عنہ سے نکاح نہ کرے کیونکہ وہ کثیر الطلاق ہے۔پس قبیلہ ہمدان میں سے ایک شخص نے کہا بخدا میں اپنی بیٹیوں کا یکے بعد دیگرے اس سے نکاح کروں گا اگر ان کی مرضی کے موافق اور آنکھوں کی ٹھنڈک ہو رکھے ورنہ چھوڑ دے۔

## نکاح میں ہمیشہ چار ہی ازواج تھیں

"تہذیب التہذیب" میں ہے کہ امام واقدی کہتے ہیں مجھے ابوالعوالی سے روایت پہنچی ہے اور اس نے حضرت عبداللہ بن حسن رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے پاس لونڈیوں کے سوا چار منکوحہ عورتیں رہتی تھیں

منکوحہ چار سے زائد نہ ہوتی تھیں اس لیے کہ شرع میں صرف چار ہی عدد تک اجازت ہے۔

ہشام بن حسام، امام بن سیرین رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کرتے ہیں کہ حضرت سیّدنا امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما نے ایک عورت کے پاس نکاح کا پیغام بھیجا اور اس کے مہر میں سولونڈیاں اور ایک لاکھ درہم نقد بھیجے۔

"تاریخ الخلفاء" میں آیا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے نوے (۹۰) عورتوں شوہر دیدہ سے نکاح کیا تھا۔ (شاید اس میں بھید یہ ہے کہ عرب میں یہ بدرسم رانڈ اور مطلقہ سے نکاح بُرا جاننا) رائج اور معمول نہ بن جائے۔

☆=☆=☆

فصل پنجم

# خلافت کا بیان

ہجرت کے چالیسویں برس ماہ رمضان المبارک کی اکیسویں تاریخ جمعہ کی رات کو جب امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے شہادت کا شربت بے رحم اور سنگ دل قاتل کے ہاتھ سے نوش جان فرمایا تو اس کی صبح کو حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے تمام لوگوں کو جمع کر کے خطبہ پڑھا اور حمد و صلوٰۃ کے بعد فرمایا۔

اے لوگو آج کی رات اُس شخص نے جس کا مثل سابقین میں سے علم میں اور لاحقین میں سیعمل میں کوئی ہوا اور نہ ہوگا۔ اور جس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بہت سے جہاد کیے جس نے اپنی جان کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محافظت پر قربان کرنے کے لیے وقف کر دیا اور جس کے ہاتھ پر اللہ تعالٰی نے بڑی بڑی مہمات فتح کرائیں جس نے اسلام کا نشان اور اعلاء کلمۃ اللہ کا جھنڈا خیبر کے قلعہ پر گاڑا وفات پائی اور جوار رحمت حق میں جا ملا۔

آج حضرت یوشع بن نون علیہ السلام کا صفحہ عالم سے نشان ملیا میٹ ہوگیا اس رات میں حضرت عیسیٰ بن مریم علیہ السلام اپنے مخلصوں اور حواریوں کو تنہائی کے دشوار گزار راہ میں چھوڑ کر آسمان پر چلے گئے (یعنی ان انبیاء کرام کے نقش قدم پر چلتے ہوئے جہاد اور زہد کو اپنایا) جس شخص نے اس رات میں انتقال فرمایا امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ ہیں انھوں نے سات سو درہم کے علاوہ جو خانہ داری کی مہمات کے لیے لونڈی خرید نے کے لیے رکھے تھے اپنے گھر اور خزانہ میں اور کچھ نہ چھوڑا۔ پس جو شخص مجھ سے جان پہنچان رکھتا ہے وہ تو بخوبی واقف ہی ہے

اور جو نہیں جانتا جانے اور نہیں پہچانتا پہچانے کہ میں حسن حضرت علی رضی اللہ عنہ کا بیٹا ہوں میں بشیر و نذیر کا فرزند ہوں جس خاندان میں حضرت جبرئیل علیہ السلام کا نزول ہوتا تھا میں اسی میں سے ہوں۔ میں ہی اس اہل بیت کا نمونہ ہوں جس کی شان میں

اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰهُ لِیُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَیْتِ وَ یُطَهِّرَكُمْ تَطْهِیْرًا۔ (سورۃ الاحزاب)

ترجمہ: ''اللہ تو یہی چاہتا ہے اے نبی کے گھر والو تم سے ہر ناپاکی دور فرما دیا اور پاک کر کے خوب ستھرا کر دے''۔ (کنزالایمان)

وارد ہے میں ہی ان لوگوں میں سے ہوں جن کی دوستی خدا نے تمام مخلوق پر فرض کر دی ہے چنانچہ وہ اپنے پاک کلام میں ارشاد فرمایا:

قُلْ لَّآ اَسْئَلُكُمْ عَلَیْهِ اَجْرًا اِلَّا الْمَوَدَّةَ فِی الْقُرْبٰی۔ (سورۃ شوریٰ)

ترجمہ: ''تم فرماؤ! میں اس پر تم سے کچھ اجرت نہیں مانگتا مگر قرابت کی محبت''۔ (کنزالایمان)

ہنوز اپنے بیان کو آپ نے یہیں تک پہنچایا تھا کہ گریہ نے غلبہ کیا حتی کہ ضبط نہ ہو سکا بے اختیار، زار زار رونے لگے اور روئے بھی ایسے کہ دم بند ہو گیا۔ حاضرین میں بھی آہ آہ کر کے خوب روئے۔

غرضکہ جب خطبہ تمام کر چکے تو حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ اٹھے اور کہا اے لوگو یہ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ تمہارے پیغمبر کے صاحبزادے اور تمہارے امام کے وصی ہیں ان کی بیعت و اطاعت کا غاشیہ اپنی جان کے کندھوں پر ڈالو۔ ان کی محبت اللہ تعالیٰ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت سمجھو۔

## بیعت خلافت

حاضرین نے آپ کی خلافت پر بیعت کی اور دل وجان سے خلیفہ مانا اور یہ بیعت ماہ رمضان المبارک کی بائیسویں تاریخ کو واقع ہوئی۔ پس آپ نے امیروں اور عاملوں کو درست کیا چنانچہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ کو بصرہ بھیجا۔

بعض ناقلین اس بات کے بھی قائل ہیں کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے اپنی حیات ہی میں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو اپنا ولی عہد کیا تھا۔ اور خلافت کی وصیت فرمائی تھی چنانچہ اپنے پدر والا قدر کی وصیت کے بعد بموجب آپ نے خلافت اختیار کی اور اس روایت کو وہ خط جو حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے صلح کے وقوع سے پہلے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو لکھا تھا مؤید ہے۔

جس کا مضمون یہ ہے:

ان امیر المؤمنین علیا لما نزل به الموت ولانی هذه الامر۔

ترجمہ: ''بے شک حضرت امیر المومنین علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی وفات کا وقت جب قریب ہوا تو انہوں نے اس ولایت کا مجھے والی بنایا''۔

جب حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ تک یہ بات پہنچی تو وہ اس سے آگاہ ہوئے۔

## حضرت امیر معاویہ رضی اللہ عنہ سے جنگ

''فصول المهمه'' میں ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے دو آدمیوں کو ایک کو بصرہ دوسرے کو کوفہ میں اس غرض سے بھیجا کہ وہ وہاں کی خبریں بھیجیں۔ اور لوگوں کے دل میں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی طرف سے پھیر دیں اور انہیں آپ سے نفرت دلائیں جب یہ خبر حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو پہنچی تو

آپ نے ان دونوں کو قوم کی عبرت اپنی سیاست وسطوت کے لیے مارڈلا اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو لکھ بھیجا کہ اگر تم لڑائی کا ارادہ رکھتے ہو اور خواہ مخواہ میرے کینہ پر مستعد ہو تو بسم اللہ میں بھی حاضر ہوں یہ سن کر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے اپنے مقام سے حرکت کی اور لشکر جرار لے کر آئے ادھر حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے بھی کوفہ سے اسلام کا سبز جھنڈا باہر نکالا اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف متوجہ ہوئے۔ حجر بن عدی کو لشکر کا سردار اور مقدمۃ الجیش بنا کر آگے بھیجا مگر لوگوں کے دل آپ کے ساتھ نہ تھے گو زبان سے آپ کی ہمراہی کا دم بھرتے تھے۔

''متعارف طبری'' میں مذکور ہے کہ چالیس ہزار آدمی حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی خدمت میں جمع ہوئے اور اس قدر لشکر آپ کے ساتھ تھا کہ حضرت امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ کے ساتھ اس کا نصف بھی نہ تھا۔ پس یہ سب لوگ تلواریں چمکاتے برچھے ہلاتے کوفہ سے باہر نکلے اور سب نے متفق الکلمہ ہو کر کہا کہ ہم جان و مال آپ پر قربان کریں گے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مقابل میں بڑھ چڑھ کر تلواریں ماریں گے۔ آپ نے ایک مہینے تک خیمہ گاہ شام کی جانب گاڑا لوگ جس قدر آگے بڑھنے میں جلدی کرتے تھے اسی قدر آپ ایک خاص مصلحت کی وجہ سے توقف کرتے تھے آخرالامر حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ چالیس ہزار اپنے اور والد کے خادموں سمیت جن میں بعض لوگ لوٹ کی حرص وطمع سے، بعض محض اپنی قوم کی اتباع کی وجہ سے بعض صرف لڑائی دیکھنے کی غرض سے ساتھ ہوئے تھے۔

## خطبہ مبارک

پس امام ہمام ماساباط (ایک جگہ کا نام ہے) میں پہنچے اور شب کو وہاں

قیام فرمایا صبح کو خیال آیا کہ ذرا ان کا امتحان تو لیں ایسا نہ ہو کہ وقت پر کام نہ آئے اور دوست دشمن سے علیحدہ نہ ہوں۔ لہٰذا حکم فرمایا کہ منادی ندا کرے کہ سب لوگ جماعت میں حاضر ہوں جب تمام لوگ جمع ہو گئے آپ منبر پر چڑھے اور فرمایا:

الحمد للّٰہ کلما حمدہ حامد و اشھد ان لا الٰہ الا اللّٰہ واشھد ان محمد عبدہ ورسولہ ارسلہ بالحق الخ

حمد و صلوٰۃ کے بعد فرمایا:

''اے میری جان نثار قوم میں امید رکھتا ہوں کہ میری ہر صبح خدا کی حمد اور اس کے احسان و شکر میں ہو۔ مَیں تمام مخلوق کو خدا کی خلق و عادت سیکھنے کی نصیحت کرتا ہوں۔ مَیں نے صبح اِس حال میں نہیں کی کہ کسی کے کینہ سے میرا سینہ بھرا ہوا ہو۔ مَیں کسی کے ساتھ بدی کا ارادہ تو کیا اس کا خیال بھی نہیں کرتا ہوں۔ نہ میں کسی کو فریب دینے والا ہوں۔ اتفاق رائے میں جو چیز تم مکروہ جانتے ہو وہ اس محبوب چیز سے جو نفاق کی حالت میں رکھتے ہو بہتر ہے۔ میں تم پر تمہاری ذات سے زیادہ مہربان ہوں۔ جو چیز اپنے نفس کے لئے بہتر سمجھتا ہوں۔ اسی کا تمہارے لیے بھی خواہاں ہوں۔ پس تم کو بھی لائق ہے کہ اپنے اندرونی حال مجھ سے نہ چھپاؤ اور میرے حکم کی مخالفت اور رائے کی تردید نہ کرو اللہ تعالیٰ مجھے اور تمہیں اپنے فضل و کرم سے بخش دے اور سیدھی راہ پر چلائے''۔

## رافضیوں کی بدسلوکی

چونکہ آپ کا یہ خطبہ مصالحت کے کنایات و اشارات کو متضمن تھا یعنی

ایک ایسے طرز اور ڈھنگ سے آپ نے ارشاد فرمایا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کرنا چاہتے ہیں۔ لہٰذا سب لوگ آپس میں ایک دوسرے کو تکنے لگے اور چپکے چپکے کہنے لگے کہ بولو صاحبو! اب تمہاری کیا رائے ہے۔ سب نے متفق ہو کر کہا کہ ہمارا غالب گمان ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کا ارادہ کرلیا ہے اور خلافت اس کو تفویض کرنا چاہتے ہیں۔ ہم کو تو یہ بات کبھی منظور نہ ہوگی۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے خدا کے ساتھ کفر کیا یہ کہہ کر کائی کی طرح پھٹ گئے اور امام ہمام کے خیمہ میں جو کچھ مال و متاع تھا سب لوٹ لیا۔ یہاں تک کہ آپ کے نیچے سے مصلیٰ تک نکال کر لے گئے۔ جب آپ نے ان بے وفا اور بیدرد لوگوں کی یہ کیفیت دیکھی تو گھوڑا منگا کر سوار ہوئے اور راتوں رات تاریکی میں چل کر ماسا باط میں پہنچ گئے۔

## فائدہ

ایسا سلوک کرنے والے شیعان کوفہ تھے۔ شیعہ حضرات کی مستند فارسی کتاب ''جلاء العیون'' مطبوعہ ایران کے صفحہ ۲۵۲ پر یہ تمام واقعہ موجود ہے۔

## ایک شخص کی گستاخی

ایک شخص جراح بن سنان نامی نے گھوڑے کی باگ پکڑ لی اور کہا اللہ اکبر اے حسن تو نے شرک کیا جیسے تیرے باپ حضرت علی رضی اللہ عنہ نے شرک کیا تھا اور کمبخت بے رحم نے جو کوڑا اپنے ہاتھ میں رکھتا تھا ایسا زور سے امام کی ران میں مارا کہ ہڈی تک زخم پہنچا حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے اس کی گردن پکڑی اور زمین پر دونوں گر پڑے اتنے میں آپ کے ہمراہیوں میں سے ایک شخص پہنچا اور اسی کوڑا سے اسے مار ڈالا۔ اور حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو پالکی میں سوار

کر کے مدائن میں لایا گیا۔

## ایک شخص کی غداری

پس علی بن سعد الثقفی جو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے زمانہ خلافت سے اس وقت اس جگہ کا عامل تھا آپ کی خدمت حاضر ہوا۔ مرہم پٹی میں مشغول ہوا اسی اثناء میں لشکر میں سے ایک خط جو عبداللہ بن عباس اور قیس بن سعد کی حکومت کے لیے بصرہ روانہ کیا گیا تھا کہ تم حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے لڑائی کی تیاری کرو۔ اور اسے عراق سے نکال دو۔ اگر بالفرض عبداللہ بن عباس شہید ہو جائیں تو قیس بن سعد لشکر کا امیر بن جائے۔ قیس بن سعد کی طرف سے بایں مضمون آیا کہ ہمارا لشکر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مقابلہ میں صف آرا تھا اتنے میں حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے عبداللہ کے پاس ایک خفیہ آدمی بھیج کر اپنے پاس آنے کی رغبت دلائی اور کہا اگر تم میرے پاس چلے آؤ تو تمہارا اعزاز و احترام وہاں سے زیادہ ہوگا اور بالفعل ایک لاکھ درہم تم کو دیتا ہوں ۔ لہٰذا آج کی رات عبداللہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کی طرف چلا گیا اور جو لوگ اس کی ہمراہی میں تھے وہ بھی چلے گئے۔ صبح ہوتے یہاں کے لوگوں نے اسے گم پایا۔ پس قیس بن سعد باقی لوگوں کے امام بنے اور صبح کی نماز پڑھائی۔ اس خط کے مضمون سے آپ کو اپنے یاروں کے احوال پر پورے طور سے واقفیت ہوئی۔

متعارف طبری کے دیکھنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جب عبداللہ بن عباس کو اس امر کا یقین ہو گیا کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سے کچھ نہ ہو سکے گا۔ اور یہ خلافت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ہی کی طرف رجوع کرے گی تو اس نے ایک پیغام حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو بایں مضمون لکھ بھیجا کہ اگر تم بصرہ کی حساب طلبی مجھ سے نہ کرو تو میں تمہارے پاس آ کر بیعت کروں ۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ تو یہ

چاہتے ہی تھے سن کر بہت ہی خوش ہوئے بقول شخصے منہ مانگی مراد آئی اس منشاء کو بھی قبول کیا اور اپنی طرف سے اور بھی بہت سے وعدے کئے اور بڑے بڑے مناصب کی امیدیں دلائیں پس عبداللہ، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے جا ملے۔

## ضروری وضاحت

واضح ہو کہ یہ عبداللہ بن عباس، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا زاد حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے بیٹے نہیں ہیں جنھوں نے دنیا پر لات مار کر عبادت مولیٰ میں تمام عمر بسر کی یہ دوسرے عبداللہ ہیں جو حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے لشکر کے سردار تھے۔

بعض لوگ اس روایت کو یوں بھی بیان کرتے ہیں کہ سرداران قوم میں سے ایک بڑی جماعت نے خفیہ طور پر حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو اس مضمون کے خط بھیجے کہ ہم تیری اطاعت کے لیے حاضر اور حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو قید کر کے تیری سپردگی میں کرنے کے ضامن ہیں۔ جس وقت تو نزدیک آئے گا ہم حسن رضی اللہ عنہ کو فوراً گرفتار کر کے تجھے دے دیں گے۔ بعض کہتے ہیں یہ سب روایتیں صحت کے مرتبہ کو نہیں پہنچیں۔

حقیقت امر یہ ہے کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے خود ہی ان لوگوں کے فریب اور مکر کا حال امام کو لکھ بھیجا جب آپ کو بخوبی ثابت ہو گیا کہ یہ لوگ اپنی جانیں مجھ سے دریغ رکھتے ہیں تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے صلح کر لی۔

## غیبی آواز اور ایک شخص کا گستاخی کرنا

علامہ کمال الدین ابوالفتح محمد بن موسیٰ المصری الدمیری رحمۃ اللہ علیہ نے کتاب ''حیات الحیوان'' میں لکھا ہے کہ جب امام حسن رضی اللہ عنہ اپنے والد ماجد امیر المومنین حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی وفات کے بعد اور اپنی بیعت خلافت کے

لیے مدائن میں تشریف لے گئے اور وہاں آرام فرمایا کچھ دنوں قیام فرما کر وہاں سے قیس بن سعد کو مقدمۃ الجیش بنا کر بھیجا تھا ان کے جانے کے بعد غیب سے ایک آواز آئی کہ قیس بن سعد مارے گئے۔ اس آواز کے سنتے ہی لشکر امام میں ہل چل پڑ گئی اور سب کے سب پسپا ہو گئے۔ اسی حالت میں کمبخت جراح بن سنان نے امام ہمام کی ران مبارک میں بلّم مارا جس سے حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو سخت تکلیف اور بے حد صدمہ پہنچا۔ آپ نے فرمایا کل کی بات ہے جو میرے والد مکرم حضرت سیدنا علی المرتضٰی رضی اللہ عنہ کو ناحق قتل کر چکے ہو اور اس پہلوان شہسوار عرصہ کارزار کے خون میں ہاتھ رنگین کر چکے ہو آج میرے قتل کرنے کے لیے جمع ہوئے ہو اور فاطمہ کے سخت جگر کو پائمال کرنا چاہتے ہو رحمۃ اللہ علیہ بات تو بدکاروں اور نفس پرستوں میں ہم نے مشاہدہ کی ہے۔

اس واقعہ کے بعد آپ نے بخوشی و رضا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو تفویض خلافت کا خط لکھا اور دنیا کے علائق سے فارغ ہو گئے۔

اسی طرح ''تہذیب التہذیب'' میں منقول ہے مگر اس کے بعد یہ زائد ہے کہ جب امام حسن رضی اللہ عنہ کو بدبخت گستاخ نے خنجر مارا تو آپ قصر سفید میں داخل ہوئے اور آپ کے ہمراہیوں نے آپ کے خیمے اور پردے سب لوٹ لیے۔

## ترک جنگ اور صلح کی وجہ

جمیع بن عمر، مجاہد سے اور وہ ملحرب عجلی سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں میری صلح کا باعث اور ترک قتال کی وجہ یہ تھی کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ آپ کا ہاتھ فرش پر رکھا ہوا ہے۔ اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کا ہاتھ آپ پر اسی طرح حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ہاتھ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ پر رکھا ہوا ہے اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ پر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا

ہاتھ رکھا ہوا ہے اور خون پڑا ہوا ہے جب یہ حالت دیکھی تو دریافت کیا گیا کہ یہ کیا ہے فرمایا یہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا خون ہے اللہ تعالیٰ اُسے طلب کرتا ہے۔

## مصالحت کی کوشش

امام بخاری، حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کرتے ہیں کہ جب امام حسن رضی اللہ عنہ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مقابلہ میں ایک جرار لشکر بھیجا جو بغیر خونریزی اور جانفشانی اپنے جیسے لشکر کے منہ نہ پھیرے گا اور قدم پیچھے نہ ہٹائے گا وہ جب تک ہزار ہا دل چلوں جوانمردوں کو اپنی تیغ جوشن گزار اور جہاں سوز کی چمک نہ دکھائے گا واپس ٹل کر نہ جائے گا (یعنی ان فوجوں کی شکست بغیر کشت وخون ہزاروں کے ممکن نہیں) حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے کہا اے عمر اگر ان کے لشکر نے ہمارے لشکر کو اور ہمارے لشکر نے ان کے لشکر کو تہ تیغ کیا تو طرفین سے ہزاروں مسلمان تہ خاک وخون ہوں گے پھر اس وقت مقتولوں کی عورتوں اور فرزندوں اسباب کا کون خبر گیر ہوگا یتیم بچے ننھے ننھے ہاتھ پسارتے اور چھوٹے چھوٹے ہونٹ بسورتے پھریں گے اس سے تو صلح ہی بہتر ہے یہ کہہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے دو قریشی لوگوں کو جن کا نام عبدالرحمٰن بن عامر بن کریز اور عبدالرحمٰن بن سمرہ تھا حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی خدمت میں روانہ کیا اور چلتے وقت خوب فہمائش کی کہ امام صاحب کے پاس جا کر صلح کا پیغام دو اور جس طرح ممکن ہو انہیں صلح پر آمادہ کرو۔ یہ دونوں صاحب امام کی خدمت میں آئے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کا پیغام پہنچایا۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا ہم عبدالمطلب کی اولاد ہیں دنیا ایسی نکمی چیز ہے کہ بالفعل ہم بھی اس کی ملمع کار زینتوں اور بناوٹوں میں گرفتار ہو گئے اور اس امت میں فساد وخونریزی کی نوبت پہنچی یعنی صرف دنیا کے لئے قتال کرنے لگے اور ان دونوں قاصدوں نے کہا

حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے آپ کی خدمت میں صلح کا پیغام بھیجا ہے اور وہ اقرار کرتے ہیں کہ سال بہ سال ایک معقول رقم آپ کے اہل وعیال کے نفقہ کے لیے دیتا رہوں گا آپ اسے قبول فرمالیں اور بافراغت چین سے گوشہ عزلت میں بیٹھ کر اپنی پیاری اور عزیز زندگی بسر کریں۔

حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا اچھا تم جو یہ کہتے ہو اس کا کون شخص تم میں سے ضامن ہوگا انہوں نے کہا ہم دونوں اسکے ضامن ہیں۔

حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ امام حسن رضی اللہ عنہ نے صلح کر لی۔ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ( کہ اس فرزند کے وجود باوجود سے اللہ تعالی مسلمانوں کے دو فریق میں صلح پیدا کرے ) صادق ہوا جب صلح واقع ہو چکی حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے خط صلح حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو خط لکھا جس کا ترجمہ اور مضمون یہ ہے:

بسم اللہ الرحمن الرحیم

''حسن بن علی رضی اللہ عنہ نے، معاویہ ابن ابی سفیان رضی اللہ عنہم سے اس شرط پر صلح کی اور مسلمانوں کی ولایت اسے اس عہد پر تفویض کی کہ وہ خدا کی نور افزا کتاب اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہدایت آمیز سنت اور خلفاء راشدین کی نیک خصلت پر عمل کرے گی مگر یہ عہد نامہ اس امر کو کبھی جابر نہ رکھے گا کہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اپنے بعد جسے چاہے بنا دے بلکہ اس حکومت کو تمام مسلمانوں کے تفویض میں کرے وہ جس طرح چاہیں اور جس شخص کو چاہیں امیر بنا دیں۔ اور عموماً مسلمان۔ بہر حال خدا کے ملک میں سے جس جگہ اور جہاں چاہیں خواہ شام خواہ عراق وحجاز مقدس خواہ یمن میں حفاظت وامن

کے ساتھ رہ سکتے ہیں بالخصوص حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے احباب، ان کا کنبہ ان کے اہل ان کی اولاد اپنے مال واولاد و ازواج ونفوس سے ہر جگہ محفوظ و مامون رہ سکیں۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ بن ابی سفیان کو بھی اس عہد و پیان کا مضمون خدا کو حاضر ناظر جان کر قبول کرنا اور محکم عہد پر مضبوط رہنا چاہیے اور میرے بھائی امام حسین رضی اللہ عنہ اور تمام اہل بیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مخفی اور علانیہ طور پر کبھی بے وفائی اور بدعہدی نہ کرنی چاہیے۔ یہ لوگ کسی قسم کی ایذا و تکلیف نہ پائیں اور ان میں سے کوئی بھی کسی ناحیہ اور طرف میں جان و مال سے خوف نہ دلایا جائے۔

"اشھد بما فیہ فلان بن فلان وکفیٰ باللہ شھید"۔

## شرائط صلح

متعارف طبری وغیرہ میں منقول ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے اس شرط پر صلح کی کہ ہم کو مع اہلبیت کے باساز وسامان اور باحرمت وآبرو مدینہ پہنچادے۔ تمام بیت المال ہمارے حوالے کرے۔ عراق کا سارا محاصل مجھ میں اور میرے بھائی بہنوں کے درمیان تقسیم کرے اور آج سے ہر ہر فرد کے لیے پانچ پانچ ہزار درہم مقرر ہوں۔ پس حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے عبداللہ بن عباس اور عبدالرحمٰن بن سمرہ کو اپنا سفیر بنا کر حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی خدمت میں بھیجا اور شروط مذکورہ کی قبولیت کا دستاویز لکھ کر ان کو دے دیا۔

جب صلح یقینی طور پر ہو چکی اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی ملاقات کے لیے کوفہ میں آئے۔ تو عمرو بن عاص نے حضرت

معاویہ رضی اللہ عنہ سے کہا کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سے کہنا چاہیے کہ وہ ایک خطبہ اس مضمون کا لوگوں کو سنا دیں کہ ان پر صلح کا حال ظاہر ہو جائے۔ عمرو نے کہا اے حضرت معاویہ اس میں جو خوبی متصور ہے اسکا تجھے علم نہیں۔ ادنیٰ بات یہ ہے کہ صلح نامہ سن کر لوگ آپ اطاعت کریں گے اور لوگوں پر تمام حالات واضح ہو جائیں گے۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ہمیشہ اس بات کے خواہش مند رہے یہاں تک کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سے ایک روز کہا اے حسن بن علی رضی اللہ عنہ میری خواہش یہ ہے کہ آپ لوگوں کو خطبہ سناؤ اور جن شرائط پر میرے اور آپ کے درمیان صلح ہوئی ہے ان کی حاضرین کو خبر کر دو۔ آپ اٹھے اور حمد وثنا کے بعد فرمایا۔ اے حاضرین جلسہ اور اے میرے مخاطب! اچھی طرح جان لو کہ حق سبحانہٗ وتعالیٰ نے ہمارے اول کے سبب تم کو ہدایت کی اور آخر کے وجہ سے تمہارے خونوں اور مالوں کو محفوظ و مامون رکھا یعنی اوّل میرے نانا سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم تمہاری ہدایت کے باعث ہوئے۔ اور میں آخر میں تمہارے خون کو بچانے کا سبب ہوا۔ کیونکہ میں لڑائی اور خونریزی سے ہاتھ دھو بیٹھا۔ بلاشبہ اس خلافت کے لیے ایک مقرر میعاد ہے کہ اس پر منقضی ہوگی۔ دنیا دست بدست اور نوبت بہ نوبت ہر شخص کو پہنچتی جاتی ہے اور اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے فرماتا ہے کہ اے محمد ان سے کہہ دو کہ مجھے معلوم نہیں دنیا تمہارے لیے فائدہ کی جگہ ہے۔ یا صرف امتحان و آزمائش کا گھر ہے اور جس چیز کا تم وعدہ کئے گئے ہو مجھے معلوم نہیں کہ وہ قریب ہے یا بعید۔ اللہ تعالیٰ تمہارے ظاہر گفتار اور مخفیات سے بخوبی واقف ہے۔ عموماً کتابوں میں تو یہ خطبہ اسی طرح آیا ہے۔

## حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا خطبہ

اکثر معتبر کتابوں میں اس خطبہ کا عنوان اس طرح مرقوم ہے کہ امام

حسن رضی اللہ عنہ نے حمد خدا اور نعت رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد فرمایا:

اے لوگو! اچھی طرح جان لو کہ جابلقا اور جابلصا میں بجز میرے اور میرے بھائی حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے میرے نانا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے یادگار اور کوئی نہیں ہے۔ یعنی میرے اور میرے بھائی کے علاوہ کسی تیسرے شخص کو نہ پاؤ گے جس کے نانا جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہوں اور یہ بھی جان لو کہ اللہ تعالیٰ نے میرے نانا کی وجہ سے تمہیں جو ایک مدت سے گمراہی کے جنگلوں اور ضلالت کی وادیوں میں حیران و پریشان پھرتے تھے ساحل مقصود اور منزل مراد کو پہنچایا۔ تمہارے جہل کو علم سے، تمہاری ذلت کو عزت سے، تمہاری قلت کو کثرت سے بدل ڈالا۔ پہلے تم باہم دشمن تھے اب ایک دوسرے کے بھائی ہو گئے یعنی تمہارے بھائی مسلمان پہلے بہت ہی تھوڑے تھے اب بہت ہو گئے۔

## فائدہ

مندرجہ بالا خطبہ میں آپ نے فرمایا تم باہم دشمن تھے بعینہٖ اس آیت کریمہ کا ترجمہ ہے۔ ارشاد خداوندی ہے:

وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا وَاذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ اَعْدَآءً فَاَلَّفَ بَيْنَ قُلُوْبِكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖٓ اِخْوَانًا۔

(سورۂ آل عمران)

ترجمہ: ''اور اللہ کی رسی مضبوطی سے تھام لو سب مل کر اور آپس میں پھٹ نہ جانا (فرقوں میں نہ بٹ جانا) اور اللہ کا احسان اپنے اوپر یاد کرو جب تم میں بیر تھا اس نے تمہارے دلوں میں ملاپ کر دیا تو اس کے فضل سے تم آپس میں بھائی ہو گئے۔ (کنزالایمان)

واضح ہوا کہ حضرت معاویہ بن ابوسفیان رضی اللہ عنہ نے خلافت کے لیے

درحقیقت میرا ہی حق تھا نہ اس کا میرے ساتھ نزاع اور جھگڑا اٹھایا۔ پس میں نے محض امت محمدیہ ﷺ کی اصلاح حال اور مسلمانوں سے فتنہ کے قطع کرنے میں نظر کی تو سب لوگوں نے اس بات پر مجھ سے بیعت کی تھی کہ جس کو میں سلامتی دوں اسے تم سلامت اور حفاظت سے رکھو اور اس کی ایذا رسانی اور تکلیف دہی سے باز رہو اس سے لڑائی کو حرام جانو اور جس سے میں لڑوں اور دشمن جانوں اس سے تم بھی لڑو اور دشمن جانو۔ اب میں نے مصلحت امر اس میں دیکھی کہ اپنی موروثی خلافت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کو تفویض کروں اور کشت وخون سے علیحدہ ہو جاؤں چنانچہ میں نے اس سے بیعت کی اور خونریزی موقوف رکھی۔ کیونکہ خونریزی سے حفاظت خون بہر حال بہتر ہے اور یہ بھی یاد رکھو کہ میری صلح بجز تمہاری اصلاح اور بقا کے کسی اور غرض اور منشاء پر ہرگز راضی نہیں ہے:

وَاِنْ اَدْرِیْ لَعَلَّهٗ فِتْنَةٌ لَّكُمْ وَ مَتَاعٌ اِلٰى حِیْنٍ۔ (سورہ الانبیاء)

ترجمہ: ''اور میں کیا جانوں شاید وہ تمہاری جانچ ہو اور ایک وقت تک برتوانا''۔ (کنزالایمان)

بعض کتابوں میں خطبہ بایں مضمون لکھا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ دانشمندیوں میں اعلیٰ درجہ کی دانشمندی پرہیزگاری ہے اور سب نادانیوں سے زائد نادانی بدکاری ہے۔ امر خلافت میں مجھ سے اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے جو نزاع اور جھگڑا وقوع میں آیا وہ خلاف مصلحت تھا اب اگر وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ ہی کا حق تھا تو حق اپنے مرکز پر قائم و برقرار رہا اور اگر میرا حق تھا تو میں نے اُسے دیدیا اور دانستہ امت محمدیہ ﷺ کی اصلاح حال اور محافظت کے لیے ترک کر دیا۔ میں نہیں جانتا کہ یہ میرے لیے فتنہ ہے یا فائدہ۔

## فائدہ

خلافت درحقیقت حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ ہی کا حق تھا خطبہ میں جو آپ نے کلمہ شک استعمال فرمایا (کہ یہ حق میرا تھا یا حضرت معاویہ کا) اسکا منشا تردد نہ تھا بلکہ خصم کے ساکت اور مخالف کے خاموش کرنے کو محاورۂ عرب میں اس طرح بول دیا کرتے ہیں آپ نے بھی وہی محاورہ استعمال کیا۔

چنانچہ قرآن مجید میں حق سبحانہٗ وتعالیٰ فرماتا ہے:

وَاِنَّآ اَوْاِیَّاکُمْ لَعَلٰی ھُدًی اَوْ فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ۔ (سورۃ سبا)

ترجمہ: ''اور بے شک ہم یا تم یا تو ضرور ہدایت پر ہیں یا کھلی گمراہی میں''۔ (کنزالایمان)

گرفتار ہو میں حالانکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہدایت پر ہونا یقینی امر تھا مگر یہ تردد مخالفین کے اسکات اور انصاف کے لیے وقوع میں آیا۔

الغرض جب حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ خطبہ سے فارغ ہوئے تو حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے عمرو بن عاص سے کہا کیوں صاحب خوب آپ نے اس میں سوچی تھی یہی تھی نہ کہ لوگوں پر بخوبی واضح ہو جائے کہ میں حق پر نہ تھا اور بغیر حق امام سے نزاع اور جھگڑا کیا عمرو بن عاص نے اس کا کچھ جواب نہ دیا۔

## تاریخ صلح

ایک صحیح تاریخ سے یہ بھی ثابت ہوا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے اس کا بھی اقرار لیا تھا کہ اہل مدینہ اور اہل عراق میں سے کسی سے اس چیز کا مطالبہ نہ کرنا چاہیے جو حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے زمانہ میں تھا۔ ہمارے کل قرضہ کی ادائیگی کردو۔ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے یہ سب

شرطیں قبول کیں۔ یہ صلح ماہ ربیع الاول ۴۱ھ ہجری میں واقع ہوئی۔ گو بعض نے جمادی الاولیٰ اور جمادی الاخریٰ بھی کہا ہے مگر اوّل قول صحیح اور معتبر ہے۔

## عار، نار سے بہتر ہے

اس صلح کے واقع ہوتے ہی حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے ساتھی سخت غضبناک ہوئے اور ناراض ہو کر کہنے لگے:

یا عار المومنین اسودت وجه المومنین۔

یعنی حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے قبیلہ کے لوگوں اور ہمراہیوں نے کہا اے مسلمانوں کی ننگ و عار تو نے مسلمانوں کا منہ کالا کر دیا اور تو ان کی تذلیل اور آبروریزی کا ذریعہ ہوا آپ نے فرمایا عار، نار سے بہتر ہے۔(یہ نازیبا کلمات کوفی شیعہ کے ہیں)

ابوالضریف کہتے ہیں کہ جو لشکر حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے مقابلہ کے لیے تیار کر کے بھیجا تھا اور جس کی تعداد بارہ ہزار تھی اتفاقاً میں بھی اُس لشکر ظفر پیکر میں موجود تھا۔ ہم لوگ مرنے کے لیے تیار اور اپنی نقد جان ہتھیلی پر رکھے ہوئے آمادۂ پیکار تھے کہ کب جنگ بازی ہو اور جانوں پر کھیل جائیں۔ ہماری شمشیریں اہل شام کے خون کی پیاسی تھیں لیکن جب ہم کو صلح کی خبر پہنچی تو غیظ وغضب سے ہماری پیٹھیں ٹوٹ گئیں اور ہماری آرزوؤں کے بلند محلوں کو سیلاب مصالحت نے بالکل نیست و نابود کر دیا اور بعض جوانمردوں کو آتش غضب نے سوختہ کر ڈالا جب حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کوفہ میں تشریف لائے تو ہم میں سے ایک بوڑھا شخص نے جس کی کنیت ابو عمرو تھی (یہ کوفی شیعہ تھا)۔ امام حسن رضی اللہ عنہ کی خدمت سراپا برکت میں حاضر ہو کر کہا اے مسلمانوں کے ننگ۔ اے مسلمانوں کو ذلت میں ڈالنے والے السلام علیکم۔

آپ نے فرمایا اے ابو عمرو تو بوڑھا ہونے کو آیا مگر عقل نہ آئی۔ اس بات کا خیال بھی نہ آیا میں نے مسلمانوں کی ذلت نہیں چاہی بلکہ طلب حکومت اور جاہ و دنیا کے لیے تمہارے خون بکھرنا ناجائز جانا۔

## ضروری وضاحت

یہ نازیبا الفاظ بھی شیعان کوفہ نے کہے جیسا کہ "جلاء العیون" صفحہ ۲۶۲ میں بسند حضرت امام محمد باقر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے۔ (مطبوعہ تہران)

## ترک خلافت کی وجہ

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے ترک خلافت کا باعث یہ ہوا کہ انھوں نے بادشاہوں میں داخل ہونا پسند نہ کیا، کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان تھا خلافت میرے بعد صرف تیس ہی سال تک رہے گی پھر سلطنت ہو جائے گی۔ انہیں ہر وقت یاد تھا اس حدیث کو، احمد، ترمذی، ابوداؤد، وغیرہ نے اپنی اپنی سنن میں روایت کیا ہے اور ابن حبان نے اس کی تصحیح کی ہے اور خلافت کا تیسواں سال ربیع الاول کے مہینہ میں تمام ہو گیا تھا۔

## دمشق میں قیام

تاریخ طبری میں منقول ہے کہ صلح کے بعد حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا ایک مہینہ تک دمشق میں قیام ہوا اور حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے جو کچھ وعدہ کیا تھا پورا کیا۔ الغرض اس کے بعد حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ اپنے اہل و عیال خدام و حشم کے ساتھ مدینہ طیبہ میں رونق افروز ہوئے اور وہیں رہ کر دنیا کے علائق سے قطع نظر کر کے یاد الٰہی میں مشغول ہوئے۔

## خلافت کو محض امت محمدیہ کے خون کی حفاظت کے لیے ترک کیا

حاکم، حضرت جبیر بن نفیر رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں وہ کہتے ہیں میں نے حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سے عرض کی آپ خلافت کی خواہش اور ارادہ رکھتے ہیں۔ فرمایا بخدا میرے پاس عرب کے بڑے بڑے تلواریں چلانے والے اور بہادر تھے اگر میں کسی سے جنگ کرتا تھا وہ میرے ہمراہ ہو کر جنگ کرتے تھے اور اگر میں تسلیم کرتا تھا تو وہ بھی تسلیم کرتے تھے مگر میں نے خلافت کو محض خدا کے لیے اور امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے خون کی حفاظت کے واسطے ترک کر دیا۔

متعارف طبری میں مذکور ہے کہ صلح کے بعد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے قیس کو پیغام بھیجا کہ تمہارے سردار اور مالک حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے مجھ سے میری خلافت پر بیعت کر کے خلافت کی باگ میرے ہاتھ میں دے دی ہے تم کو بھی مناسب ہے یہاں آ کر بیعت کرو۔ قیس نے جواب لکھا کہ میں تم سے لڑنے کو بہت دوست رکھتا ہوں اس سے کہ خاموش بیٹھا رہوں۔ قیس کے پاس چونکہ پانچ ہزار بہادر جن کی رانوں کے نیچے عربی گھوڑے برق رفتار اور جن کی بغل میں تیغ ہندی جوش گزار تھے اور وہ خود بھی صف شکن بڑی جرأت والا تھا اس سے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ پر بے حد خوف غالب ہوا دوبارہ خط لکھا کہ جو تجھے چاہیے مجھ سے لے اور بیعت سے انکار نہ کر۔ ہر چند کہ قیس نے ایک بڑی ولایت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے مانگی جو کسی طرح اس کے دینے کی امید نہ تھی۔ مگر "غرض باولی" حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے بخوشی منظور کیا اور اپنے پاس بلا کر نہایت احترام و اعزاز سے پیش آئے اور ایک بڑے جلسہ میں ان سے بیعت لی۔ جب حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اپنے تمام مخالفین سے بے خوف ہو گئے اور کسی طرف سے اس کے دل میں دغدغہ نہ رہا تو بسر بن ارطاۃ کو بصرہ میں اور عبداللہ بن عامر کو مصر میں روانہ کیا پھر تین سال کے بعد مکہ کی حکومت مروان کو دے دی۔

☆=☆=☆

فصل ششم

# سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی شہادت

## زہر سے شہادت

حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی شہادت اور آپ کی تجہیز و تکفین اور نماز و تدفین وغیرہ میں یہ بات اخبار متفقہ سے ثابت ہے کہ آپ کی وفات کا باعث آپ کی بیوی جعدہ بنت اشعث بن قیس تھیں۔ اس مجمل کی تفصیل اور مبہم کی تفسیر یہ ہے کہ یزید پلید نے اسماء بن قیس بن الاشعث جعدہ کی ہمشیرہ کو خفیہ جعدہ کے پاس بھیجا اور کہا جعدہ سے کہو کہ میں ایک مدت سے تجھ پر عاشق زار اور جدائی میں نہایت بیقرار ہوں۔ اگر تو راکب دوش رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور راحت جان بتول سردار زمن سید امام حسن رضی اللہ عنہ کو زہر ہلاہل دے کر مار ڈالے تو میں تجھے اپنے نکاح میں لاؤں گا اور ایک لاکھ درہم مہر کے ادا کروں گا۔ علاوہ اس کے اور بہت سامان واسباب تیرے لیے میرے پاس موجود ہے حتی کہ جان تک سے دریغ نہ کروں گا۔ اس ناپاک اور نابکار عورت نے آپ کو زہر ہلاہل نوش کرایا جس سے چالیس روز بیمار رہے اور سخت تکلیف کے ساتھ ان ایام مصیبت کو کاٹا اور آخر ایام مرض میں فرمایا کہ میری چارپائی گھر کے صحن میں بچھا دو۔ لوگوں نے صحن خانہ میں آپ کو لٹایا آپ نے ہاتھ اٹھائے اور فرمایا مولیٰ کریم! میں اپنی زحمت نفس کا اجر اور اپنی تکلیف کا ثواب تجھ سے چاہتا ہوں کیونکہ اس وقت مجھے ایسی تکلیف پہنچی ہے جو اس سے پہلے کبھی نہ پہنچی تھی۔

## حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا اقرار

ابونعیم ''حلیہ'' میں حضرت عمر بن اسحٰق سے نقل کرتے ہیں کہ میں اور

ایک شخص حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے مرض موت میں اُن کی عیادت کو گئے۔ آپ نے دیکھتے ہی فرمایا کہ اے شخص کچھ مجھ سے پوچھ ہم نے عرض کی اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرزند بھلا ایسے وقت میں ہم آپ سے کیا پوچھیں جب آپ کو افاقہ ہوگا تو دریافت کریں گے۔ راوی کہتا ہے کہ یہ سن کر حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ اٹھ کھڑے ہوئے اور اندر چلے گئے پھر اسی وقت واپس آئے اور فرمایا مجھ سے جو پوچھنا ہو پوچھو اس سے پہلے کہ پوچھنے کا وقت نہ پاؤ گے۔ یعنی میں دنیا سے عنقریب کوچ کرنے والا ہوں۔ پھر کس کا پوچھنا اور کہاں کا جواب دینا۔ میں نے عرض کیا میرا جی نہیں چاہتا کہ اس وقت کوئی سوال کر کے حضور کو تکلیف دوں آپ کے آرام و عافیت کے بعد دریافت کروں گا۔ آپ نے فرمایا مجھے کئی بار زہر دیا گیا مگر موثر نہ ہوا اس مرتبہ اس زہر کے اثر سے میرا دل ٹکڑے ٹکڑے ہو کر نکلا چلا آتا ہے۔ راوی کہتا ہے کہ میں دوسرے روز جب آپ کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ اس وقت نزاع کی حالت میں تھے اور حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ آپ کے سرہانے بیٹھے ہوئے پوچھ رہے تھے کہ بھائی جان آپ کے گمان میں آپ کا قاتل اور زہر دینے والا کون ہے۔ فرمایا کیا اس کو قتل کرنے کے لیے مجھ سے پوچھتے ہو کہا ہاں۔ فرمایا اگر میرا وہی قاتل ہے جس پر میرا گمان ہے تو اللہ تعالیٰ منتقم حقیقی ہے قیامت کے میدان میں وہ اس سے خود بدلہ لے گا اور اگر وہ قاتل نہیں ہے تو میں اس بات کو ہرگز جائز نہیں سمجھتا کہ کوئی بے گناہ شخص میرے لیے مارڈالا جائے یہ کہتے کہتے جان بحق تسلیم کردی۔

انا للہ وانا الیہ راجعون۔

## فائدہ

ایک روایت میں یوں بھی آیا ہے کہ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی

وفات کا وقت جب قریب آیا تو اپنے بھائی حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ سے فرمایا میری موت قریب ہے اور تم سے جدا ہونے کا وقت آیا ہے۔اب میں اللہ تعالیٰ سے ملاقات کروں گا میں اپنے جگر کو پارہ پارہ پاتا ہوا اور میں جانتا ہوں کہ بلا کہاں سے آئی ہے۔میں اللہ تعالیٰ کے حضور میں اس بات کا مخاصمہ کروں گا۔

(از محمد عبدالاحد قادری)

''تھذیب التھذیب''میں یہی روایت اسی روای سے اس طرح آئی ہے کہ میں اور ایک اور شخص حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی عیادت کو گئے آپ ہمارے جاتے ہی کھڑے ہوگئے اور بیت الخلاء میں تشریف لے گئے۔اور تھوڑی دیر میں باہر نکل کر فرمایا میرا دل وجگر ٹکڑے ٹکڑے ہوکر دستوں کی راہ سے نکل رہا ہے۔گو مجھے کئی دفعہ زہر دیا گیا۔مگر اس زہر جیسا میں نے نہ پیا تھا اس زہر ہلاہل نے تو کام ہی تمام کردیا۔میں وہاں سے چلا آیا۔پھر دوسرے روز جارہا تھا کہ راہ میں حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی ان کے ہمراہ در دولت امام حسن رضی اللہ عنہ تک پہنچا اور آپ کو نزاع کی حالت میں دیکھا۔الی آخرالحدیث۔

## حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا خواب

ابن سعد، عمران بن عبداللہ بن طلحہ سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے خواب میں دیکھا کہ گویا آپ کی دونوں آنکھوں کے درمیان ''قل ھواللہ'' مکتوب ہے۔صبح کو گھر کے لوگوں کے سامنے یہ خواب بیان کیا۔گھر والے سب کے سب خوش ہوگئے۔مگر جب اِس خواب کا قصہ حضرت سعید بن المسیب رضی اللہ عنہ کے پاس بیان کیا گیا تو انھوں نے فرمایا اگر حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا یہ خواب سچا ہے تو ان کی موت کا زمانہ قریب ہے۔چنانچہ اس واقع کے بعد آپ نے چند روز زندہ رہ کر وفات پائی۔

## حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو نصیحت

حافظ ابو عمرو یوسف بن عبداللہ ابن البر النمیر القرطبی نے اس روایت کو کئی طرح سے نقل کیا ہے کہ جب حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی وفات کا زمانہ قریب پہنچا تو حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو وصیت فرمائی کہ اے میرے بھائی جان جب ہمارے نانا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دنیا کو چھوڑ کر اعلیٰ علیین کو مسکن بنایا تو اس وقت ہمارے والد کو امید تھی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد میں ہی خلیفہ بنوں گا مگر خلافت کی باگ حضرت سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کو تفویض کی گئی۔ حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ کے انتقال کے بعد بھی انہیں خلافت کی توقع تھی۔ مگر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو خلافت پہنچی اور حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے انتقال کا زمانہ جب قریب ہوا تو آپ نے خلافت کو کچھ لوگوں میں چھوڑا اس وقت حضرت علی رضی اللہ عنہ کو پورا پورا یقین تھا کہ اب خلافت بجز میرے اور کسی کو نہ پہنچے گی۔ مگر حضرت عثمان رضی اللہ عنہ پر قرار پایا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے انتقال کے بعد لوگوں نے حضرت علی رضی اللہ عنہ سے بیعت کی۔

بعدہٗ مسلمانوں میں جھگڑا پڑنا شروع ہوا اور خلافت کے لیے شمشیر نکلنے کی ضرورت پڑی۔ پس میں خوب جانتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ اہل بیت میں مرتبہ نبوت اور خلافت کو جمع نہ کرے گا اور مجھے اسکا بھی یقینی طور پر علم ہے کہ میرے بعد سفیہ اور بیوقوف اہل کوفہ تجھے خلافت کے لیے ابھاریں گے اور مدینہ سے نکالنے کے درپے ہوں گے۔ اور بظاہر خلافت کا تمغہ تجھے پہنانے کا ارادہ کریں گے مگر تو اسے کبھی اختیار نہ کرنا۔

اور میری آخری وصیت یہ ہے کہ میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے اجازت لے چکا ہوں کہ میرے انتقال کے بعد مجھے اپنے گھر (یعنی روضہ رسول

اللہ ﷺ) میں دفن کیجئے گا۔ انھوں نے مجھ سے مستحکم وعدہ اور مضبوط اقرار کیا ہے۔

پس میرے انتقال کے بعد ان سے پھر اجازت چاہنا اگر وہ بطیب خاطر اجازت دیں تو مجھے ان کے گھر میں دفن کرنا مگر میرا غلب گمان یہ ہے کہ جب تم اس کا ارادہ کروگے تو بنی امیہ جو والیان عہد ہیں تمہیں اس ارادہ سے باز رکھیں گے۔ پس اُن سے جھگڑا نہ کرنا اور لڑائی نہ بڑھانا۔

## روضہ رسول ﷺ میں دفن کیے جانے پر رکاوٹ

''فصول المهمه'' میں اس کے بعد یہ لفظ بھی ہیں کہ اگر بنی امیہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے مکان میں دفن کرنے سے منع کریں تو مجھ کو میرے نانا کے روضہ مبارک کے آگے لیجانا اور تھوڑی دیر میرا جنازہ اس مبارک جگہ رکھنا تاکہ میں آپ سے تجدید عہد کرلوں۔ پھر وہاں سے لے جاکر بقیع میں دفن کرنا کیونکہ جو آدمی وہاں آرام سے پاؤں پھیلائے سوتے ہیں ان کے ساتھ مجھے اقتدار ہے۔

غرض کہ جس وقت حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے اس دار فانی کو چھوڑ کر دار باقی میں کوچ کیا۔ تو حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ آپ کی وصیت کے موافق حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے پاس تشریف لے گئے انھوں نے فرمایا حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا یہیں مدفون ہونا بہتر اور خوب بات ہے مگر جب یہ خبر بے رحم ظالم مروان کو پہنچی تو اس نے کہا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ دروغ گو ہیں۔ میں یہاں انہیں کبھی دفن نہ ہونے دوں گا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے دفن نہ کرنے کی کیا وجہ تھی اور حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو دفن کرنے کے کیا معنی؟ جس طرح خلیفہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو یہاں لوگوں

نے دفن کرنے سے منع کیا تھا میں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو دفن کرنے سے منع کروں گا جب یہ خبر حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو پہنچی سخت متالم ہوئے اور چند مسلح لوگوں کو ہمراہ لے کر مروان کے پاس چلے آئے۔ مروان بھی مسلح ہوا۔ قریب تھا کہ ان میں نزاع کی نوبت پہنچے۔ اتنے میں حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور فرمایا یہ کیسے ظالم لوگ ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فرزند کو ان کے پاس دفن کرنے سے منع کرتے ہیں پھر حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے پاس جا کر فرمایا کہ میں تمہیں خدا کی قسم دیتا ہوں۔ غصہ کو تھوک دو کیا تمہیں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی وصیت یاد نہیں۔ دیکھو انہوں نے انتقال کے وقت فرمایا تھا اگر حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں مجھے لوگ نہ دفن کرنے دیں تو ان سے نزع نہ کرنا اور بقیع میں دفن کر کے واپس چلے آنا۔

## جنازہ کی امامت

حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے سمجھانے سے سمجھ گئے۔ اور مسلمانوں کے قبرستان میں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے جنازہ کو لے گئے بنی امیہ میں سے آپ کے جنازہ پر کوئی بھی نہ آیا مگر سعید بن العاص جو اس وقت مدینہ طیبہ کا حاکم تھا۔

پس حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے سعید بن العاص کو نماز پڑھانے کا حکم فرمایا اور کہا چونکہ جنازہ کی نماز بادشاہ یا نائب کو مسنون ہے لہٰذا تم ہی کو نماز پڑھانی مناسب ہے۔

## قبر مبارک

بعض کہتے ہیں حضرت خالد بن ولید رضی اللہ عنہ نے بنی امیہ سے کہہ کر سعید بن العاص کی اجازت لے لی تھی۔ جب وہ آئے نماز پڑھا کر حضرت فاطمہ

رضی اللہ عنہا کے پہلو میں آپکو دفن کیا لیکن صحیح یہ بات ہے کہ وہ قبر جس کے پہلو میں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ مدفون ہوئے۔ حضرت فاطمہ بنت اسد رضی اللہ عنہا آپ کی دادی کی قبر ہے۔ (واللہ اعلم)

## ضروری وضاحت

متعارف طبری میں جو بیان کیا گیا ہے کہ خود حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ہی نے حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کو دفن ہونے سے منع کیا اور اس کا ایک طول طویل قصہ لکھا ہے وہ راوافض (شیعہ) کی مفتریات اور مخترعات سے ہے اہل سنت و جماعت کی معتبر کتب میں یہی مذکور ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے بالکل انکار نہیں کیا بلکہ نہایت خوشی اور مسرت ظاہر کرکے فرمایا کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا یہیں مدفون ہونا بہتر ہے۔ (واللہ اعلم)

## غسل مبارک

منقول ہے کہ جب حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا انتقال ہوا تو امام حسین، عباس، محمد یعنی ابو طالب کے بیٹوں نے آپ کو غسل دیا اور سعید بن العاص امیر مدینہ نے نماز پڑھی اور بقیع عباس کے قبہ میں اپنی دادی حضرت فاطمہ بنت اسد رضی اللہ عنہا کے پہلو میں مدفون ہوئے۔

امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ ''تاریخ الخلفاء'' میں نقل کرتے ہیں کی تاریخ میں مذکور ہے کہ جب حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ ریاض رضوان میں تشریف فرما ہوئے تو جعدہ بنت اشعث ملعونہ نے یزید پلید کو پیغام بھیجا کہ دیکھ میں نے امام ہمام کا کام تمام کیا اب تو بھی اپنے وعدے کو پورا کر۔ یزید نے جواب دیا اے جعدہ جب تو نے امام جیسے شخص اور ایسے قدیم محسن اور شفیع کو حرص دنیا کی وجہ سے زہر سے ہلاک کیا کہ مجھے تجھ پر کسی طرح اعتماد نہیں ہوسکتا اور

جب میں حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے آگے تیرے رہنے کو ناپسند جانتا تھا تو اب تجھے اپنے پاس رکھنا کب پسند کروں گا جادور ہو اور آئندہ اس امر میں مجھ سے کلام نہ کرنا۔

## ضروری وضاحت

یہاں اور گزشتہ صفحات میں روایت آئی ہے کہ آپ کی بیوی جعدہ نے آپ کو زہر دیا اور وہ بھی یزید کے کہنے پر۔ غلط ہے دیکھئے تفصیل کے لیے سید نعیم الدین مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب ''سوانح کربلا''۔ (از محمد عبدالاحد قادری)

## بوصال حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا رونا

''فصول المھمہ'' میں منقول ہوا کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ وفات کے وقت بہت روئے۔ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ بھائی جان تم کیوں روتے ہو کہیں اور تو نہیں جاتے اپنے نانا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور اپنے والد امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ اور اپنی نانی حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا۔ اپنی والدہ شفیقہ حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا اپنے ماموں حضرت طاہر اور حضرت قاسم رضی اللہ عنہما اپنے چچا حضرت جعفر اور حضرت حمزہ رضی اللہ عنہم کے پاس جاتے ہو۔ خوشی سے جایئے اور آغوش محبت کو کھول کر ملیں مجھے بھی جلدی بلایئے آپ کیوں رو رہے ہیں۔ فرمایا بھائی میرے آگے آج ایسی مہم آئی ہے جس کا اس سے پیشتر میرے سامنے وقوع نہیں ہوا تھا یعنی موت یا زہر کا الم اور اس وقت میں خدا کی وہ مخلوق مشاہدہ کر رہا ہوں جو اس سے پہلے کبھی نہ کی تھی۔

حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ بھی یہ سن کر بے قرار ہو گئے اور آہ آہ کر کے رونے لگے۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اے بھائی اب موت کا وقت قریب پہنچ چکا ہے اور سفر کی تیاری ہے۔ خدا کے پاس جاتا ہوں

اور اپنے نانا سے ملاقات کرتا ہوں۔ مجھے اس وقت زندگی کی بالکل امید نہیں۔ کیونکہ زہر نے میرے جگر آنتوں کو کاٹ ڈالا اور کاٹ رہا ہے حتٰی کہ جگر اور آنتوں کے ٹکڑے قے اور دستوں کی رہ سے کٹ کٹ کر نکل رہی ہیں۔ ہر چند کہ میں اپنے قاتل کا نام جانتا ہوں مگر دنیا میں انتقام لینا پسند نہیں کرتا۔ اللہ پر اپنے معاملہ کو چھوڑتا ہوں اور تمہیں بھی قسم دیتا ہوں کہ اس معاملہ میں دم نہ مارنا۔ انتقال کے بعد میرا تابوت اول رسول اللہ ﷺ کے روضہ مبارک پر لے جانا پھر مسلمانوں کے مقبرے یعنی بقیع میں میرے جد کی قبر کے برابر دفن کرنا میرے لیے کسی قسم کی خونریزی نہ کرنا۔ اس کے بعد اپنے بچوں کے حق میں وصیت کی۔

۵۵ھ ہجری غرہ ربیع الاوّل یا ۵ ربیع الاوّل ۵۵ھ یہی قول واقع ہے باغ ارم میں تشریف فرما ہوئے اور امامیہ کے نزدیک ماہ صفر کے اخیر میں آپ نے رحلت فرمائی آپ کی عمر شریف کی بابت گو بہت سے قول ہیں مگر سب سے صحیح تر یہ ہے کہ ۱۵ ماہ رمضان ۳ھ کو آپ برج عصمت حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے پیدا ہوئے اور ۴۹ھ میں ربیع الاوّل کے مہینے میں وفات پائی۔ اس حساب سے عمر مبارک چھیالیس برس کی ہوتی ہے۔

## فائدہ

صحیح روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی عمر مبارک ۴۷ برس تھی اور خلافت کا زمانہ تو بہت ہی تھوڑا ہے۔ چنانچہ امام سیوطی "تاریخ الخلفاء" میں لکھتے ہیں کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ نے کل چھ ماہ اور پانچ دن خلافت کی۔ واللہ اعلم (محمد عبدالاحد قادری)

حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ سات برس تو اپنے نانا رسول اللہ ﷺ

کے ساتھ رہے اور تیس برس والد عالی قدر کے ہمراہ اس کے بعد نو سال قید حیات صوری میں رہ کر انتقال فرمایا۔

## وصال پر غم

''تهذیب التهذیب'' میں مذکور ہے کہ ثعلبہ کہتے ہیں جس وقت حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ مدفون ہوئے میں بھی وہاں حاضر تھا لوگوں کا انبوہ اور مخلوق کا ہجوم اس قدر تھا کہ اگر سوئی پھینکی جاتی تو لوگوں ہی کے سر پر گرتی زمین پر نہ گرتی۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ بلند آواز سے کہہ رہے تھے اے لوگو تم اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے فرزند پر مٹی ڈالتے اور اپنے ہاتھوں سے انہیں خاک میں دفن کرتے ہو۔ حالانکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بگوش خود سنا ہے کہ جو حسن رضی اللہ عنہ سے محبت رکھتا ہے وہ مجھ سے محبت رکھتا ہے۔

''تهذیب التهذیب'' میں یہ بھی آیا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے انتقال کے بعد بنی ہاشم کی عورتوں نے ایک مہینہ تک غمزدہ رہیں۔ مگر یہ روایت صحت کے مرتبہ تک نہیں پہنچی۔

☆=☆=☆

# سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی اولادِ پاک کا ذکر

## بزرگ اولاد کی تعداد

حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے بیٹوں کی تعداد میں ہر چند کہ مورخین کا سخت اختلاف ہے مگر حضرت زید حضرت حسن حضرت عمر اور حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہم چاروں بھائی باتفاق جمہور مورخین آپ کے صاحبزادہ ہیں۔ البتہ ان چاروں صاحبزادوں کے علاوہ اور اولاد میں اختلاف ہے۔

دولابی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ آپ کے پانچ فرزند تھے چار مذکور ہیں اور پانچویں صاحبزادہ کا نام حضرت ابراہیم۔

ابن خشاب کہتے ہیں حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے صلبی فرزندوں کی گیارہ تک نوبت پہنچتی ہے چار سابقین مذکورین کے سوا۔ قاسم، حسین، عبدالرحمٰن، عبداللہ ثانی (اول عبداللہ کے علاوہ) احمد، اسمٰعیل۔

ابن الاخضر گو بارہ صاحبزادوں کے قائل ہیں اور بارھویں صاحبزادے کا نام محمد بتلاتے ہیں لیکن تین صاحبزادوں کے نام کا جو اسمٰعیل اور عقیل اور احمد ہیں ان کا انکار کرتے ہیں۔ اور بجائے ان کے ابوبکر اور طلحہ اور محمد ثانی کو کہتے ہیں۔

پس اس روایت کے اعتبار سے حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے بارہ صاحبزادوں کے نام بایں ترتیب یوں مذکور ہیں۔ (۱) زید (۲) حسن (۳) عمرو (۴) عبداللہ (۵) ابراہیم (۶) قاسم (۷) حسین (۸) عبدالرحمٰن (۹) عبداللہ ثانی (۱۰) محمد (۱۱) ابوبکر (۱۲) طلحہ۔

اور شیخ محمد بن طلحہ شامی اپنی کتاب میں حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے پندرہ بیٹے حقیقی ثابت کرتے ہیں۔ چنانچہ تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے پندرہ صاحبزادے بایں ترتیب ثابت ہوتے ہیں:

(۱) زید (۲) حسن (۳) عمر (۴) عبداللہ (۵) قاسم (۶) حسین
(۷) محمد (۸) ابوبکر (۹) حمزہ (۱۰) جعفر (۱۱) طلحہ (۱۲) ابراہیم
(۱۳) یعقوب (۱۴) عبدالرحمٰن (۱۵) عبداللہ ثانی

ابوعبداللہ محمد بن محمد بن النعمان المعروف بشیخ مفید جو شیعہ کے امام اور ان کے پیشوا ہیں حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے آٹھ فرزندوں کے بایں ترتیب قائل ہیں:۔

(۱) زید (۲) حسن (۳) عبداللہ (۴) عمرو (۵) قاسم (۶) حسین
(۷) طلحہ (۸) عبدالرحمٰن۔

اور مورخین جملہ روایات کی تطبیق اور جمع کے لیے بیس فرزندوں کے بھی قائل ہیں۔ (واللہ اعلم بالصواب)

## فائدہ

شیخ ابوعبداللہ محمد بن محمد بن نعمان رحمۃ اللہ علیہ کتاب ''ارشاد'' میں تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے پندرہ بیٹے تھے۔ ایک زید، اور ان کی دو بہنیں ام الحسن، ام الحسن ان کی ماں بشیر بنت مسعود عقبہ بن عمرو بن ثعلبہ فراجہ تھیں۔ دوسرے حسن ان کی والدہ بنت منصور قراریہ تھیں۔ قاسم اور عبداللہ تھے ان کی ماں ام ولد تھیں۔ یہ تینوں اپنے چچا سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے ساتھ میدان کربلا میں شہید ہوئے۔ چہارم عبدالرحمٰن ان کی والدہ ام ولد تھیں۔ پنجم حسین لقب باشرم تھا ان کے بھائی طلحہ اور دونوں کی بہن فاطمہ ان کی ماں ام اسحاق تھیں۔ چھٹے فاطمہ اور ام عبداللہ، ام رقیہ یہ

سب پندرہ ہوئے۔ واللہ اعلم (از محمد عبدالاحد قادری)

اس میں تو کسی شخص کو بھی اختلاف نہیں کہ اس وقت تک حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی جو اولاد روئے زمین پر موجود ہے وہ صرف حضرت زید اور حضرت سیّدنا امام حسن ہی سے ہے اور عمرو حسین کی گو اولاد ہوئی مگر سامنے ہی سب کا انتقال ہو گیا پیچھے کوئی بھی اولاد باقی نہیں رہی جس طرح حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے فرزندوں کی تعداد میں اختلاف ہے اسی طرح آپ کی دختر اور صاحبزادی ہونے میں بھی اختلاف ہے۔

بعض مورخین تو بالکل نفی کرتے ہیں کہ آپ کے ہاں دختر سرے سے ہوئی ہی نہیں۔ بعض فرماتے ہیں ہوئی۔ تو مگر ایک جن کا نام فاطمہ اور جو محمد بن علی باقر کی والدہ ہیں۔

ابن الاخضر رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی پانچ صاحبزادیاں تھیں:۔

(۱) ام الحسن (۲) ام عبداللہ (۳) ام سلمہ (۴) ام الخیر (۵) تماضر

رضي الله عنهن اجمعين ۔

شیخ مفید شیعی اس بات کا قائل ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی سات بیٹیاں تھیں جن کے نام یہ ہیں:

(۱) فاطمہ (۲) ام سلمہ (۳) ام الحسن (۴) ام الحسین (۵) ام عبداللہ

(۶) رقیہ (۷) فاطمہ ثانی۔

مگر صاحب کتاب ''مفتاح النجا'' فرماتے ہیں مجھے جہاں تک علم ہے اور کتابوں سے جہاں تک سراغ نکلتا ہے یہی ہے کہ آپ کی صرف تین ہی صاحبزادیاں تھیں: (۱) فاطمہ (۲) رقیہ (۳) تماضر اور (۴) ام الحسن (۵) ام

عبداللہ، فاطمہ کنیت تھی نام نہیں۔ اسی طرح ام الحسین ام سلمہ حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کی کنیت ہے اور تمام ضرا ورام الخیر (٦) ام الحسین کی تصحیف یا بالعکس ہے۔

(واللہ اعلم بالصواب)

حضرت زید اور ام الحسن یعنی فاطمہ کبریٰ اور ام الحسین کی والدہ معظمہ ام بشر بنت ابی مسعود بن عقبہ بن عمر البدری ہیں۔ اور حضرت حسن کی والدہ مکرمہ خولہ بنت منصور الغزاء یہ ہیں اور حسین طلحہ فاطمہ صغریٰ کی والدہ ام اسحاق بنت طلحہ بن عبید اللہ ہیں۔ اور عمر قاسم، عبداللہ ایک کنیز سے پیدا ہوئی ہیں ان کے سوا اور بقیہ اولاد مختلف بطنوں سے پیدا ہوئی ہے۔

## حضرت زید بن امام حسن رضی اللہ عنہ

حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے سب سے بڑے صاحبزاد حضرت زید بن حسن بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ ایک مرد جلیل القدر کریم الطبع کثیر الاحسان شخص تھے بڑے بڑے عالم و فاضل ان کی زیارت کو آتے اور ان کی ملاقات کو فخر کا باعث جانتے تھے۔ حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ جیسا شخص آپ کی تعظیم میں بکثرت مبالغہ کرتا تھا۔ آپ نے نوے (٩٠) سال کی عمر میں انتقال فرمایا۔

حضرت زید بن حسن نے اپنے والد اور بہت سے صحابہ سے روایات احادیث کی اور ہزاروں تابعین نے آپ سے روایت کی ہیں۔

آپ کے پیچھے صرف ایک صاحبزادے جن کا حسن بن زید نام تھا اور ابو محمد کی کنیت سے مشہور تھے باقی رہی یہ بھی موافق الولد سر لابیہ کے اپنے والد جیسے فاضل و عالم ہوئے اس زمانہ کے اکثر شاعر آپ کے مداح خواں تھے انہوں نے تابعین کے ایک جم غفیر اور انبوہ کثیر سے بہت سی حدیثیں روایت کیں اور خلق کثیر کو پہنچائیں۔ پچاسی سال کی عمر ١٦٨ ہجری میں دار فانی کو چھوڑ کر باغ

جاودانی کو معمور فرمایا۔ آپ کے پیچھے سات صاحبزادے جن میں سب سے بڑے حضرت زید بن حسن بن زید بن الحسن بن علی رضی اللہ عنہم تھے۔ باقی رہی اور ایک دختر جن کا نام نغیسہ تھا اور بڑی فاضلہ اور فقیہ تھیں موجود رہیں۔ چنانچہ یہ بات مشہور ہے کہ امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ جیسے زبردست عالم نے ان کی شاگردی کا حلقہ اپنے کان میں ڈالا اور اکثر اوقات امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ ان کی شاگردی پر فخر بیان کیا کرتے تھے۔ ان کی قبر مصر میں مشہور اور خلائق کی زیارت گاہ ہے۔

## حضرت حسن مثنیٰ رضی اللہ عنہ

حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے دوسرے صاحبزادے حضرت حسن بن الحسن بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ جن کا لقب ''حسن مثنیٰ'' بھی ہے بڑے فاضل اور زاہد جلیل القدر عظیم المرتبت شخص تھے۔

## حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی سے نکاح

حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی آپ کے نکاح میں تھیں چنانچہ منقول ہے کہ حسن رضی اللہ عنہ نے اپنے عم بزرگوار حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو پیغام بھیجا کہ آپ ایک لڑکی کی نسبت مجھے قبول کیجئے امام ہمام نے فرمایا اے میرے بھائی کے فرزند میری دو لڑکیاں ہیں۔ ان دونوں میں جسے تو پسند کرے خدمت میں بھیجوں۔ حضرت حسن بن حسن رضی اللہ عنہما حیا کی وجہ سے پابند شرم ہوئے اور اسکا کچھ جواب نہ دیا۔ چنانچہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے اپنی چھوٹی صاحبزادی حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کو جو صورت و جمال میں پورے طور سے حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کے مشابہ و مماثل تھیں اپنے بھتیجے کے نکاح میں دے دی۔

## معرکہ کربلا میں شرکت

حضرت حسن مثنیٰ رضی اللہ عنہ اپنے بزرگوار چچا کے ساتھ معرکہ کربلا میں حاضر تھے اور زخموں سے چور ہو کر واقعہ کربلا کے بعد اہل بیت کے زندانیوں میں تشریف رکھتے تھے۔ مگر اسماء بنت الحکم الفراری نے انہیں قیدیوں میں سے نکال کر کہا ان کو صرف ان کے بھانجے ابی جیان کی خاطر سے چھوڑ دو۔ شاید اس کی حضرت حسن مثنیٰ رضی اللہ عنہ سے کوئی قرابت اور عزیز داری ہو گی اس نے یہ بھی کہا بخدا یہ ابن خولہ کے پاس کبھی نہ جائے گا اس سفارش کی وجہ سے عمرو بن سعد نے حضرت حسن مثنیٰ رضی اللہ عنہ کو چھوڑ دیا۔ حضرت حسن مثنیٰ رضی اللہ عنہ نے بہت سی احادیث اپنے والد ماجد اور بعض صحابہ سے روایت کیں اور بہت سے تابعین اور مخلوق نے ان سے نقل کیں اور سنہ (۹۷) ستانوے ہجری پچاس ساٹھ سال کی عمر کے درمیان وفات پائی۔

شیخ مفید شیعی کے قول سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کی عمر صرف پینتیس سال کی تھی۔ واللہ اعلم

امام بخاری اپنی صحیح میں نقل کرتے ہیں کہ حضرت حسن مثنیٰ رضی اللہ عنہ کے ہونے کے بعد ان کی زوجہ محترمہ سیدہ فاطمہ دختر حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے ایک سال تک ان کی قبر پر خیمہ گاڑا اور معتکف رہیں مگر سال بھر کے بعد خیمہ اٹھا ڈالا اور خود کھڑی ہو گئیں اتنے میں غیب سے ایک آواز آئی کہ جس کو تم ڈھونڈ رہی تھیں پالیا دوسرے نے جواب دیا نہیں بلکہ مایوس اور ناامید ہو کر پھر گئیں۔

## حضرت حسن مثنیٰ رضی اللہ عنہ کی اولاد

حضرت حسن مثنیٰ رضی اللہ عنہ کے پانچ فرزند تھے تین صاحب زادے (۱) حسن (۲) عبداللہ (۳) ابراہیم تو سیدہ فاطمہ بنت الحسین کے پیٹ سے تھے

اور (۴) جعفر (۵) داؤد، ایک ام ولد علیہ کے بطن سے تھے آپکے بڑے صاحبزادے عبداللہ کو اس زمانہ کے لوگ شیخ العزۃ کہتے تھے۔ کیونکہ وہ بزرگ اور ثقہ آدمی تھے ہزارہا حدیثیں اپنے والد ماجد اور تابعین سے نقل کیں اور ان سے بہت لوگوں نے روایات کیں۔

حضرت عمر بن عبدالعزیز رحمۃ اللہ علیہ خلیفہ ان کی تعظیم میں بے حد مبالغہ کرتے تھے۔ پچھتر برس کی عمر ۱۴۵ھ ہجری میں خلیفہ منصور کی قید میں انتقال کیا۔ عبداللہ کے انتقال کے بعد گو ان کے چھ بیٹے (۱) محمد (۲) ابراہیم (۳) موسیٰ (۴) سلیمان (۵) ادریس (۶) یحییٰ رہے مگر مشہور تین ہی ہیں (۱) محمد (۲) ابراہیم (۳) یحییٰ۔

امام محمد کی کنیت ابوعبداللہ اور لقب نفس زکیہ تھا یہ بڑے نیک اور بزرگ اور شجاع اور جوان آدمی تھے۔ ۱۴۵ھ ہجری خلیفہ منصور پر خروج فرمایا اور اللہ کی مبارک بستی (مدینہ) کو تصرف میں لاکر حجاز مقدس کو لے لیا اس طرف سے منصور نے عیسیٰ بن موسیٰ بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس کو امام محمد کے مقابلہ میں لڑائی کے لیے بھیجا چنانچہ مدینہ کے حوالی واطراف میں سخت لڑائی واقع ہوئی آخرالامر چار (۴) ماہ رمضان سنہ مذکور ۵۳ برس کی عمر میں آپ نے انتقال فرمایا۔

## سیدنا امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کا لوگوں کو اطاعت کا حکم دینا

یہ بھی منقول ہے کہ امام اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ نے امام محمد رضی اللہ عنہ اور ان کے بھائی امام ابراہیم رضی اللہ عنہ کے معاونت کرنے میں لوگوں کو ابھارا اور ان کی وجوب اطاعت پر فتویٰ دیا۔ امام محمد نے بہت سی حدیثیں اپنے ہمعصروں تابعین سے روایت کیں اور ایک بڑی جماعت اور کثیر الخلائق کو روایتیں پہنچائیں ابوداؤد، اور، ترمذی اور نسائی، میں ان کے مرویات موجود ہیں۔

آپ کے بھائی حضرت سیدنا ابراہیم رضی اللہ عنہ بھی بڑے جوانمرد اور بہادر اور کریم تھے سنہ ایک سو پینتالیس ماہ رمضان کے مہینہ میں منصور پر بصرہ میں خروج کیا اور مخلوق کے ایک کثیر انبوہ اور جم غفیر نے جمع ہو کر ان کی مدد پر کمر باندھی۔ چنانچہ حضرت سیدنا ابراہیم رضی اللہ عنہ نے سفیان بن معاویہ کا جو منصور کی طرف سے بصرہ کا حاکم تھا محاصرہ کیا۔ مگر جب امام محمد رضی اللہ عنہ کی شہادت کی خبر پہنچی تو ابراہیم کے ساتھی ان سے علیحدہ ہو گئے اور انہیں تنہا چھوڑ کر پراگندہ ہو گئے انجام کار منصور نے حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کے مقابلہ کے لیے ایک جرار لشکر معین کیا اور ان بے رحموں نے اس معصوم نبی زادہ کو اپنے ظلم بھرے ہاتھوں سے شہید کر ڈالا اس وقت حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کی عمر اڑتالیس سال کی تھی۔

## حضرت یحییٰ رضی اللہ عنہ

حضرت یحییٰ رضی اللہ عنہ سنہ ایک سو چھہتر (۱۷۶) ہجری میں ہارون رشید پر شہر دیلم میں حملہ آور ہوئے ہارون رشید نے ان کے مقابلہ میں فضیل بن یحییٰ البرمکی کو معین کیا۔ فضیل نے حضرت یحییٰ رضی اللہ عنہ کو امن دے کر اپنے ہمراہ بغداد میں لے گیا اور وہیں آپ کا انتقال ہو گیا۔

## حضرت حسن بن حسن رضی اللہ عنہ

حضرت حسن مثنیٰ رضی اللہ عنہ کے دوسرے صاحبزادے حسن بن حسن بن علی رضی اللہ عنہم جن کا لقب حسن مثلث تھا بڑے عباد اور زہاد آدمی تھے ایک بزرگ جماعت سے آپ نے روایات حدیث کی اور دوسرے محدثین نے ان سے بہت سے مرویات نقل کی ہیں۔ ابن ماجہ محدث اکثر ان سے صحیح حدیثیں روایت کرتے ہیں۔ حضرت سیدنا حسن رضی اللہ عنہ مثلث اڑسٹھ برس کی عمر ۱۴۵ھ ہجری میں فوت ہوئے اور اسی سال میں اہل بیت کی کثیر جماعت اور بہت سے بزرگان دین جوار رحمت حق میں جا ملے۔ جیسے شیخ

العزۃ عبداللہ بن حسن بن حسن اوران کے دونوں صاحبزادے محمد اورابراہیم اوران کے بھائی حسن مثلث اور اسماعیل بن عبداللہ بن جعفر بن ابی طالب وغیرہ وغیرہ حضرت حسن مثلث کی بہت سی اولاد ان کے پیچھے باقی رہی۔

## حضرت عمرو بن حسن رضی اللہ عنہ

امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما کے تیسرے صاحبزادے حضرت عمرو بن الحسن بن علی المرتضی رضی اللہ عنہ اپنے چچا امام حسین رضی اللہ عنہ کے ہمراہ معرکہ کربلا میں حاضر تھے اوراپنی پیاری جان اپنے عم بزرگوار پر خوشی سے فدا کرڈالی۔

حضرت عمرو بن حسن رضی اللہ عنہ کے فرزند محمد بن عمرو، بزرگانِ دین اور ثقات کاملین میں سے ایک کامل بزرگ تھے۔آپ نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے بہت سی حدیثیں سنی اورمحدثین کی ایک بڑی جماعت مثل امام بخاری، امام مسلم، ابوداؤد، وامام نسائی جیسوں نے بکثرت حدیثیں نقل کی ہیں۔

## حضرت قاسم اورحضرت عبداللہ رضی اللہ عنہما

حضرت قاسم ،حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہما فرزندانِ حضرت امام حسن بن علی رضی اللہ عنہما یہ بھی کربلا کی لڑائی میں حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے ساتھ شریک تھے انھوں نے بھی اپنے بزرگوار چچا پر اپنی پیاری اورشیریں جانوں کو بھوک پیاس کی حالت میں قربان کرڈالا۔

حضرت سیّدنا امام حسن بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے چھٹے صاحبزادے عبدالرحمٰن بن حسن بن علی رضی اللہ عنہما حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے ساتھ حج کے لیے تشریف لے گئے تھے۔احرام ہی کی حالت میں موضع ابواء میں انتقال کرگئے۔

## حضرت حسین بن امام حسن رضی اللہ عنہ

حضرت سیّدنا امام حسن بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے ساتویں فرزند

حسین بن حسن بن علی رضی اللہ عنہم ایک فاضل اور عالم شخص تھے آپ لوگوں میں اشرم کے ساتھ مشہور و معروف تھے (اشرم) لغت میں اس شخص کو کہتے ہیں جس کے سامنے کے دانت شکستہ ہوں۔

## حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ

حضرت سیّدنا امام حسن بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ کے آٹھویں فرزند حضرت طلحہ بن حسن بن علی رضی اللہ عنہم مرد سخن اور کریم تھے۔ پس ان کے علاوہ حضرت سیّدنا امام حسن بن علی رضی اللہ عنہ کی جو اور صلبی اولاد تھی ان کی بابت صاحب کتاب تحریر فرماتے ہیں کہ مجھے ان کے احوال بخوبی معلوم نہ ہوئے مگر یہ امر یقینی طور پر دریافت ہوتا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی اولاد صرف حضرت زید بن حسن اور حضرت حسن بن حسن رضی اللہ عنہ سے باقی رہی۔

## سرکار غوث اعظم رضی اللہ عنہ

شیخ عالم و عامل عارف و کامل محی الدین ابو محمد عبدالقادر جیلانی المعروف حضرت سیدنا غوث اعظم رضی اللہ عنہ اجلہ سادات حسنیہ (یعنی امام حسن رضی اللہ عنہ) سے ہیں آپ کی کنیت ابو محمد اور نسب بایں طریق لکھا ہے) شیخ عبدالقادر بن ابوصالح موسیٰ بن ابوعبداللہ یحییٰ بن محمد بن داؤد بن موسیٰ بن عبداللہ بن حسن مثنیٰ بن امام حسن بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہم۔

شیخ کی والدہ ماجدہ سیدہ فاطمہ بنت عبداللہ الصومعی الجیلی ہیں۔ شیخ عبدالقادر کی ولادت شریف ۴۷۱ھ ہجری میں واقع ہوئی اور ۵۶۱ھ ہجری میں ریاض رضوان میں تشریف فرما ہوئے۔ ان کی قبر مبارک اس زمانہ تک مطاف عالم اور زیارت گاہ جہان ہے۔

جمہور علماء اور عرفا کا اتفاق ہے کہ جس قسم کی کرامات اور خرق عادات متواترہ اور متوالیہ سیدنا غوث اعظم رحمۃ اللہ علیہ سے صادر ہوئی ہیں شیوخ آفاق اور مشائخ عالم

میں سے کسی اور سے ظاہر نہیں ہوئیں۔ اللہ تعالیٰ آپ پر اور آپ کے احباب واصحاب پر رحمت فرمائے۔

واضح ہو کہ اہل اخبار نے جو اپنی کتابوں میں حضرت سیدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی اُس معزز و مکرم اولاد کا ذکر جو صلاح وسداد کے زیور سے پیراستہ اور فضل ورشاد کے حلیہ سے آراستہ تھے نیز علم وفضل و بلاغت وفصاحت شعروسخن میں اعلیٰ درجہ کے ماہر و کامل تھے۔ کیا ہے اگر ہم بھی ان کے ان اوصاف کو بیان کریں تو کتاب طویل ہو جائے لہٰذا بخوف طوالت اسی قدر پر اختصار واقتصار کر کے مقصود اصلی کتاب کی طرف عناں تاب ہوتے ہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ۔

☆=☆=☆

## باب سوم

### فصل اوّل

# حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ

(یہ باب چند فصلوں پر مشتمل ہے)

حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے ۵ ماہ شعبان المعظم سنہ چار ۴ ہجری میں حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کے برج عصمت سے قدم میمنت توام عرصہ وجود میں رکھا۔ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے پیدا ہونے کے صرف پچاس دن بعد آپ نے شکم مادر خجستہ اختر میں نزول جلال فرمایا۔ اور دس مہینہ چند دن تک اس محکم بقاع میں تشریف رکھ کر اختر تابندہ کے مانند اوج سپہر پر طلوع کیا آپ کے اور امام حسن رضی اللہ عنہ کے درمیان صرف اسی قدر فرق ہے۔

### عقیقہ نام

''تھذیب التھذیب'' میں بیان کیا گیا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ اپنے بڑے بھائی حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے ایک سال اور دس دن بعد پیدا ہوئے۔ جس وقت آپ پیدا ہوئے جناب رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدھے کان میں اذان اور بائیں میں اقامت کہی اور جس طرح حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا ختنہ اور عقیقہ تسمیہ وغیرہ ہوا تھا آپ کا بھی ویسا ہی ہوا اور ساتویں دن معمول کے موافق آپ کا نام ''حسین'' رکھا گیا۔ نسب کی فضیلت کی بابت تکرار کی حاجت نہیں کیونکہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کا نسب نامہ تصریح کے ساتھ پچھلے صفحات پر بیان ہو چکا ہے۔

آپ کی کنیت فقط ''ابوعبداللہ'' اور القاب بکثرت منقول ہیں۔ چنانچہ

سید، طیب، ولی، زکی، مبارک، تابع لرضات اللہ، سبط رسول اللہ وغیرہ وغیرہ آئے ہیں۔ مگر مشہور لقب زکی اور رتبہ میں سے اعلیٰ القاب سید ہے جو رسول مقبول ﷺ نے آپ کو اور آپ سے بڑے بھائی کو عطا فرمایا تھا ''سید اشباب اھل الجنۃ'' اور جس طرح آپ سید کے ساتھ معزز مکرم تھے اسی طرح سبط کے ساتھ بھی مفخر تھے۔ چنانچہ سرور کائنات افضل موجودات حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ کی زبان معجز بیان پر اکثر جاری رہتا تھا کہ ''حسین سبط من الاسباط'' اور اس کی مزید تحقیق ان شاء اللہ آئندہ تفصیل کے ساتھ بیان ہوگی۔

## رسول اللہ ﷺ سے مشابہت

حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ جس طرح رسول اللہ ﷺ کے نصف اعلیٰ بدن سے مشابہت رکھتے تھے اسی طرح حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نصف اسفل سے پوری مماثلت رکھتے تھے یعنی ناف سے ٹخنے تک رسول اللہ ﷺ سے پوری مشابہت رکھتے تھے۔

یحییٰ بن الحکم اور ایک دوسری جماعت آپ کی شاعر تھی اور اسعد سنجری آپ کے دربان اور چوکیدار تھے آپ کی انگوٹھی کا نگینہ ''لکل اجل کتاب'' سے مزین و آراستہ تھا۔

☆=☆=☆

فصل دوم

# سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے فضائل ومناقب

## اوصاف

حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی بزرگی، عظمت اور فضائل حد حصر سے باہر اور طوق بشری سے خارج ہیں۔ آپ کا منبع علم عبادت و کرامت، زہادت وشجاعت، فصاحت و بلاغت انتہا کے درجہ کو پہنچ گئی تھی آپ علم وعمل، سخاوت وشجاعت میں اپنے والد ماجد اور برادر عزیز کے بالکل مشابہ تھے۔ آپ پر جامع صفات کمال انسانیہ کا لقب نہایت ہی زیب دیتا تھا۔ پس اس فصل میں ہر ایک وصف کا تھوڑا تھوڑا اجمالی طور پر بیان ہوگا۔

''فصول المہمہ'' میں مذکور ہے کہ اہل اخبار باتفاق رائے بیان کرتے ہیں کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ مہمان نوازی، غریب پروری، اعانت مظلوم ایصال رحم، انعام فقرا و مساکین وغیرہ میں مشہور آفاق تھے آپ ضعیف حالوں اور مسکینوں، برہنہ تنوں، بیچاروں، حاجت مندوں، کے کپڑے اور کھانے سے امداد و اعانت کیا کرتے تھے۔ چنانچہ آپ کے جود شریف کا کچھ ذکر حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کے احوال میں اشارۃً مذکور ہوا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے ایک بوڑھی عورت کو ہزار درہم اور ہزار بکریاں عنایت فرمائیں۔

## سائل کی فریاد

روایت ہے کہ ایک مصیبت زدہ افلاس نے امام عالی مقام کے مکان کے سامنے اونٹ بٹھا کر یہ اشعار آپ کے پاس بھیجے:

لم یبق لی مما یباع بحبہ
فکفاک مظھر حالتی عن مخبری
الا بقیت ماء وجہ ضنتھا
من ان تباع فقد وجدت المشتری

ترجمہ: ''سائل کہتا ہے میں ایک شخص بے ساز و سامان ہوں میرے پاس کوئی ایسی چیز باقی نہیں رہی جو ایک جَو کی بھی قیمت رکھے مگر میری آبرو جسے میں نے ایک مدت سے نگاہ میں رکھا تھا جب کہ آپ جیسا خریدار پایا تو میں اسے بھی بیچنا چاہتا ہوں''۔

ان اشعار کے بھیجنے کے بعد سائل نے تھوڑا سا توقف کیا اور جب جانا کہ حرم دولت کے اندر سے کوئی جواب نہ آیا تو یہ اشعار اور لکھ کر بھیجے

ماذا اقول اذا رجعت وقیل لی
ماذا اصبت منالجواد المفضل
ان قلت اعطانی کذبت و ان اقل
بخل الجواد بمالہ لم یا حسین

ترجمہ: ''جب میں آپ جیسے سخی کے درِ دولت سے نا امید ہو کر واپس جاؤں گا اور لوگ مجھ سے دریافت کریں گے کہ حسین جیسے سخی و کریم نے تجھے کیا عطا فرمایا اور کس چیز کے ساتھ سلوک کیا۔ کیونکہ حضور کے آستانہ مبارک پر میرا آنا محروم نہ جانے کی دلیل ہے پس اس وقت اگر میں سائلوں کو آپ کے عطا کی خبر دوں گا کہ حسین میرے ساتھ اس طرح سلوک ہوئے تو دروغ گو ہوں گا اور اگر بیان کروں کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ سخی نے مال سے بخل کر کے

مجھے محروم رکھا تو اس کا اظہار مناسب اور بہتر نہیں معلوم ہوتا۔

حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے اس سائل کو دس ہزار درہم عطا فرمائے اور اس دیئے ہوئے کو بہت ہی قلیل شمار کر کے رباعی مسطور ذیل لکھ کر بھیجی۔

عاجلتنا فانك عاجل برنا

قلان وان امهلتنا تقلل

فخذ القليل و كن كانك لم تسال

وتكون نحن كاننا لم تفعل

ترجمہ: ''اے سائل تو نے بہت ہی جلدی کی اور اِس جلدی کی وجہ سے ہم سے بہت ہی تھوڑا احسان ہو سکا اگر کچھ بھی فرصت دیتا تو شاید تیرے سوال سے کچھ عہدہ برآئی ہوتی اور اس قدر قلیل نہ ہوتا پس اس اقل قلیل کو قبول کر اور یہ جان میں نے سوال ہی نہیں کیا ہم سمجھے گے کچھ دیا ہی نہیں''۔

## جگہ خالی کردی

طبرانی، سلیمانی بن الھثیم سے نقل کرتے ہیں کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ خانہ کعبہ کا طواف کر رہے تھے جب آپ نے حجر اسود کا بوسہ لینا چاہا تو لوگوں نے آپ کے لیے جگہ خالی کردی۔

## جسے سب جانتے ہیں

فرزوق بن غالب آپ کو بزرگی کی نگاہوں اور وقعت کی نظروں سے دیکھ رہا تھا اس سے کسی شخص نے پوچھا یہ کون ہیں۔ فرزوق کی زبان سے یہ شعر بے ساختہ اور برجستہ نکلا۔

هذا الذی تعرف لبطحا وطابة

والبیت یعرفہ والحل و الحرم

ترجمہ: ''یہ وہ شخص جسے طابہ اور بطحا پہنچانتے ہیں اور جس سے حل وحرم انسیت اور محبت رکھتے ہیں''۔

## شاعروں کوانعام دینا

ایک روایت میں آیا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو شاعروں کے انعام دینے پر ملامت کیا کرتے تھے۔ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے کہا آپ مجھ سے اس بات کو زیادہ تر جانتے ہیں کہ بہتر مال وہ ہے جس سے آدمی کی آبرو محفوظ رہے۔ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے یہ جواب ایسا حسن ادب کیساتھ دیا جس سے واضح طور پر معلوم ہو گیا کہ شاعروں کو ہجو سے بند کرنے کے لیے انعام دینا جائز ہے۔

## ایک دوسرے کا احترام

''فصول المهمه'' میں لکھا ہے کہ امامین ہمامین نے یعنی حضرات حسنین رضی اللہ عنہما کے درمیان اتفاق سے کوئی ناچاقی اور سو مزاجی کی صورت پیدا ہو گئی حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے بڑے بھائی کی خدمت میں عرض کی کہ بھائی جان میں آپ کو راضی کرنے اور اپنی خطا کی معافی کے لئے ضرور سبقت کرتا مگر میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ جو شخص رنجیدہ کو راضی کرے اور معافی کی خواستگاری میں سبقت کرے وہ اس سے پہلے جنت میں داخل ہوگا۔ پس میں نہیں چاہتا کہ دخول جنت میں آپ سے سبقت لے جاؤں۔ اور آپ کی بزرگی پر اپنی خوردی کو ترجیح دوں۔ مناسب یہ معلوم ہوتا ہے کہ آپ ہی میری دلجوئی اور خوشنودی کے لیے میرے پاس تشریف لائیں یہ سنتے ہی حضرت سیّدنا

امام حسن رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور ایک دوسرے کی تسلی و تشفی میں مشغول ہوئے۔

## پھولوں کی گلدستہ

حضرت انس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ ایک دن حضرت سیدنا امام حسین ریحان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں آپ کی لونڈی نے ریحان یعنی پھولوں کا ایک خوبصورت اور نازک دستہ پیش کیا آپ نے اس دستہ کو سونگھ کر لونڈی کو آزاد فرما دیا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں میں نے عرض کی آپ نے اس ادنیٰ گلدستہ کے عوض ایسی بیش قیمت لونڈی کو آزاد فرمایا جواب دیا اے حضرت انس رضی اللہ عنہ کیا تم نے نہیں سنا، اللہ تعالیٰ اپنے پاک اور مقدس کلام میں فرماتا ہے

وَاِذَا حُیِّیْتُمْ بِتَحِیَّةٍ فَحَیُّوْا بِاَحْسَنَ مِنْهَا۔ (سورۃ نساء)

ترجمہ: ''اور جب تمہیں کوئی کسی لفظ سے سلام کرے تو تم اس سے بہتر لفظ جواب میں کہو''۔ (کنزالایمان)

پس بزرگ تحیہ اور خوبصورت تحفہ یہی تھا کہ میں اس کو محض خدا کی رضا کے لئے آزاد کردوں۔

## لونڈی سے احسان کرنا

شیخ عبدالحق محدث دہلوی قدس سرہ ''احوال آئمہ اثنا عشر'' میں تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ ایک دن دستر خوان پر کھانا کھانے کے لیے تشریف فرما تھے اور خادمہ پانی کا بھرا ہوا پیالہ ہاتھ میں لئے ہوئے آپ کے مبارک سر پر کھڑی ہوئی تھی اتفاقاً اس کے ہاتھ سے پیالہ چھوٹ گیا اور گر کے ٹوٹ گیا۔ حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے غصہ کی نظر سے اُس کو دیکھا۔ خادمہ نے فوراً کہا:

وَالْكَاظِمِیْنَ الْغَیْظَ۔

ترجمہ: ''اور رنج میں اور غصہ پینے والے''۔

آپ نے فرمایا:
كَظَمْتُ غَيْظِي۔ ترجمہ: ''میں اپنے غصہ کو نگل گیا''۔

خادمہ نے کہا:
وَ الْعَافِيْنَ عَنِ النَّاسَ۔
ترجمہ: ''اور لوگوں سے درگزر کرنے والے''۔

آپ نے فرمایا:
عَفَوْتُ عَنْكِ۔
ترجمہ: ''میں نے بدل و جان تجھے معاف کر دیا اور تیرے گناہ سے درگزرا''۔

خادمہ نے کہا:
وَ اللّٰهُ يُحِبُّ الْمُحْسِنِيْنَ۔ (سورۃ آل عمران)
''اور نیک لوگ اللہ کے محبوب ہیں''۔ (کنز الایمان)
حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے فرمایا میں نے خدا کے لئے تجھے آزاد کیا۔

## عبادت وریاضت

حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی عبادت کی کیفیت مختصر سی یہ ہے کہ پیدل پچیس حج لبیک کہتے ہوئے ادا کیے۔

''فصول المهومه'' میں منقول ہے کہ لوگوں نے حضرت سیّدنا امام زین العابدین رضی اللہ عنہ سے پوچھا کہ آپ کے والد کے ہاں اس قدر کم اولاد کیوں پیدا ہوئی۔ جواب دیا کہ اس قدر بھی ان سے وجود میں آنا تعجب خیز اور حیرت انگیز بات ہے۔ آپ کو اتنی فرصت کہاں تھی جو عورتوں سے صحبت رکھتے آپ

رات دن میں ہزار رکعت نماز سے کم نہ پڑھتے۔ آپ کی ہمت بزرگ نہمت بھی حد بیان سے باہر ہے اس کا ادنیٰ نتیجہ یہ تھا کہ حضرت معاویہ بن سفیان رضی اللہ عنہ جب مکہ میں ادائے حج کے لیے آئے تو بہت سے درہم ودینار عمدہ اور نادر اور گراں قیمت خلعت وغیرہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی خدمت اقدس میں بطور تحفہ نذر کیے۔ آپ نے انھیں واپس کر دیا اور کچھ بھی قبول نہ فرمایا۔

## اقوال زریں

حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا کلام معجز نظام فصاحت و بلاغت سے بھرا ہوا تھا۔ آپ کی گفتگو کے سامنے کسی کو دم مارنے کا بھی موقع نہ تھا۔ آپ کی زبان فیض ترجمان پر اکثر یہ کلمے جاری رہتے تھے۔ کہ اے لوگو! بزرگی اور کمال حاصل کرو اور مغانم میں پیش قدمی اور شتابی کرو۔ یعنی حصول بزرگی حصول مغانم کا موجب ہے اس میں خوب کوشش کرو۔

یہ بھی فرمایا کرتے تھے کہ حاجت مندوں کی احتیاج تمہارے پاس آنا خدا کی نعمتوں میں سے ایک عمدہ نعمت ہے۔ عاجزوں کی حاجت روائی غنیمت جانو اور فرمایا کرتے تھے جس نے سخاوت کی سردار ہوا اور جس نے بخیلی کی کمینہ ہوا۔

آپ نے اپنے بزرگوار نانا حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اور اپنے پدر عالی قدر امیر المومنین حضرت علی رضی اللہ عنہ اور بہت سے صحابہ سے حدیثیں روایت کیں اور آپ سے حضرت سیدنا علی زین العابدین رضی اللہ عنہ آپ کے صاحبزادے اور جمہور تابعین روای کرتے رہے۔

## چمکتا چہرہ

''شواھد النبوۃ'' میں آپ کے حسن و جمال کی بابت لکھا ہے کہ لوگ اندھیرے میں آپ کے حسن اور رخساروں کی چمک میں راہ چلتے تھے۔

فصل سوم

# سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے فضائل میں احادیث

## بیٹے کو قربان کر دیا

"شواھد النبوۃ" میں ہے کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو اپنی دائیں ران پر اور اپنے صاحبزادے ابراہیم کو بائیں زانو پر بٹھائے ہوئے تشریف رکھتے تھے۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام آئے اور سلام کے بعد عرض کی کہ اللہ تعالیٰ آپ کے لیے ان دونوں کو جمع کرے گا۔ ضرور ان میں سے ایک کو آپ سے لے لے گا اب آپ ان دونوں صاحبزادوں میں سے جسے چاہیں اپنے پاس رکھنا اختیار کریں۔ آپ نے خیال فرمایا کہ حسین کے فوت ہونے سے صرف مجھ ہی کو غم نہ ہوگا بلکہ مجھ سے زائد ان کے فراق میں حضرت علی اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا بے قرار اور مضطرب ہوں گے اور حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کے انتقال سے زائد تر میری ہی رگ جان کو نشتر الم پہنچے گا۔ پس میں نے اپنے رنج وغم کو ان کے غم والم پر ترجیح دے کر حسین کو اختیار کر لیا۔ چنانچہ اس واقعہ کے تین دن بعد حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کا انتقال ہو گیا۔ اس کے بعد سے جب حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ آپ کے سامنے آتے تو "اھلاً و سھلاً" فرما کر ان کے منہ کو بوسہ دیا کرتے اور فرماتے کہ میں نے اپنے بیٹے کو اس پر سے فدیہ کر ڈالا اور قربان کر دیا۔

## حسین مجھ سے ہے

ترمذی نے اپنی سند سے حضرت ابو یعلی بن مرہ سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حسین مجھ سے ہے اور میں حسین سے۔ اے اللہ! جو حسین

سے محبت رکھتا ہے تو بھی اس سے محبت رکھ۔ حسین رضی اللہ عنہ اسباط میں سے ایک سبط اور سرداروں میں سے ایک سردار ہے۔

## سبط کے معنی

واضح ہو کہ سبط نواسے کو کہتے ہیں اور سبط گروہ کے معنی بھی آیا کرتا ہے۔ پس اگر سبط سے اول معنی مراد ہیں تو حدیث کا مقصود ظاہر ہے اور اگر ثانی (گروہ) مراد ہوں گے تو اس وقت یہ مطلب ہوگا کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی نیکیاں اور حسنات اس درجہ بڑھی ہوئی ہیں کہ وہ ایک بڑی جماعت کے اعمال خیر کے ہم پلہ ہیں اور آپ کا ایک سانس متبرک انفاس متبرک کثیرہ کے برابر ہے اور اس میں اس بات کی طرف بھی اشارہ ہے کہ آپ کثیر الاولاد ہوں گے۔ یعنی آپ کی نسل سے بہت سی اولاد باقی رہے گی۔

## حضرت جبرئیل علیہ السلام کا تربیت کرنا

امام جعفر بن محمد صادق رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک دن حضرت سیّدنا امام حسن و حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور میں کشتی لڑ رہے تھے آپ بیٹھے بیٹھے دیکھ رہے تھے اور حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ سے فرماتے تھے اے حسین حضرت حسن کو پکڑو۔ حضرت فاطمہ زہرا سیدۃ النساء نے فرمایا واہ ابا جان آپ بھی خوب ہیں چھوٹے کو بڑے پر حملہ کا حکم فرماتے ہیں۔ آپ نے فرمایا جان پدر میں نہیں کہتا۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام کہہ رہے ہیں کہ اے حسین، حسن کو پکڑو۔

## فائدہ

اضعف المسلمین محمد اکرام الدین (رحمۃ اللہ علیہ) عرض کرتا ہے کہ اس معنی کا وقوع پذیر بر سبیل عادت عرف ہوگا۔ کیونکہ عرف کی عادت اسی بات کو مقتضی ہے

کہ چھوٹے کی خاطر داری اور دلجوئی کو بڑے کی خاطر پر ترجیح دیا کرتے ہیں اور حضرت جبرئیل علیہ السلام نے بھی اسی بنا پر فرمایا ہوگا واللہ اعلم۔

## رونے سے ایذاء

ابن الاخضر، حضرت یزید بن ابی زیاد رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کرتے ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے گھر سے حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کے مکان پر تشریف لے گئے اور حسین رضی اللہ عنہ کے رونے کی آواز آپ کے کان مبارک میں پہنچی۔ حضرت سیدۃ النساء رضی اللہ عنہا سے فرمایا کیا تم اس بات کو نہیں جانتیں کہ حسین (رضی اللہ عنہ) کے رونے سے مجھے سخت ایذا ہوتی ہے۔

## محبوبِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم

حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں نے بچشم خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو دوش مبارک پر بٹھائے ہوئے فرما رہے تھے مولیٰ کریم! میں اس کو محبوب رکھتا ہوں تو بھی اسے محبوب رکھ۔

## بے رحم، ظالموں نے کچھ خیال نہ کیا

بندہ مسکین خصہ اللہ بفضلہ المبین کہتا ہے کہ اے اہل بیت کے سچے دوستو غور کا مقام ہے کہ جب حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے ذرا سے رونے نے جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کو بے چین اور بیقرار کر دیا اور غایت درجہ کی اذیت دی تو جن لوگوں نے امام ہمام کو بلا کر بے رحم اور ظالموں کے ہاتھوں میں دے دیا اور ان اشقیا نے امام تشنہ کام کو بھوکا پیاسا معرکہ کربلا میں رکھا اور پشت زمین سے فرش زمین پر لٹا کر اس گلوئے تشنہ پر جو بوسہ گاہ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم اور مطرنظر فاطمہ اطہر تھا خنجر خونخوار اور تیغ زہر آب دار چلا دیا۔ اور انکا خون کربلا کے چٹیل

میدان میں بہا دیا۔ اس ایذا رسانی سے روح پاک صاحب لولاک پر کیسا کچھ صدمہ نہ گزرا ہوگا۔ خاص کر جملہ نونہالان باغ نبوت کا دنیا سے ایک دم مٹ جانا بیبیوں، بچوں کا ناپاک قید خانہ میں سخت تکلیف کھینچنا کیسا کچھ صدمہ عظیم ہوگا مگر افسوس تو یہ ہے کہ ان ظالموں نے اپنے احمق اور نااہلی کی وجہ سے ان باتوں کا کچھ بھی خیال نہ کیا۔

## ظالمو! تم نے نواسہ رسول ﷺ کو شہید کیا

چنانچہ بخاری اور ترمذی، اہل عراق کی حماقت اور ان سفاک بے باکوں کی سفاہت میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے ایک حدیث بایں مضمون روایت کرتے ہیں کہ ایک شخص نے حضرت عبداللہ بن عمرو رضی اللہ عنہ سے مسئلہ پوچھا کہ اگر کوئی شخص احرام کی حالت میں مچھر کو مار ڈالے اسکا کیا کفارہ ہے۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا اے سائل تو کن لوگوں میں سے ہے جواب دیا عراقیوں میں سے ہوں۔ آپ نے فرمایا اے عراقی بڑے افسوس کی بات ہے کہ ایک مچھر کے خون کا فتویٰ پوچھنے آیا ہے اور تیری قوم نے رسول اللہ ﷺ کے نواسے حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو بھوکا پیاسا ذبح کر ڈالا خدا کی قسم میں نے اپنے کانوں سے رسول اللہ ﷺ کو فرماتے سنا کہ حسن حسین دنیا میں میرے دو ریحان (پھول) ہیں۔

مگر دوسری روایت میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے یوں بھی منقول ہے کہ عراقیوں میں سے کسی شخص نے ان سے دریافت کیا کہ مکھی کے مارنے میں گناہ ہے یا نہیں؟ آپ نے فرمایا اے عراقیو! تم نے رسول اللہ ﷺ کے فرزند حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل میں بھی کسی سے فتویٰ لیا تھا یا نہیں۔ حیف صد حیف۔ جس کے حق میں تمہارے سردار حضرت محمد ﷺ یوں فرما

دیں کہ حسن وحسین دنیا میں مجھے چین دینے والے میرے ریحان اور آخرت میں بہشت کے سردار ہیں انھیں تم نے بھوکا پیاسا اپنے ہاتھوں سے زمین پر لٹا کر ذبح کرنے میں کچھ دریغ نہ کیا ان کے ننھے ننھے معصوم بچوں کے خون میں ہاتھ خوب ہی رنگین کیے۔

## پیار ومحبت کا نرالا انداز

''تهـذيـب التهـذيـب'' میں حضرت عبداللہ بن عثمان بن خیثم اور وہ سعد بن ارشد اور وہ حضرت یعلی بن مرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، اپنے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے ساتھ کہیں دعوت میں تشریف لے جارہے تھے رستہ میں حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ بچوں میں کھیل رہے تھے جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے لوگوں سے علیحدہ ہو کر چاہا کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو پکڑ کر پیار کریں مگر حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ بچپن کی وجہ سے کبھی ادھر سے اُدھر اور اُدھر سے اِدھر اور کبھی دائیں کبھی بائیں بھاگتے پھرتے تھے اور آپ ان کو پکڑتے پھرتے تھے آخر کار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ہاتھ حسین رضی اللہ عنہ کی گدّی کے نیچے اور دوسرا ذقن کے نیچے رکھا اور گلوگاہ کو چند بوسے دے کر فرمایا کہ حسین مجھ سے ہے اور میں حسین سے ہوں۔ جو حسین کو محبوب رکھتا ہے اسے اللہ تعالیٰ محبوب رکھتا ہے۔ حسین رضی اللہ عنہ اسباط میں سے ایک سبط ہے۔

## حضرت سیدنا عمر رضی اللہ عنہ کی عقیدت

تهـذيـب، کی روایت میں آیا ہے کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ میں ابھی کم عمر تھا کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ منبر پر بیٹھے خطبہ فرمارہے تھے میں انہیں دیکھ کر منبر پر چڑھ گیا اور امیر المومنین حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے کہا اے عمر

(رضی اللہ عنہ) میرے باپ کے منبر سے اترو اور اپنے باپ کے منبر پر جاؤ، انھوں نے فرمایا اے جگر گوشہ رسول اور اے راحت جان بتول میں کہاں جاؤں میرے باپ کا تو کوئی بھی منبر نہیں یہ کہہ کر مجھے اپنے پاس بٹھالیا میں وہاں کنکریوں سے بیٹھا کھیلتا رہا جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ خطبہ پڑھ کر فارغ ہوئے اور منبر سے اُترے تو مجھے گود میں لے کر اپنے گھر تشریف لائے اور فرمایا حسین رضی اللہ عنہ تمہیں خدا کی قسم سچ کہو تمہیں اس کی تعلیم کس نے دی تھی میں نے کہا بخدا مجھ سے کسی نے نہیں کہا حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا آپ نے پھر مجھ پر کیوں غصہ کیا۔

## آپ ہمارے لیے عالی درجہ ہیں

حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں ایک اور دفعہ کا واقعہ ہے کہ ایک دن میں امیر المومنین حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کی خدمت میں گیا وہ حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے خلوت گزیں تھے اور حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ ان کے صاحبزادے دروازہ پر کھڑے تھے۔ جب میں نے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کو دیکھا کہ وہ واپس چلے گئے میں بھی وہاں سے واپس ہوگیا اس کے کئی دن کے بعد حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ نے مجھ سے مل کر فرمایا اے حسین میں نے کئی روز سے آپ کو نہیں دیکھا میں نے کہا اے امیر المومنین میں فلاں دن آپ کی خدمت میں حاضر ہوا تھا آپ اس وقت حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ سے خلوت نشیں تھے۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ آپ کے صاحبزادے دروازہ پر کھڑے تھے جب وہ وہاں سے گھر کو واپس چلے گئے تو میں بھی چلا آیا۔ حضرت امیر المومنین نے فرمایا اے حسین رضی اللہ عنہ تم عبداللہ سے درجہ میں بلند اور عالی ہو تم کو اجازت کی ہرگز ضرورت نہیں ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد عالی درجہ آپ ہی کو دیکھتے ہیں۔

☆=☆=☆

## فصل سوم

# شہادت کی خبر

## حضرت علی رضی اللہ عنہ کے قلب اطہر کو صدمہ

روایت ہے کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ اکثر اوقات فرمایا کرتے تھے کہ میں نے اپنی مدت العمر میں تین صدمے بھاری اٹھائے ہیں۔ ایک نبی آخر الزمان حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم کا میری آنکھوں کے سامنے فوت ہو جانا، دوسرے حضرت فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا کا دنیا سے میرے روبرو اٹھ جانا، تیسرے حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی خبر شہادت اپنی زندگی میں سننا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے مجھے خبر دی کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ دریائے فرات کے کنارے شہید ہوں گے ہر چند کہ ان تینوں واقعات سے میرا دل وجگر پارہ پارہ ہے مگر قضا وقدر سے کسی کو کب چارہ ہے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ حسین میرا فرزند میرے بعد زمین طف میں مقتول ہوگا۔ اس زمین کی مٹی میرے پاس لائے اور فرمایا اسی زمین میں اس کا مدفن اور خواب گاہ ہوگا۔

## طف دریا کے معنی

واضح ہو کہ طف دریا کے کنارے اور جنگل کی جانب کو کہتے ہیں۔ کربلا کو طف کہنے کی یہی وجہ ہے کہ وہ آب فرات کا کنارہ اور جنگل کا سرا واقع ہے ہکذا فی کتاب اللغۃ۔

**فائدہ**

طف بفتح وتشدید فا۔کوفہ سے باہر ایک موضع کا نام ہے عرب کی اونچی زمین میں ریف عراق پر یہ سہوت کی جمع ہے اور طف جانب اور شاطی کو بھی کہتے ہیں۔

''مجمع البحار'' میں ہے طف ساحل بحر اور جانب بر کو کہتے ہیں اسی سے وہ طف ہے جہاں حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ شہید ہوئے، اسے طف اس جہت سے کہتے ہیں کہ وہ ایک طرف پر ہے متصل فرات کے۔ (محمد عبدالاحد قادری)

**حضرت ام الفضل رضی اللہ عنہا کا خواب**

طبرانی کبیر، میں اور بیہقی دلائل النبوۃ میں حضرت ام الفضل بنت الحارث زوجہ حضرت عباس عم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت ہے کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت فیض مرتبت میں حاضر ہوکر میں نے عرض کی یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آج میں نے ایک پریشان خواب دیکھا ہے فرمایا وہ کیا ہے میں نے کہا اس کا سننا سخت دشوار اور ناگوار ہے فرمایا کہو وہ کیا ہے میں نے عرض کی میں خواب میں دیکھتی ہوں کہ آپ کے مبارک جسم کا ایک ٹکڑا کٹ کر میری گود میں ڈال دیا گیا ہے۔رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ مبارک کرے تم نے بہت اچھا خواب دیکھا ہے اے حضرت ام الفضل رضی اللہ عنہا ان شاء اللہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے ہاں لڑکا پیدا ہوگا اور اسے تیری گود میں دیں گے۔حضرت ام الفضل رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ اس کے بعد حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ پیدا ہوئے اور جس طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے خبر دی تھی میں نے انہیں اپنی گود میں لیا۔اتفاقاً چند روز کے بعد حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو گود میں لیئے ہوئے آپ کے پاس حاضر ہوئی اور حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو اپنی گود میں سے آپ کی گود میں دے دیا پھر میں اور طرف

دیکھنے لگی اتنے میں کیا دیکھتی ہوں کہ رسول اللہ ﷺ کے رخسار مبارک پر آنسوؤں کی لڑیاں جاری ہیں میں نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوں یہ بے محل رونا کیسا ہے فرمایا مجھے حضرت جبرئیل علیہ السلام نے خبر دی ہے کہ میری امت میرے اس فرزند کے خون کی پیاسی ہے اور میری وفات کے بعد اسے اپنے ہاتھوں سے ذبح کرے گی میں نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ کیا آپ کی امت اس صاحبزادے کو قتل کرے گی فرمایا ہاں اور اس زمین کی سرخ مٹی مجھے اٹھا کر دی۔ (طبرانی کبیر، بیہقی)

## رسول اللہ ﷺ کا غم میں آنسو بہانا

ابن سعد، حضرت علی رضی اللہ عنہ اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے اور امام احمد، حضرت علی رضی اللہ عنہ سے اور ابو یعلی حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا سے اور طبرانی کبیر میں حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے اور ابن عساکر حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا اور حضرت ام الفضل بنت الحارث رضی اللہ عنہا سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا اس سے پہلے ابھی میرے پاس حضرت جبریل علیہ السلام کھڑے بیان کرتے تھے کہ حسین دریائے فرات کے کنارے پر قتل کیے جائیں گے اگر آپ فرمائیں تو وہاں کی مٹی سنگھاؤں میں نے کہا ہاں حضرت جبرئیل علیہ السلام نے ہاتھ بڑھایا اور ایک مٹھی خاک کی لا کر مجھے دی۔ پس میں اس وقت سے بے اختیار زار و قطار رو رہا ہوں ﷺ

(ابن سعد، احمد، طبرانی)

## وہاں کی مٹی میں دکھادی

ابن عساکر، حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا: حضرت جبرئیل علیہ السلام نے میرے سامنے رسول اللہ ﷺ کو شہادت حسین کی خبر دی۔ اور کہا آپ کے صاحبزادے کو اہل عراق زمین عراق

میں قتل کریں گے رسول اللہ ﷺ نے حضرت جبرئیل علیہ السلام سے کہا تم مجھے وہ زمین دکھا سکتے ہو حضرت جبرئیل علیہ السلام نے وہاں کی مٹی آپ کے ہاتھ میں دے دی۔

## حضرت جبرئیل علیہ السلام کا شہادت کی خبر دینا

طبرانی کی ایک روایت حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے یہی مضمون منقول ہے کہ حسین رضی اللہ عنہ میرے گھر میں تھے اتنے میں حضرت جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور رسول اللہ ﷺ سے کہا یا رسول اللہ ﷺ کیا آپ حسین کو بے حد پیار کرتے ہیں فرمایا ہاں دنیا میں اسکے سوا مجھے اور کوئی محبوب نہیں۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے کہا عنقریب آپ کی امت آپ کے بعد انہیں ایسی زمین میں قتل کرے گی جسے کربلا کہتے ہیں اور تین دن کا بھوکا پیاسا عراق کے چٹیل میدان میں اپنے ہاتھ سے ذبح کرے گی رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں پھر حضرت جبرئیل علیہ السلام نے اس زمین کی خاک لاکر مجھے دکھلائی۔

## قاتلان امام مبغوض خدا ہیں

ابن عساکر، حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے مقتل کی مٹی رسول اللہ ﷺ کو دکھا کر فرمایا کہ قاتل حسین پر خدا تعالیٰ کا سخت غصہ ہے اس سے زائد خدا کے نزدیک اور کوئی مبغوض نہیں ہے۔

طبرانی کبیر، میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں کہ جناب سرور کائنات افضل موجودات ﷺ نے فرمایا اے عائشہ کیا میں ایک حیرت انگیز بات اور تعجب خیز کلمہ تم کو نہ سناؤں۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے عرض کی ضرور فرمائیں۔ آپ نے فرمایا۔ ایک ایسا فرشتہ ابھی میرے پاس آیا تھا جو اس سے پہلے کبھی آج تک میں اس کی

صورت سے آشنا بھی نہ تھا آ کر کہنے لگا آپ کے فرزند حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ آپ کے بعد مقتول ہوں گے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم! اگر آپ چاہیں تو اس زمین کی مٹی جہاں حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ شہید ہوں گے دکھادوں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں وہ فرشتہ مٹی لایا اور مجھے سرخ خاک دکھلائی۔

"خلیل ارشاد" میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے بایں لفظ نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حضرت جبرئیل علیہ السلام نے مجھے خبر دی کہ میرا فرزند قتل کیا جائے گا اور یہ خاک اُن کے مقتل کی زمین کی ہے۔

## مجھے قاتل کا نام بھی بتادیا گیا

دیلمی، حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بارہا فرمایا کہ مجھے حسین رضی اللہ عنہ کے قتل ہونے کی خبر پہنچی اور اس زمین کی خاک مجھے لاکر دی گئی اور ان کے قاتل کا نام بھی بتلایا گیا۔

## میرے حسین رضی اللہ عنہ کی مدد کرنا

امام بغوی اور ابن السکن، ابن مندہ، ابن عساکر، حضرت انس بن حارث بن منبہ رضی اللہ عنہ سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عراق کی زمین سے ایک زمین میں جسے کربلا کہتے ہیں میرا حسین شہید کیا جائے گا۔ تم میں سے جو کوئی حاضر ہو اس کی مدد اعانت فرض جانے اور اس کی اطاعت کا غاشیہ دوش جان پر ڈالے۔

## قاتلان، شفاعت سے محروم

حاکم، امالیہ میں بسند ضعیف حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ اہل نجران میں سے ایک شخص غار کھود رہا تھا اس میں سے ایک سونے کی تختی جس میں خاص حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دستخطی بیت لکھے ہوئے تھے

اترجوا امة قتلت حسینا
شفاعة جده یوم الحساب

ترجمہ: ''جس گروہ نے حسین رضی اللہ عنہ کو قتل کیا۔ کیا وہ اس کے نانا کی شفاعت کی قیامت کے دن امید رکھتا ہے یعنی ان کی شفاعت کبھی نہ ہوگی''۔

یہ حدیث لفظاً ضعیف ہے مگر معنیً صحیح ہے کیونکہ اور حدیثیں صراحۃً اس بات پر دلالت کرتی ہیں کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے قاتلین کے حق میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شفاعت نہ ہوگی غرض کہ اس تختی کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پیش کیا گیا آپ پڑھ کر رونے لگے اور فرمانے لگے جو لوگ میری ایذا کے درپے ہیں وہ میری شفاعت سے محروم رہیں گے۔

## ہجرت کے ساٹھ سال بعد حسین رضی اللہ عنہ شہید ہونگے

طبرانی کبیر میں اور خطیب، حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ اور حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری ہجرت کے ساٹھ سال کے بعد حسین رضی اللہ عنہ شہادت پائیں گے۔

## ایک کتا میرے خون میں منہ مار رہا ہے

ابن عساکر، حضرت سیّدنا امام حسین ابن علی رضی اللہ عنہما سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں ایک ابلق کتے کو دیکھتا ہوں جو میری اہل بیت کے خون میں منہ ڈال رہا ہے۔

## اللہ عزوجل ''یزید'' کو برکت نہ دے

طبرانی، حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ یزید کو برکت اور سعادت مندی نصیب نہ کرے مجھے

حسین رضی اللہ عنہ کے مقتل کی خبر دی گئی اور ان کے مقتل کی مٹی میرے پاس لائی گئی ان کے قاتل کا نام اس کی علامتیں سب مجھے بتائی گئی مجھے اس خدا کی قسم جس کے قبضہ قدرت میں میری جان ہے جس قوم میں حسین رضی اللہ عنہ مقتول ہوں گے اور وہ قوم قتل امام سے ظالموں کو منع نہ کرے گی تو اللہ تعالیٰ ان کے دلوں ان کے سینوں میں تفریق پیدا کر دے گا اور ان کے بدترین دشمنوں کو ان پر تام تسلط اور عام غلبہ دے گا۔

## سگ ابلق سے مراد ''شمر'' ہے

واضح ہوا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سگ ابلق سے شمر ملعون مراد ہے کیونکہ حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا قاتل نیز آپ کے قتل پر اُسی نے اصرار کیا تھا چنانچہ آئندہ اسکا بیان واضح طور پر ہوگا اور بدترین شخص کے تسلط سے مروان مراد ہے کہ یزید پلید کے بعد بادشاہ ہو کر اپنا تسلط ظاہر کیا، یا اس سے مختار ثقفی مقصود ہے جس نے ان پر غلبہ کیا حالانکہ وہ مدعی نبوت تھا جیسا کہ آئندہ بیان ہوگا۔

## ایک شخص میری اہل بیت کا قاتل

ابن عساکر، ایک اور حدیث نقل کرتے ہیں جس میں صراحت کے ساتھ یزید ملعون کا نام لیا گیا ہے اور کھلم کھلا اس پر لعن طعن ذکر کی گئی ہے۔

ابویعلی، حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اس دین کی بنا ہمیشہ ایک اندازہ کے ساتھ رہے گی یہاں تک کہ بنی امیہ میں سے ایک شخص جس کا ''یزید'' نام ہوگا وہ اس میں رخنہ اندازی کرے گا اور میری اہل بیت کو مٹانے کا قصد کرے گا۔

اسی طرح دوسری حدیث میں بھی جو ابویعلی اور حافظ ابوعبداللہ نعیم سے منقول ہے ''یزید'' کا لفظ صراحۃً آیا ہے۔

## سب سے پہلے دین میں تغیر ''یزید'' کرے گا

ابن ابی شیبہ اور ابو یعلی اور رومانی اور حافظ ابو بکر محمد بن اسحاق اور بیہقی اور ابن عساکر اور رضا، ابو ذر وغیرہ سے نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا پہلے پہل جو شخص میرے طریق وشرع میں تبدیلی اور تغیر کرے گا وہ بنی امیہ میں سے ایک شخص ہوگا جس کا ''یزید'' نام ہوگا۔

## فرشتے کا شہادت سے آگاہ کرنا

اسی طرح رسالہ ''ماثبت بالسنہ'' اور ''مفتاح النجا'' اور ''صواعق محرقہ'' میں مذکور ہے کہ ایک دن فرشتہ باراں حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے گھر رسول اللہ ﷺ کی زیارت کے لیے آیا۔ آپ نے اس فرشتے کو اپنے پاس بلایا اور حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا تم دروازہ کی دربانی کرو ہماری اجازت کے بغیر یہاں کوئی نہ آئے اچانک حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ تشریف لائے اور ایک ہی جست میں رسول اللہ ﷺ کے سامنے جا بیٹھے آپ پدروار ان کے لب اور منہ کو بوسہ دینے لگے فرشتہ نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ اس فرزند کو آپ محبوب رکھتے ہیں فرمایا بیشک۔ فرشتے نے کہا آپ کی امت عنقریب انہیں کربلا کے میدان میں جو عراق کا ایک حصہ ہے بھوکا پیاسا قتل کر دے گی۔ اگر حکم ہو تو جس جگہ وہ قتل کیے جائیں گے وہاں کی مٹی ملاحظہ کراؤں۔ فرمایا ہاں۔ فرشتہ نے رسول اللہ ﷺ کو وہ زمین دکھائی اور اس کی سرخ خاک رسول اللہ ﷺ کو دی پھر حضور ﷺ نے وہ خاک حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہا کے حوالہ کی اور اس وقت سے ہمیشہ رسول اللہ ﷺ محزون اور مغموم رہتے تھے یہی روایت کئی طرق سے اور لوگوں نے نقل کی ہے جن میں فرشتہ کا نام حضرت جبرئیل علیہ السلام بتایا گیا ہے۔

اصلی کے فوت ہونے کا خوف ہے۔ نیز دریا کوزہ میں سمانا اہم امر ہے۔ لہٰذا بعض وہی حضرات جو مشہور و معروف ہیں مذکور ہوتے اور شمار میں لائے جاتے ہیں۔

## سیدنا امام زین العابدین رضی اللہ عنہ

واضح ہو کہ حضرت علی ابن حسین، حضرت زین العابدین رضی اللہ عنہ کے نام سے بھی معروف تھے آپ کی ولادت کی پانچ (۵) شعبان ۸۳ ہجری میں مورخین لکھتے ہیں۔ آپ نے نشوونما کا وجود اپنے بزرگ دادا حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی خلافت میں نہ پایا۔ مگر آپ کی ولادت اس متبرک زمانہ میں ہوئی۔

متفق علیہ مسئلہ ہے۔ حضرت زین العابدین رضی اللہ عنہ چونکہ اعلیٰ درجہ کے زاہد اور غایت درجہ کے عابد تھے۔ اسی وجہ سے اس زمانہ کے لوگ آپ کو "زین العابدین" کہتے تھے۔ آپ کی وفات کی تاریخ میں مورخین کو کسی قدر اختلاف بھی ہے چنانچہ بعض حضرات آٹھ (۸) محرم ۹۴ھ اور بعض صاحب سن ترانوے کے قائل ہیں۔ اور بعض حضرات فرماتے ہیں کہ سن پچانوے، ولید بن عبدالملک کی خلافت کے زمانہ میں فوت ہوئے۔ اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے قبہ میں اپنے عالی قدر چچا امام حسن رضی اللہ عنہ کی قبر شریف کے قریب مدفون ہوئے۔

شیعوں کی روایت سے واضح ہوتا ہے کہ امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کو ولید بن عبدالملک نے زہر دے کر شہید کیا۔

بہر صورت اس وقت آپ کی عمر پچپن (۵۵) برس چھ ماہ کی تھی۔

## امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کی اولاد

حضرت زین العابدین رضی اللہ عنہ کی اولاد میں بھی اختلاف ہے بعض آٹھ فرزند کے قائل ہیں۔ اور ان کے مبارک نام بایں ترتیب بیان فرماتے ہیں۔

حضرت امام محمد باقر، حضرت زید، حضرت عبداللہ، حضرت عبیداللہ، حضرت حسن، حضرت حسین، حضرت علی۔

حضرت عمرو ابن طلحہ کہتے ہیں کہ امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کے نو فرزند ہیں آٹھ کے نام مبارک کو تو ذکر کیا ہے۔ مگر نویں کے نام سے ساکت ہے مگر یہ دونوں مورخ اس بات میں متفق ہیں کہ امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کی کوئی لڑکی نہ تھی اس سے بڑھ کر شیخ مفید شیعی کو اس میں اختلاف ہے وہ گیارہ صاحبزادے اور چار صاحبزادیوں کے قائل بایں ترتیب ہیں حضرت امام محمد باقر جن کی والدہ حضرت ام عبداللہ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہم کی صاحبزادی ہیں۔ حضرت زید عمروان کی والدہ ام ولد ہیں حضرت عبداللہ، حضرت حسن، حضرت حسین رضی اللہ عنہم ان کی والدہ دوسری ام ولد ہیں۔ حضرت حسین، حضرت اصغر، حضرت عبدالرحمٰن، حضرت سلیمان رضی اللہ عنہم ان کی والدہ بھی ایک اور ام ولد ہیں حضرت محمد اصغر ان کی والدہ بھی ام ولد ہیں۔ حضرت علی، حضرت خدیجہ دونوں سگے بھائی بہن ایک خاص ام ولد سے ہیں۔ حضرت فاطمہ، حضرت علی، حضرت ام کلثوم بھی ام ولد سے ہیں۔

ابن الاخضر بھی گیارہ فرزندوں کے اس ترتیب کے ساتھ قائل ہیں محمد باقر، عبداللہ، حسن، حسین اکبر، حسین اصغر، عبیداللہ، عمرو، زید، علی، سلمان، قاسم اور چھ لڑکیاں بایں ترتیب لکھتے ہیں۔ خدیجہ، کلثوم، ملیکہ، فاطمہ، ام الحسن جن کا نام حسینہ تھا ام الحسین۔

پس پہلے چھ صاحبزادوں کی والدہ ماجدہ ام عبداللہ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی ہیں اور ان کے بعد کے تینوں صاحبزادے اور خدیجہ کی والدہ کردہ ہیں ان کے علاوہ باقی اولاد کی مائیں مختلف ہیں۔ بعض مورخین کہتے

ہیں کہ امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کے صرف ایک ہی صاحبزادی سکینہ نام تھیں۔

الغرض بالفعل ان چھ اماموں سے آپ کی اولاد باقی ہے۔ حضرت محمد باقر، حضرت زید، حضرت عبداللہ، حضرت حسین اصغر حضرت عمر علی سے۔ پس اللہ تعالیٰ نے ان چھ بزرگواروں کی مبارک نسل سے بکثرت اولاد پیدا کی گو سب فرزند علم وفضل جود وسخا کے ساتھ موصوف وممتاز تھے۔

## حضرت زید بن امام زین العابدین رضی اللہ عنہ

امام محمد باقر رضی اللہ عنہ کے بعد تمام برادروں سے برگزیدہ اور افضل حضرت زید رضی اللہ عنہ ہیں۔ یہ حضرت علم وفضل ورع وزہد شجاعت وفصاحت میں بے عدیل تھے۔ خلیفہ ہشام سے آپ نے خلافت کی بابت کچھ گفتگو کی ہشام نے کہا آپ لونڈی کے پیٹ سے پیدا ہوئے ہیں۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ حضرت اسماعیل بن ابراہیم علیہما السلام بھی کنیز کے بطن سے پیدا ہوئے اور ان کو اللہ تعالیٰ نے اپنا مقرب ومعزز پیغمبر بنایا۔

اب انصاف کی آنکھ سے دیکھو کہ نبوت بہتر ہے یا خلافت۔ نیز حضرت اسماعیل علیہ السلام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا ہیں۔

## شیخین پر تبرا کرنے سے انکار

غرض کہ آپ ہشام سے رنجیدہ ہوکر کوفہ تشریف لے گئے۔ یہاں چالیس ہزار کوفی آپ کے پاس جمع ہوئے اور آپ کی اطاعت کا ظاہری حلقہ فرضی گوش جان میں ڈال کر بیعت کی اور عرض کی کہ ہم آپ کے لیے جان نثاری اور مال ومتال فدا کرنے کے لیے مستعد ہیں۔ مگر بایں شرط کہ تم حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما پر تبرا کرو۔ حضرت زید بن علی نے سن کر انکار کیا اور کہا یہ دونوں صاحب میرے دادا کے وزیر تھے مجھ سے اس بات کا صدور ناممکن ہے

کوئی بولے اگر آپ سے یہ نہ ہو سکے گا تو ہم کبھی آپ کا ساتھ نہ دیں گے دشمنوں میں چھوڑ کر چلے جائیں گے، آپ پر بلا آئے گی دشمن کے پنجہ ظلم میں گرفتار ہو گے۔ فرمایا تمہارا چھوڑنا دشمن کے پنجہ ظلم میں گرفتار ہونا قید ہو کر ذلت و خواری کھینچنا نرم گلو پر دشمن کی کند چھری پھروانا منظور ہے حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما پر تبرا منظور نہیں تم چلے جاؤ خدا میری نصرت وظفر کے لیے کافی ہے۔ تم رافضی کہلاؤ گے میرا کیا بگاڑو گے۔

## رافضی لقب کی ابتداء

پس سب کوئی آپ سے علیحدہ ہو گئے اور ایک ہزار لوگوں سے کم آپ کے پاس رہ گئے۔ پس جو لوگ حضرت زید بن علی کو چھوڑ کر چل دیئے تھے۔ اسی دن سے ان کا لقب رافضی رکھا گیا اور جو آپ کے ساتھ رہے۔ ان کو شیعہ زیدیہ کہنے لگے اس کے بعد حضرت زید رضی اللہ عنہ کو انہیں ایک ہزار لوگوں کی ہمراہی سے یوسف بن عمر الثقفی جو ہشام کی طرف سے عراق کا حاکم اعلیٰ تھا جنگ کرنی پڑی دشمن کے لشکر میں سے کسی بے رحم کے ہاتھوں سے ایسا تیر نکلا کہ آپ کی نورانی پیشانی پر لگا اور لگتے ہی جان بحق تسلیم کر گئے لوگوں نے ان کی لاش مبارک کو زمین نہر میں دفن کیا۔ اور قبر پر پانی تجاوز کرایا یعنی آپ کی قبر کو دشمن کے خوف کی وجہ سے پانی میں دفن کیا۔

## مکڑی نے جالا تن دیا

مگر جب یوسف بن عمر کو آپ کے فوت ہونے کی خبر ہوئی تو قبر سے جسم مبارک نکال کر ظالم نے سر علیحدہ کر کے ہشام کو بھیج دیا اور برہنہ جسم بے سر کو سولی پر لٹکایا قدرت خداوندی سے مکڑی نے آپ کے ستر عورت کے لیے ایک ہی دن میں جالا تن ڈالا اور اس ملعون نے چار سال تک برابر سولی پر لٹکا رہنے دیا۔ جب

ہشام کا بھتیجا اس کا نائب ہوا اور چچا کی جگہ سنبھالی تو اس بے رحم نے کوفہ کے عامل کو لکھ بھیجا کہ حضرت زید کی لاش کو جلا کر دریا برد کرو۔ امام زید رضی اللہ عنہ شہید کی عمر شریف بیالیس سال کی تھی آپ کے عقب میں بہت سی اولاد باقی رہی۔

## حضرت زید رضی اللہ عنہ کی اولاد

ان میں سے ایک حضرت یحییٰ بن زید ہیں انہوں نے ہشام کے مر جانے کے بعد بنی امیہ کے عاملوں اور صوبہ داروں کے ساتھ خراسان میں بہت لڑائیاں کیں انجام کار ۱۲۵ھ ہجری میں معرکہ جنگ میں شہید ہوئے۔

دوسرے صاحبزادے حسین بن زید ہیں یہ صاحب بڑے عالم اور متدین متشرع تھے ۱۷۰ھ ہجری اسی سال کی عمر میں فوت ہوئے۔

## امام محمد باقر رضی اللہ عنہ

امام محمد باقر بن علی بن الحسین بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہم سوان کے مناقب حد حصر سے باہر اور حیطہ شمار سے خارج ہیں۔ آپ مدینہ منورہ میں تین دس صفر ۵۷ھ ہجری بروز جمعہ اپنے جد بزرگوار حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت سے تین برس پہلے پیدا ہوئے آپ کی ... ماجدہ حضرت سیّدنا امام حسن رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی ہیں آپ کے باقر موسوم ہونے کی وجہ محقق لوگوں نے یوں بیان کی ہے کہ باقر کے معنی لغت میں چیرنے اور شق کرنے کے ہیں چونکہ آپ نے علی اصول و فروع و قایق و حقایق ظاہر و باطن نہایت دانش و فہم کے ساتھ بیان کیے اور اس کی شقیں نکالیں اس وجہ سے آپ کا اسم باقر رکھا گیا آپ خلیفہ ہشام بن عبد الملک کے زمانہ ۱۱۴ھ اور بقول بعض ۱۱۷ھ اور بقول بعض ۱۱۸ھ ستاون سال کی عمر میں فوت ہوئے اور موضع بقیع قبہ عباس اپنے والد ماجد حضرت زین العابدین رضی اللہ عنہ اور اپنے والد کے چچا کی قبر شریف کے پاس مدفون

ہوئے۔

شیعہ کہتے ہیں حضرت امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ اپنی موت سے نہیں مرے خلیفہ ہشام نے زہر دلا کر شہید کر ڈالا۔

ابن حساب اور طلحہ کہتے ہیں جناب امام محمد باقر رضی اللہ عنہ کے پیچھے چار اولادیں ہیں تین صاحبزادے حضرت جعفر، حضرت عبداللہ، حضرت ابراہیم اور ایک صاحبزادی حضرت ام سلمہ رضی اللہ عنہم ہیں۔

علامہ ابن الجوزی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں امام باقر رضی اللہ عنہ کے چار فرزند اور دو لڑکیاں تھیں چوتھے فرزند کا نام یعلی اور صاحبزادی کا نام زینب تھا۔

صاحب فصل الخطاب گو چھ لڑکے اور تین لڑکیوں کے قائل ہیں مگر ان کے اسماء کی تفصیل درج کتاب نہیں کی بہر صورت حضرت عبداللہ اور حضرت جعفر دونوں حقیقی بھائی ہیں ہر چند کہ حضرت امام محمد باقر کی متعدد اولاد تھی مگر ان کی اولاد کا حصر صرف امام جعفر رضی اللہ عنہ کی اولاد میں ہے۔

## حضرت امام محمد باقر رضی اللہ عنہ کی اولاد

کتب تواریخ میں امام محمد باقر کی اولاد کا سلسلہ بجز امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کے اور کسی سے ملنا مذکور نہیں ہے امام جعفر بن باقر جامع مناقب اور حاوی فضائل تھے۔ آپ کی والدہ ام قروہ حضرت قاسم بن محمد بن حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی ہیں اور قروہ، کی ماں عبدالرحمٰن بن ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی نواسی ہیں۔ امام جعفر رضی اللہ عنہ کی وفات مدینہ منورہ میں خلیفہ ابوجعفر منصور کے زمانہ میں بروز دوشنبہ پندرہ رجب ۱۴۸ھ میں ہوئی اور حضرت عباس رضی اللہ عنہ کے قبہ میں حضرت امام باقر اور حضرت علی اور حضرت حسن کے قبروں کے درمیان مدفون ہوئے۔

## امام تقی رضی اللہ عنہ کی ذہانت

مگر شیخ مفید شیعی کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کا انتقال سنہ مذکورہ ماہ شوال میں ہوا۔ آپ کی عمر شریف ارسٹھ یا ۶۵ برس کی تھی آپ کی اولاد کی تعداد کی بابت گو کئی قول ہیں پر صحیح یہ بات ہے کہ چھ صاحبزادے اور ایک صاحبزادی تھیں جن کے نام بایں ترتیب مذکور ہیں۔ حضرت اسماعیل، حضرت عبداللہ، حضرت اسحاق، حضرت محمد علی، حضرت موسیٰ حضرت ام فروہ۔

مگر ابن الاخضر نے اپنی کتاب میں علی کو ذکر نہیں کیا اور بجائے ان کے فاطمہ دوسری صاحبزادی کو بیان کیا ہے۔

شیخ مفید شیعی امام شیعہ سات (۷) صاحبزادوں اور تین صاحبزادیوں کا قائل ہے ساتویں صاحبزادے کا نام حضرت عباس اور تیسری صاحبزادی کا نام حضرت اسماء بتلایا ہے۔ پس حضرت عبداللہ، حضرت اسماعیلؒ، حضرت ام فروہ ان تینوں صاحبوں کی والدہ مکرمہ حضرت فاطمہ ہیں اور حضرت موسیٰ، حضرت اسحاق، حضرت فاطمہ کی والدہ ایک ام ولد ہیں جن کا حمیدہ نام تھا باقی اولاد مختلف بطنوں سے ہے امام جعفر رضی اللہ عنہ کے انتقال کے پیچھے تمام اولاد میں سے حضرت اسماعیل اور حضرت اسحاق حضرت موسیٰ حضرت محمد علی باقی رہے۔

امام اسماعیل جو سب سے بڑے فرزند اور اپنے والد کو بہت ہی محبوب تھے امام جعفر کی حیات ہی میں فوت ہو گئے تھے اور ۱۳۸ھ ہجری میں موضع بقیع میں مدفون ہوئے۔

شیعوں کا ایک گروہ اس طرف بھی گیا ہے کہ امام برحق اور خلیفہ مطلق اسماعیل ہی تھے اور ان کے پیچھے ان کا ایک بیٹا محمد نام خلیفہ تھا اور اس باب میں

امام جعفر سے ایک طول طویل قصہ لاتے ہیں۔ واللہ اعلم بالصواب
یہ بات بھی واضح رہے کہ جو لوگ امام اسماعیل کو امام برحق جانتے ہیں ان کا شیعہ اسمٰعیلیہ لقب ہے۔

## حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ

حضرت عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ بھی ایک پاکباز فاضل و عالم متدین شخص تھے بعض شیعہ ان کی بابت امامت کا دعویٰ کرتے ہیں۔ چنانچہ ان شیعوں کا افطحیہ نام ہے کیونکہ افطح لغت میں عریض اور چوڑے کو کہتے ہیں۔ چونکہ عبداللہ بن جعفر مرد عریض پا تھے بدیں جہت ان شیعوں کا لقب افطحیہ ٹھہرا بعض لوگ اس کی وجہ یوں بیان کرتے ہیں کہ مدعیان امامت میں سے عبداللہ نامی ایک شخص تھا جسے ابن الافطح کہا کرتے تھے۔ شیعی اپنے آپ کو اس کی طرف منسوب کر کے افطحیہ کہنے لگے اور اسحاق بن جعفر موسیٰ کاظم کے بعد اپنے سب بھائیوں میں افضل تھے اور صفت فضل وعلم زہد واجتہاد کے ساتھ موصوف اور محمد بن جعفر ایک بڑے عقل مند شجاع صائم الدہر شخص تھے۔ یعنی صوم داؤدی رکھا کرتے تھے۔ آپ نے ۱۹۹ھ میں مامون رشید پر مکہ میں خروج کیا۔ شیعہ زیدیہ کے علاوہ اور بہت سے لوگ آپ کے پاس جمع ہوئے ادھر عیسیٰ الحلودی آپ سے جنگ کرنے کے لیے آیا اور آپ کے لشکر کو پراگندہ اور پریشان کر کے زندہ گرفتار کر کے مامون کے پاس گیا۔ مامون نے نہایت تعظیم اور بغایت اکرام کر کے اپنے پاس تخت پر بٹھایا اور بہت دلجوئی مدارا تسلی کر کے خراسان میں اپنے پاس رکھا۔ حتیٰ کہ ۲۰۳ھ میں خراسان ہی میں وفات پائی۔ خلیفہ مامون نے نماز جنازہ پڑھ کر خود قبر میں رکھا اور علی ابن جعفر کا انتقال ۲۱۱ھ میں لکھا دیکھا ہے اور عباس بن جعفر ایک ثقہ آدمی اور زاہد شخص تھے۔

## حضرت امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ

موسیٰ بن جعفر بن محمد بن علی بن الحسین بن علی ابن ابی طالب فضل وکمال میں اپنے آباؤ اجداد کے وارث تھے اور علم وعبادت اجتہاد وسخا قیام لیل صبر وشکر میں اپنے بھائیوں سے افضل واکمل تھے اور غیظ وغضب کے پی جانے میں منفرد اسی جہت سے ان کو موسیٰ کاظم کہتے تھے۔ آپ کی والدہ ماجدہ بعض کہتے ہیں حمیدہ تھیں اور بعض کہتے ہیں اور اندیسہ۔ آپ کی پیدائش مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے درمیان موضع ابوامین بروز شنبہ بتاریخ سات صفر ۱۲۸ھ میں بعض مورخین فرماتے ہیں کہ رجب کی (۵) تاریخ سنہ مذکور کو رحلت فرمائی۔ آپ کی عمر شریف پچپن برس چھ مہینے کی تھی۔

امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ کے قید ہونے کا سبب صحیح تاریخ سے یوں ثابت ہوتا ہے کہ ہارون رشید ایک مرتبہ مدینہ منورہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کے لیے آیا۔ اس کے ساتھ ایک کثیر جماعت اور جم غفیر تھا۔ ان سب کو ہمراہ لے کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ مبارک پر آیا اور کہا'' السلام علیك یارسول الله علیك یا ابن عم'' ان کلمات کو بطور فخریہ بار بار بآواز بلند کہتا تھا۔ کیونکہ ہارون رشید حضرت عباس عم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد میں سے تھا۔ اتنے میں امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ بھی روضہ اقدس پر آئے اور ''السلام علیك یارسول الله السلام علیك یا ابت '' کہنا شروع کیا ان کلمات نے ہارون رشید کے نائرہ غضب کو ایسا اشتعال دیا کہ گویا کبھی کی مخفی عداوت راسخ تھی غصہ کے مارے ہارون رشید کے چہرہ کا رنگ بالکل فق ہو گیا۔ اور امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ کو اپنے ساتھ قید کر کے لے گیا اور بغداد کے قید خانہمیں چند روز تک مبتلائے رنج ومحن رکھ کر کسی سے زہر دلوایا۔ چنانچہ امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ کو سخت بخار ہوا اور تین روز

کے بعد فوت ہوئے یہ مشہور روایت ہے۔ بعض روای نقل کرتے ہیں کہ ہارون رشید نے آپ کو زہر نہ دیا۔ بلکہ وہ خود اپنی موت سے فوت ہو گئے۔ واللہ اعلم

ہر چند اعدائے بے دین نے آپ کو تمام عمر چین نہ لینے دیا اور آپ کے انقطاع نسل کے درپے رہے مگر اللہ تعالیٰ کو اس ہونہار درخت کے ثمروں سے ایک عالم کے دامن کو بھرپور کرنا تھا۔ چنانچہ آپ کی اولاد میں وہ کثرت دی کہ ابن الاخضر مورخ نہایت وثوق کے ساتھ لکھتے ہیں کہ آپ کے بیس صاحبزادے بایں ترتیب لکھتے۔

## امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ کی اولاد

(۱) علی رضا (۲) زید (۳) عقیل (۴) ہارون (۵) حسن (۶) حسین (۷) عبید اللہ (۸) عبدالرحمٰن (۹) اسماعیل (۱۰) اسحاق (۱۱) یحییٰ (۱۲) احمد (۱۳) ابوبکر (۱۴) عمر (۱۵) جعفر اکبر (۱۶) جعفر اصغر (۱۷) حمزہ (۱۸) قاسم (۱۹) عباس (۲۰) عبداللہ۔

اور اٹھارہ صاحبزادیاں بایں ترتیب موجود تھیں۔

(۱) خدیجہ (۲) علیہ (۳) اسماء کبریٰ (۴) اسماء صغریٰ (۵) فاطمہ کبریٰ (۶) فاطمہ صغریٰ (۷) زینب کبریٰ (۸) زینب صغریٰ (۹) ام کلثوم کبریٰ (۱۰) ام کلثوم صغریٰ (۱۱) ام فروہ (۱۲) ام عبداللہ (۱۳) ام القاسم (۱۴) آمنہ (۱۵) حکیمہ (۱۶) محمودہ (۱۷) امامہ (۱۸) میمونہ۔

ابن حساب اور ابن طلحہ بھی تعداد اولاد میں تو ابن الاخضر کے موافق ہیں مگر تعیین اسماء میں کسی قدر اختلاف بھی کرتے ہیں۔ چنانچہ ابوبکر کی جگہ ابراہیم ذکر کیا ہے اور احتمال ہے کہ ابراہیم نام ہو اور ابوبکر ان کی کنیت ہو، مگر شیخ مفید

شیعی اٹھارہ صاحبزادے اور تیس صاحبزادیاں کے قائل ہیں اور اسماء مذکورین میں کچھ اختلاف بھی ذکر کرتے ہیں۔

صاحب فصل الخطاب کہتے ہیں کہ حضرت امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ کے بائیس فرزند بایں ترتیب تھے۔

(۱) علی رضا (۲) ابراہیم (۳) عباس (۴) اسماعیل (۵) محمد (۶) عبداللہ (۷) عبیداللہ (۸) جعفر (۹) حمزہ (۱۰) زید (۱۱) ہارون (۱۲) اسحاق (۱۳) حسن (۱۴) حسین (۱۵) سلیمان (۱۶) عبدالرحمٰن (۱۷) فصیل احمد (۱۸) عقیل (۱۹) قاسم (۲۰) یحییٰ (۲۱) داؤد۔

## حضرت امام علی رضا رضی اللہ عنہ

مگر اولاد کا سلسلہ پہلے چودہ شخصوں سے باقی ہے یوں تو حضرت امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ کے تمام فرزندوں کو بے حد فضل وکمال حاصل تھا۔ مگر جو فضل وعلم حضرت امام علی رضا بن موسیٰ کاظم بن جعفر بن محمد بن علی بن الحسین بن علی ابن ابی طالب (رضی اللہ عنہم) کو تھا وہ اور کسی کو نہیں تھا۔ یہ صاحب فضل واحسان اکابر سادات اور اجلہ علماء امصار تھے آپ کی والدہ ماجدہ حرزاں مریسیہ تھیں۔ بعض کہتے ہیں ان کی والدہ کا نام سکینہ یا اسماء تھا۔ یہ ان کے والدین کی لونڈی ہیں۔ جن کو ان کی دادی بزرگوار نے ان کے والدین کو ہبہ کر دیا تھا۔

روایت ہے کہ حضرت موسیٰ بن جعفر کی والدہ حمیدہ نے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا فرماتے ہیں اے حمیدہ اپنے بیٹے موسیٰ کو اپنی کنیز ہبہ کر دے اللہ تعالیٰ اس کے بطن سے بہترین مرد مان زمین پیدا کرے گا۔ چنانچہ جب آپ پیدا ہوئے تو ان کی والدہ کا نام لوگوں نے طاہرہ رکھا۔ حضرت امام علی رضا بن موسیٰ کی پیدائش مدینہ منورہ میں بروز پنجشنبہ گیارہ (۱۱) ربیع الثانی

۱۵۳ھ میں ہوئی۔

شیخ مفید شیعی کہتے ہیں کہ حضرت امام علی بن موسیٰ ۱۴۸ھ میں پیدا ہوئے۔مگر پہلی روایت صحیح معلوم ہوتی ہے۔آپ کا لقب کتب تواریخ سے رضی ثابت ہوتا ہے۔آپ نے ماہ صفر ۲۰۳ھ مامون کی خلافت کے زمانہ میں انتقال فرمایا۔بعض کہتے ہیں اکیسویں رمضان سنہ مذکور کو رحلت فرمائی۔آپ کی عمر شریف پچاس سال سے کچھ کم تھی۔لوگ یہ بھی بیان کرتے ہیں کہ مامون نے آپ کو زہر دے کر مار ڈالا مگر اکثر اہل سنت و جماعت اس کے قائل ہیں کہ گو حضرت علی بن موسیٰ رضی اللہ عنہ زہر کے اثر سے فوت ہوئے مگر مامون کی رضا مندی اور بے وفائی اس امر پر ثابت نہیں ہوئی ۔ بلکہ اس کا اس باب میں معذور ہونا ثابت ہے چنانچہ علامہ ابوالحسن علی بن عیسیٰ الارملی جو علماء شیعہ میں سے ایک بڑے معتبر عالم شمار کیے جاتے ہیں۔

کتاب ''کشف الغمہ فی مناقب الائمہ'' میں اس روایت کو نہایت بسط کے ساتھ لکھتے ہیں ۔ پہلے حضرت امام علی رضا رضی اللہ عنہ کو مامون کے زہر دینے کی بابت کچھ بحث کی ہے۔پھر آخر میں کہتے ہیں مجھے ایک معتبر اور معتمد شخص سے دریافت ہوا ہے کہ ماموں کا زہر دینا حضرت امام علی بن موسیٰ رضی اللہ عنہ کو کسی طرح ثابت نہیں ہوسکتا اور ہم شیعوں کا یہ ہی راسخ عقیدہ ہے۔

## امام علی رضا رضی اللہ عنہ کی اولاد

حضرت امام علی رضا رضی اللہ عنہ کے عقب میں پانچ لڑکے (۱) محمد تقی (۲) حسین (۳) حسن (۴) جعفر (۵) ابراہیم اور ایک لڑکی عائشہ باقی رہیں۔

شیخ مفید شیعی کہتے ہیں کہ محمد تقی کے علاوہ پانچ صاحبزادے آپ نے پیچھے چھوڑے محمد بن علی بن رضا بن وموسیٰ کاظم بن جعفر بن محمد بن علی بن الحسین

بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہم۔

جامع فضائل اور حاوی ستودہ خصائل تھے۔ جوانی کے زمانہ میں جملہ علماء اور تمام فضلاء سے آداب وعلم میں ممتاز وسرفراز تھے۔ کسی قدر اپنے ہم عصروں سے وجیہ اور جوان وخوبصورت بھی تھے آپ کی والدہ ایک ام ولد تھیں جن کا نام سکینہ مریسیہ یا نوبیہ یا حرزاں یا ریحانہ یا سکینہ یا ذرہ وغیرہ تھا۔

ابن الاخضر کہتے ہیں کہ امام محمد تقی رضی اللہ عنہ کی والدہ ماریہ قبطیہ کی نسل سے تھیں آپ مدینہ منورہ میں بروز جمعہ ۱۹ رمضان ۱۹۵ھ ایک سو پچانوے ہجری میں پیدا ہوئے۔ بعض مورخین ۱۰ رجب کے بھی قائل ہیں۔ آپ کا لقب تقی اور کنیت ابوجعفر ہے۔ مامون خلیفہ نے اپنی دختر آپ کے نکاح میں دے کر مدینہ بھیج دیا تھا۔ چنانچہ ایک دراز عرصہ تک آپ کا قیام مدینہ ہی رہا حتیٰ کہ معتصم باللہ جب خلیفہ ہوا تو اس نے آپ کو بغداد میں طلب کیا امام محمد تقی رضی اللہ عنہ اٹھائیسویں محرم ۲۲۰ھ میں بغداد آئے اور ذوالحجہ کی آٹھ (۸) تاریخ سنہ میں مذکور میں انتقال فرمایا۔

بعض لوگوں نے پانچ ذوالحجہ بھی لکھا ہے۔ بعض کہتے ہیں آپ کا انتقال آخر ماہ ذیقعدہ میں ہوا۔ شیعہ کہتے ہیں کہ ان کو معتصم نے زہر دے کر شہید کر ڈالا۔

شیعہ کہتے ہیں کہ ان کو معتصم نے زہر دے کر شہید کر ڈالا مگر شیخ مفید علمائے شیعہ میں سے کہتے ہیں کہ آپ کو معتصم کا زہر دینا میرے نزدیک کسی طرح ثابت نہیں ہوتا۔

الغرض ہارون بن اسحاق نے آپ کے جنازہ پر نماز پڑھ کر قریش کے مقبرہ میں ان کے جد بزرگوار حضرت سیدنا امام موسیٰ کاظم رضی اللہ عنہ کی قبر کے پاس

دفن کیا آپ کی عمر شریف کُل پچیس برس اور کچھ دنوں کی تھی۔ خلیفہ مامون کی دختر سے آپ کے نکاح کی بابت ایک نادر اور دلچسپ حکایت صاحب ''مفتاح النجا'' بیان کرتے ہیں جس کا خلاصہ اور ماحصل یہ ہے کہ جب مامون نے آپ کو چھوٹی سی عمر میں علم وفضل سے آراستہ اور سداد وصلاح سے پیراستہ دیکھا تو اپنی چھوٹی لڑکی ام الفضل کا آپ سے نکاح کرنے کا ارادہ کیا مگر عباسیوں کو اس سے بہت بڑا خدشہ ہوا کہ مبادا خلافت کی باگ محمد تقی کے ہاتھ میں آئے۔

## حکایت

تاریخ القرمانی میں آپ کی ایک حکایت اس طرح لکھی دیکھی ہے کہ ایک دن ایک حمام کی جانب بیٹھے تھے ایک لشکری آیا اور آپ کو اس جگہ سے اٹھا دیا اور کہا اے اسود میرے سر پر پانی ڈال اور نہلا امام نے اس کے سر پر پانی ڈالا ایک شخص اور آیا جو انہیں پہچانتا تھا۔ وہ چیخ مار کر کہنے لگا۔ اے بندے تو ہلاک ہوا تو ابن بنت رسول اللہ ﷺ سے خدمت لیتا ہے وہ لشکری ان کے پاؤں چومنے لگا۔ اور کہنے لگا۔ جب میں نے تم سے پانی ڈالنے کو کہا تھا تم نے کیوں نہیں انکار کیا فرمایا: انها المثبوبة یعنی یہ کار ثواب تھا اور میں نے نہ چاہا کہ جس کام میں مجھے ثواب ملے اس میں تیری نافرمانی کروں۔ پھر یہ شعر پڑھے

لیس لی ذنب و لا ذنب لمن
قال لی یا عبد او یا اسود
انما الذنب هو التبسنی
ظلمة وهو الذی لا یحمدا
هکذا فی تاریخ القرانی

## امام تقی رضی اللہ عنہ کی ذہانت

چنانچہ آپ کی فضیلت کے بارہ میں مامون اور عباسیوں کے بارہ میں

سخت نزاع اور بحث ہوئی اور بہت بڑی بحث کے پیچھے یہ امر قرار دیا کہ کسی شخص کو ان کے امتحان کے لیے بھیجنا چاہیے اور اس کام کے لیے قاضی القضات یحییٰ بن اکثم کو مقرر کیا کہ ان سے کچھ مسائل دریافت کرے اور علوم کے دقائق کا امتحان لے۔

القصہ قاضی القضات نے ایک مقرر دن میں آپ سے ایک باریک اور مشکل ترین مسئلہ دریافت کیا آپ نے اس کا نہایت بداہت اور برجستگی کے ساتھ شافی جواب اور کافی نشان بتلایا مگر اس کے بعد ہی آپ نے ایک مسئلہ قاضی سے دریافت کیا کہ اے قاضی ایک شخص نے اوّل دن میں ایک ایسی عورت کو دیکھا جس پر اس کو نظر ڈالنی حرام تھی مگر جب آفتاب بلند ہوا تو وہ عورت اس پر حلال ہوگئی۔ اور پھر جب سورج زوال کے وقت پر پہنچا تو وہ عورت حرام ہوگئی اور عصر کے وقت پھر حلال ہوگئی اور آفتاب کے غروب کے وقت پھر حرام ہوگئی اور مگر عشاء کا وقت نہ گزرا تھا کہ وہ حلال ہوئی اور نصف شب گزرنے کے بعد پھر حرام ہوگئی اور پھر صبح ہوتے ہی وہ حلال ہوگئی قاضی یحییٰ یہ سول سن کر حیران اور ششدرہ گیا اور حیران ہوکر کہنے لگا اے صاحبزادے مجھ سے اس کا جواب نہیں دیا جاتا آپ ہی افادہ فرمائیے۔

امام ابوجعفر رضی اللہ عنہ نے کہا اے قاضی یحییٰ وہ عورت ایک شخص کی لونڈی تھی اور دوسرے شخص کو اس پر نظر کرنا ناجائز اور حرام تھا جب کچھ دن چڑھا تو اس شخص نے اس لونڈی کو خرید لیا اب اس پر سے نظر ڈالنی حلال ہوگئی مگر زوال کے بعد اس شخص نے اس لونڈی کو آزاد کردیا جس کی وجہ سے اب اس پر یہ لونڈی حرام ہوگئی اور عصر کے وقت اس نے نکاح کرلیا۔ پھر وہ اس کے لئے حلال ہوگئی۔ جب مغرب کا وقت آیا تو اس نے اس سے اظہار کیا اور قسم کھا بیٹھا کہ بخدا

میں تیرے پاس نہ آؤں گا۔

پس اُس وقت وہ اس پر پھر حرام ہوگئی اور عشاء کے وقت قسم کا کفارہ اور ظہار کا فدیہ دے دیا۔ پس اس وقت وہ اس کے لیے پھر حلال ہوگئی اور جب آدھی رات کا وقت ہوا تو اس شخص نے اسے طلاق دے دی۔ جس سے وہ پھر حرام ہوگئی اور صبح ہوتے ہی رجعت کر لی۔ پس وہ پھر حلال ہوگئی جب بھری مجلس میں قاضی نے سکوت کیا اور مامون نے یہ در افشانی امام محمد تقی رضی اللہ عنہ کی زبان سے سنی تو اس کی بن آئی بھری مجلس میں تمام عباسیوں کو جنہوں نے امام ابو جعفر رضی اللہ عنہ کا انکار کیا تھا الزام دیا اور اسی مجمع میں اپنی دختر کا نکاح کر دیا اور مدینہ میں رہنے کی اجازت دے دی۔

## امام تقی رضی اللہ عنہ کی اولاد

امام محمد تقی رضی اللہ عنہ کی اولاد کل دو صاحبزادے حضرت علی، حضرت موسیٰ اور دو صاحبزادیاں حضرت فاطمہ اور حضرت امامہ تھیں۔

آپ کے بعد آپ کا سلسلہ انہیں دونوں فرزندوں سے چلتا ہے اولاد تو دونوں صاحبزادوں کے ہاں ہوئی پر بہ نسبت حضرت علی کے موسیٰ قلیل الاولاد رہے۔

## حضرت علی بن محمد تقی رضی اللہ عنہ

ابن طلحہ کہتے ہیں امام ابو جعفر کے صرف ایک ہی فرزند حضرت علی تھے یعنی علی بن محمد تقی بن علی رضا بن موسیٰ کاظم بن جعفر صادق یہ جناب بھی اپنے والد جیسے حمیدہ خصائل اور فرخندہ شمائل کے ساتھ موصوف تھے۔ (رضی اللہ عنہم)

ان کی والدہ کے نام میں لوگوں کو اختلاف ہے بعض کہتے ہیں کہ ان کا نام شمامہ مغربیہ تھا۔

بعض گمان کرتے ہیں کہ ان کا نام مبارک سقراء تھا بعض فرماتے ہیں کہ ان کی والدہ ام الفضل دختر مامون خلیفہ عباسی تھیں۔علی بن محمد تقی (۱۳) رجب ۲۱۴ ہجری میں پیدا ہوئے۔بعض مورخین پانچ رجب سنہ مذکور بروز سہ شنبہ کے قائل ہیں۔

بعض کہتے ہیں ۲۱۲ھ دوسو بارہ ہجری نصف شعبان میں پیدا ہوئے۔

## عسکری لقب کی وجہ

آپ کی کنیت ابوالحسن ہے اور نقی اور حادی کے لقب سے گومشہور تھے۔ مگر عسکری کے ساتھ زیادہ معروف تھے اور اس لفظ کے ساتھ مشہور ہونے کی وجہ یہ ہے کہ خلیفہ معتصم نے مدینہ سے طلب کر کے ایک موضع کو جسے سر من رائے کہتے ہیں آپ کی سکونت کے لیے خاص کر دیا تھا اور اس موضع کا عسکر نام تھا کیونکر عسکر کے معنی لشکر کے ہیں اور کسی زمانہ میں خلیفہ کے لشکر نے اس موضع میں کچھ مدت تک قیام کیا تھا۔پس اس بنا پر آپ کو عسکری کہا جاتا تھا۔

صاحب فضل الخطاب فرماتے ہیں کہ شہر بغداد میں لوگوں کی کثرت کی وجہ سے سخت تنگی ہوگئی تھی للہذا خلیفہ وقت نے موضع سر من رائے میں معہ اپنے لشکر کے قیام کیا تھا اس وجہ سے موضع عسکر کے نام سے مشہور ہوگیا تھا۔آپ خلفائے عباسیہ کے نزدیک ہمیشہ مکرم ومعزز رہے اس زمانہ میں اکثر لوگ آپ کو عزت کی نگاہوں اور وقعت کی نظروں سے دیکھتے تھے یہاں تک کہ معتبر باللہ بن متوکل باللہ کے دور خلافت میں (۲۵) جمادی الاخریٰ بروز دوشنبہ ۲۵۴ھ دوسو چون میں سفر آخرت قبول کیا۔

ابن الاخضر اور شیخ مفید شیعی اور طبرانی کہتے ہیں آپکا انتقال سنہ مذکور ماہ رجب میں ہوا۔اکثر شیعی اس کے بھی قائل ہیں کہ معتبر باللہ نے آپ کو زہر دلو

اگر شہید کرا ڈالا۔ آپ کی کل عمر اوّل روایت کے اعتبار سے (جو پیدائش میں گزری ہے) چالیس برس اور دوسری روایت کی رو سے بیالیس سال اور چند ماہ کی تھی آپ کا مزار سر من رائے شارع ابواحمد رشیدی میں ہے ہر چند کہ بعض لوگوں نے نہایت وثوق سے لکھا ہے کہ آپ کی قبر شریف قم میں ہے مگر یہ روایت صحت کے مرتبہ کو نہیں پہنچی۔ وہاں تو حضرت فاطمہ موسیٰ بن جعفر کی صاحبزادی کی قبر ہے حضرت علی بن محمد تقی سر من رائے میں بقول بعض دس سال اور بقول بعض پورے بیس سال قیام پذیر رہے۔

آپ کی اولاد کل تین صاحبزادے (۱) حسن (۲) حسین (۳) جعفر اور ایک صاحبزادی عالیہ ہیں۔ بعض حضرات مورخین عالیہ کے بجائے عائشہ کہتے ہیں۔ شیخ مفید شیعی چار صاحبزادوں کا قائل ہے اور چوتھے صاحبزادے کا نام محمد لکھا ہے امام حسین رضی اللہ عنہ کا تو احوال معلوم ہی نہیں ہوا ہاں امام محمد جن کو ابوجعفر بھی کہتے تھے اپنے والد ماجد کے انتقال کے بعد حجاز تشریف لیے جاتے تھے ابھی قریہ موصل کی پرلی طرف سات ہی کوس پہنچے تھے تو وفات ہوگئی چنانچہ آپ کی قبر شریف وہیں ہے اور ایک مسجد بھی اسی کے قریب ہے۔

## امام جعفر ابوعبداللہ رضی اللہ عنہ

حضرت امام جعفر جنہیں ابوعبداللہ بھی کہتے ہیں اور اپنے دادا بزرگ امام جعفر کے اسم کے ساتھ مسمیٰ تھے۔

شیعہ لوگ آپ کے جدامجد کو امام جعفر صادق کہتے ہیں اور آپ کو جعفر کذاب کہا کرتے اور اس کی وجہ یوں بیان کرتے ہیں کہ جب آپ کے برادر امام حسن نے ان کا ترکہ اور ان کی میراث لے لی حالانکہ حسن کے ایک لڑکا بھی تھا جس کی پیدائش انہوں نے لوگوں سے مخفی رکھی تھی اور اس کی پیدائش کو بسب

اقتضا وقت اور شدت خواہش بادشاہ وقت کے پوشیدہ رکھا تھا اور وہ امام مہدی ہیں جو شیعہ کے نزدیک اپنے خروج کے زمانہ تک زندہ اور باقی ہیں پس جعفر بن علی نے کہا میرے بھائی حسن نے کوئی فرزند اپنے عقب میں نہیں چھوڑا الہذا میں امامت کا مستحق ہوں یہی وجہ ہے شیعہ آپ کو کذاب کہنا جائز رکھتے ہیں کیونکہ انہوں نے مہدی منتظر کی امامت کا انکار کیا ان کی امامت میں خیانت کی ان کے حق کو غصب کیا۔

جعفر بن علی کی وفات ۲۷۱ھ ہجری میں ہوئی آپ کی عمر شریف کل ۴۵ سال کی تھی سر من رائے میں اپنے والد کے گھر میں مدفون ہوئے۔

## حضرت حسن عسکری رضی اللہ عنہ

حسن بن علی بن محمد علی بن موسیٰ بن جعفر بن محمد بن علی بن الحسین بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ اپنے سب بھائیوں سے افضل اور علم و عمل تحمل و علم جود و سخا سب سے اکمل تھے آپ کی والدہ کا نام سوسن تھا آپ کی پیدائش ۲۳۱ ہجری میں مدینہ منورہ میں ہوئی ہے۔ بعض ۲۳۰ھ ہجری ربیع الآخر کے بھی قائل ہیں آپ کی کنیت ابو محمد اور نام امام حسن تھا اور زکی، خالص، سراج کے ساتھ ملقب تھے مگر اپنے والد والا قدر جیسے عسکری کے ساتھ مشہور تھے آپ اعلیٰ درجہ کے عابد اور متقی اور غایت مرتبہ کے سخی و کریم تھے وفات کے زمانہ تک ہمیشہ امراء عباسیان آپ کی تعظیم و توقیر سے پیش آتے رہے۔ عباسیوں کے خلیفہ آپ کے پاس ہمیشہ تحفہ تحائف بھیجتے اور صلہ رحمی کیا کرتے تھے ان کے انتقال کا زمانہ بروز جمعہ یا بروز شنبہ یا آٹھ ربیع الاول بروز چہار شنبہ ۲۶۰ھ ہجری میں معتمد باللہ کی خلافت ہے۔

شیعہ کہتے ہیں آپ کو معتمد باللہ نے زہر دے دیا آپ کی قبر شریف

سرمن رائے میں اپنے والد ماجد کے پہلو میں ہے آپ کی عمر مبارک انتیس سال اور چند ماہ کی تھی۔

## محمد المنتظر رضی اللہ عنہ

بعض کہتے ہیں ۳۸ برس اور کئی مہینے کی عمر رکھتے تھے آپ کی اولاد میں سوائے محمد المنتظر کے اور کوئی باقی نہ رہا ان کا نسب نامہ اس ترتیب سے ہے۔

محمد بن الحسن بن علی بن محمد بن علی بن موسیٰ بن جعفر بن محمد بن علی بن الحسین بن علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہم۔

شیعوں کا یہی اعتقاد ہے کہ محمد منتظر امام حسن عسکری کے صاجزادے ہیں اور یہ بھی کہتے ہیں کہ کہ محمد منتظر موضع سرمن رائے میں رمضان کی ۲۳ تاریخ ۲۵۸ ہجری میں پیدا ہوئے۔

## شیعوں کا عقیدہ

چنانچہ ابن طلحہ اور دریار بکری شیعی جو اپنے زمانہ کے علامہ اور بڑے مورخ ہیں اسی طرف گئے ہیں مگر شیخ مفید طبری آپ کی پیدائش نصف شعبان ۲۵۵ھ ہجری کے قائل ہیں محمد منتظر کی والدہ نرگس یا سوسن یا حکیمہ یا صقل تھیں کنیت تو آپ کی ابوالقاسم تھی مگر خلف صالح حجۃ منتظر قائم مہدی صاحب الزمان کے ساتھ ملقب اور مشہور تھے اور یہ سب شیعوں کی اصطلاحات ہیں آپ کو لڑکپن ہی میں حق سبحانہ وتعالیٰ نے حکمت ودانائی سچائی میں فرق حق و باطل میں تمیز کی قوت عنایت فرمائی اور جس طرح ان سے پہلے حضرت یحییٰ اور حضرت عیسیٰ کو فضل و کمال سے ممتاز فرمایا تھا ویسے ہی ان کو بھی مرحمت ہوا۔ آپ اعلیٰ درجہ کے زکی اور عاقل تھے آپ کی امامت میں کسی نے طعن نہیں کیا حضرت عیسیٰ علیہ السلام جس طرح گہوارے میں نبی تھے آپ بھی اسی سن میں امامت کے درجہ کو پہنچ چکے تھے

آپ کے عمر شریف کی درازی کی بابت مورخین کے چند قول ہیں۔

## درازی عمر میں اختلاف

بعض کہتے ہیں خلیفہ معتمد باللہ کے خوف سے ۲۶۵ ہجری میں آپ لوگوں کی نظروں سے پوشیدہ ہو گئے۔ بعض کہتے ہیں کہ اپنے والد ماجد امام حسن عسکری کی وفات کے وقت آپ بھی فوت ہو گئے۔

بعض کہتے ہیں آپ پیدا ہوتے ہی مخفی ہو گئے۔ اور آپکی پیدائش کو بجز آپ کے خاص خادم اور فرمانبرداروں کے اور کسی نے معلوم نہ کیا اس وقت سے اب تک گو مخفی ہیں مگر زندہ ہیں حیات کے جامہ میں باقی ہیں اور آخری دور میں خروج کریں گے لوگوں کے امام بنیں گے زمین جو ظلم کے خس وخاشاک سے بھری ہوئی ہے اسے عدل وانصاف کے چشمہ سے صاف کریں گے۔

محمد منتظر کی درازی حیات محل شک نہیں ہے کیونکر اکثر لوگوں کی عمریں ہزار سے تجاوز کر گئی ہیں۔ دیکھو حضرت نوح علیہ السلام، حضرت لقمان وغیرہ کی عمریں کس قدر دراز ہوئی ہیں یہ اعتقاد شیعوں کا ہے۔

## اہلسنت و جماعت کا عقیدہ

اہلسنت و جماعت کہتے ہیں محمد بن حسن عسکری اپنے والد ہی کی عین حیات اور حالت شیر خواری میں فوت ہو گئے تھے اور اس قول کی تائید امام جعفر کا قول کر رہا ہے جنہیں شیعہ تعصباً وعناداً جعفر کذاب کہتے ہیں۔ امام جعفر کہتے ہیں اپنے بھائی کی امامت کا میں ہی مستحق ہوں اور ان کا حق مجھ کو ہے۔ پس ظاہر ہے کہ اگر حسن عسکری کے کوئی صاحبزادے ان کے انتقال کے بعد موجود ہوتے تو جعفر تک امامت کیوں پہنچی اور وہ ان کی میراث کیوں لیتے گو شیعہ بناوٹ کی راہ سے کہتے بھی ہیں کہ انہوں نے ظلم وغضب سے امامت۔ لے لی ورنہ حسن عسکری

کے فرزند محمد منتظر موجود تھے مگر افراط سے خالی نہیں کیونکہ بعض شیعوں کا محقق فرقہ اس بات کا بھی قائل ہے کہ محمد منتظر اپنے والد حسن عسکری کے فوت ہونے کے پانچ سال بعد یا دس سال کی عمر میں فوت ہو گئے اس روایت سے بھی اہلسنت و جماعت کو ایک قسم کی تقویت اور تائید ہو سکتی ہے۔

بعض کہتے ہیں کہ اپنے انتقال کے وقت سے دو سال تک پوشیدہ رہے اور بعد میں فوت ہو گئے۔ الغرض بجز ایک فرقہ شیعہ کے تمام سنی اور بعض شیعی اس بات پر متفق ہیں کہ محمد بن حسن عسکری فوت ہو چکے ہیں۔

چنانچہ رکن الدین علاو الدولہ سمنانی، اپنی ایک کتاب میں جس میں ابدال کا ذکر کیا ہے۔ تحریر فرماتے ہیں کہ محمد بن حسن عسکری جب لوگوں کی نظروں سے غائب ہوئے تو اس وقت وہ ابدال کے دائرہ میں پہنچے اور درجہ بدرجہ ترقی کرتے کرتے، سیدالافراد، بن گئے اور جب اس زمانہ کے قطب الاقطاب حضرت علی بن حسین بغدادی رحمۃ اللہ علیہ نے انتقال فرمایا تو حضرت امام محمد بن حسن عسکری نے ان کی نماز جنازہ ہی پڑھی اور تدفین کے بعد ان کی گدی پر جانشین ہوئے اور نو سال قطبیت کے مرتبہ میں رہ کر وفات پائی۔ جب ان کا انتقال ہوا تو ان کے قائمقام حضرت عثمان الجوشی الخراسانی رحمۃ اللہ علیہ ہوئے اور محمد منتظر بن حسن عسکری رضی اللہ عنہ کے جنازے کی نماز پڑھا کر مدینہ میں دفن کیا۔ انتہی

پس جب شیعوں اور سنیوں کا مذہب واضح کر دیا گیا تو اس سے ہر شخص اپنے اور ان کے اختلافات کا موازنہ کر سکتا ہے۔

اہل سنت کے مذہب کا خلاصہ یہ ہے کہ امام حسن عسکری کے بعد ان کا کوئی خلف باقی نہیں رہا۔

شیعوں کے قول کا ماحصل یہ ہے کہ امام حسن عسکری کے بعد محمد منتظر باقی

رہے جن کا لقب مہدی اور صاحب زمان ہے فتنہ کے ظہور کے وقت آخری زمانہ میں قبیل قیام قیامت آپ ہی خروج کریں گے اس کا نتیجہ صرف یہ ہوگا کہ امام مہدی اور شخص مہدی میں اختلاف امت ہے۔

بعض شیعہ کہتے ہیں کہ مہدی ابوالقاسم محمد بن ابوالقاسم بن علی بن حسین بن امیر المومنین علی بن ابی طالب ہیں۔ معتصم باللہ نے قید کردیا تھا اوران کے شیعہ اور خادم انہیں قید خانہ سے نکال کرا اپنے ہمراہ لے گئے اس کے بعد سے پھر ان کے احوال کی خبر نہیں۔ آخر زمانہ میں پیدا ہوں گے۔

اس روایت سے بھی واضح طور پر معلوم ہوگیا کہ اس فرقہ کے نزدیک بھی مہدی حسن عسکری کے صاحبزادے نہیں ہیں۔

انہیں میں سے ایک اور فرقہ ہے جسے کیسانیہ کہتے ہیں وہ کہتا ہے مہدی محمد بن علی بن ابی طالب ہیں جن کو لوگ محمد بن حنفیہ کہتے تھے انہیں موت نہیں ہوئی ایک پہاڑ میں جس کا نام رضوی ہے مخفی ہوگئے آخر زمانہ میں نکلیں گے چنانچہ مختار بن عبیدہ جس کا ذکر چوتھے باب میں آتا ہے وہ محمد بن حنفیہ ہی کے مہدی ہونے کا قائل ہے۔

## فرقہ اسماعیلی کا عقیدہ

شیعوں میں ایک اور فرقہ جسے اسمٰعیلیہ کہتے ہیں اس کا قائل ہے کہ جس امام مہدی کے خروج کا وعدہ دیا یا ہے وہ ابوالقاسم محمد بن عبداللہ ہے جسے ۲۹۹ھ دوسو ننانوے ہجری میں زمین مغرب میں خروج کر کے اپنے زور بازو سے اس زمین کو فتح کرلیا۔ پس وہ مہدی ان کے گمان میں اولاد اور نسل اسماعیل بن جعفر ہے جنہیں شیعہ جعفر صادق کہتے ہیں۔

یہ لوگ یوں بھی بیان کرتے ہیں کہ ان کے والد اور دادا سے ان کے

حق میں ایک نص آئی ہے اور ایک صحیح حدیث بھی ان کے حق میں نقل کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ ہجرت کے تین سو برس پر مغرب سے آفتاب طلوع ہوگا۔

پس وہ آفتاب یہی مہدی ہیں جنہوں نے زمین مغرب پر خروج کر کے اس کے اہل پر فتح پائی۔

## اثنائے عشریہ کا عقیدہ

فرقہ مذکورہ کے علاوہ ایک اور فرقہ بھی ہے جسے اثنائے عشریہ کہتے ہیں اور جن کی سکونت مؤلف کتاب (مفتی اکرام الدین رحمۃ اللہ علیہ) کے شہر میں بکثرت ہے وہ فرقہ سوائے بارہ اماموں کے جو (۱) امیر المومنین حضرت علی (۲) امام حسین (۳) امام حسن (۴) امام زین العابدین (۵) امام محمد باقر (۶) امام جعفر صادق (۷) امام موسیٰ کاظم (۸) امام علی رضا (۹) امام تقی (۱۰) امام نقی (۱۱) امام حسن عسکری (۱۲) امام مہدی رضی اللہ عنہ ہیں۔ اور کسی کو امام نہیں مانتا ہر چند کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی اولاد میں سے اور بھی امام ہوئے ہیں مگر یہ فرقہ ان کے سوا اور کسی کی امامت کا معتقد نہیں۔ پس فرقہ اثنائے عشریہ کہتا ہے کہ جس مہدی کے آنے کا وعدہ دیا گیا ہے وہ محمد بن عسکری ہی ہیں جن کا ذکر سابق میں نہایت تفصیل کے ساتھ ہو چکا ہے اور اس باب میں جناب رسول اکرم ﷺ سے ایک حدیث اور حضرت امیر المومنین اور دوسرے آئمہ کے قول امام حسن عسکری تک لاتے ہیں اور ان کی امامت پر ان کے اباءِ سلف کی تخصیص لاتے ہیں۔

شیخ مفید شیعی بھی اپنے رسالہ میں اسی کے قریب قریب ذکر کرتے ہیں مگر اتنا اور بھی زیادہ بیان کرتے ہیں کہ مہدی موعود کا قبل از ظہور غائب ہونا دو طرح ہے ایک غیبوبتہ قصری دوسرے غیبوبتہ طولی غیبوبتہ قصری تو پیدائش کے وقت

سے انقطاع واسطہ تک درمیان امام اور ان کے شیعہ کے ہے اور غیبو تبہ طولی، پہلے ظہور سے اس ظہور تک کہ تلوار سے قائم ہو۔

علماء شیعہ میں سے ایک شخص جن کا طبری نام ہے وہ بھی شیخ مفید جیسا بیان کرتے ہیں لیکن غیبو بتہ قصری وطولی کے معنی میں فرق کرتے ہیں اور اس مقام میں ایک طول طویل اور بسیط کلام بیان کیا ہے صاحب مفتاح النجا بھی اس کلام کا ایک حصہ لائے ہیں مگر کاتب الحروف (مفتی اکرام الدین رحمۃ اللہ علیہ) نے اس میں بہت ہی تھوڑا سا بیان کیا ہے اور ان کے واہی اعتقادات پر بہت سے اعتراض کئے ہیں مگر اس مقام میں اختصار کی وجہ سے اسے ترک کیا گیا ان شاء اللہ تعالیٰ دوسرا رسالہ مہدی آخرالزماں کے احوال میں بسط کے ساتھ مفصلاً مع اختلاف مذاہب شیعہ اور ان کے دلائل اور جواب وغیرہ کے تحریر کئے جائیں گے کیونکہ یہ مقام اس بیان کا مقتضی نہیں ہے۔

## شیعہ عباسی فرقہ کا عقیدہ

یہ بات بھی قابل غور ہے کہ شیعہ عباسی جو ایک مشہور فرقہ ہے اسکا یہ اعتقاد ہے کہ مہدی موعود حضرت عباس عم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نسل سے ہیں کیونکہ حدیث میں آیا ہے۔

''المھدی من ولد عباس''

ترجمہ:'' امام مہدی عباس محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد میں سے ہونگے''۔

یہ لوگ اس کے علاوہ اور بھی کئی حدیثیں اپنے اس مطلوب کے ثابت کرنے کے لئے پیش کیا کرتے ہیں پھر شیعہ و بنی عباس وجود مہدی میں باہم اختلاف کرتے ہیں۔

بعض عباسی قائل ہیں کہ وہ آخر زمانہ میں پیدا ہونگے۔ بعض کہتے ہیں کہ مہدی محمد بن عبداللہ بن محمد بن علی بن عبداللہ بن عباس، خلفاء عباسیہ میں سے تیسرے خلیفہ ہیں۔ وجہ یہ کہ حدیث نبوی ﷺ سے یہی ثابت ہوتا ہے کہ آپ فرماتے ہیں:

منا السفاح و منا المنصور و منا المهدی

ترجمہ: ''ہم ہی سے سفاح اور منصور ہیں اور ہم میں مہدی ہے''۔

دوسری حدیث بایں مضمون لاتے ہیں کہ مہدی کا رسول اللہ ﷺ جیسا ہونا ہوگا اور ان کے والد کا بھی وہی نام ہوگا جو رسول اللہ ﷺ کے والد کا نام ہے ان کی کنیت ابوعبداللہ ہوگی ان کا نیزہ سیاہ ہوگا خراسان کی طرف سے آئیں گے محرم میں تمام لوگ ان کی بیعت کریں گے۔

پس اس حدیث میں جو صفات مذکورہ مندرج ہیں وہ سب کے سب محمد بن عبداللہ عباسی ہیں جن کا سابق ذکر ہو چکا ہے موجود تھے۔

پس ان اقوال سے بخوبی ثابت ہوتا ہے کہ مہدی موعود حسن عسکری کے صاحبزادے محمد منتظر نہیں ہیں اور اس فرقہ کے اور بھی بہت سے واہیات اعتقاد ہیں جن کے جواب دوسرے رسالہ میں لکھے جائیں گے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ

## اہل سنت کا عقیدہ

لیکن اہل سنت و جماعت باتفاق اس کے قائل ہیں کہ مہدی موعود حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی اولاد ذریت حضرت سیّدنا امام حسن سبط ثانی ابن علی رضی اللہ عنہما سے ہیں آخری دور میں ظہور رفتنہ کے وقت اور کثرت ہرج مرج اور بہت جدال وقتال کے بعد پیدا ہونگے اس وقت دین متین کی اعانت اور مشرکین بے دینوں کو مغلوب کریں گے چنانچہ اس باب میں اہل سنت نے طرف متعددہ سے

متواتر احادیث صحیحہ اور حسان وضعاف مختلف اسناد کے ساتھ بکثرت بیان کی ہیں جو اصل کتاب میں مذکور ہیں اور جنہیں مولف کتاب نے اختصاراً ترک کر دیا ہے۔

اللھم صل علی محمد و علی محمد کما تحب و ترضٰی ان تصل علیہ۔

☆=☆=☆

باب چہارم

## سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے قاتلوں کا برا انجام

واضح ہو کہ جب اس خاندان سادات باوقار کے بیان سے فارغ ہوئے تو اب ہمیں دو چیزوں کا ذکر کرنا ضروری ہوا۔ ایک یزید کے احوال خسران مآل کا ذکر دوسرے امام مظلوم کے دیگر قاتلوں کا حال تا کہ اہل بیت کے مصائب سننے سے جو مومنین کو حزن و الم پہنچا ہے وہ ختم ہو جائے اور مردمان عاقبت بین۔ صاحبان انجام گزیں کے لئے عبرت کا سبب ہو۔ اے اللہ ہمارے اور جملہ مسلمانوں کے دل ان کے اعداء لعنہم اللہ کی محبت سے محفوظ و مصئون رکھ اور اپنے رسول صلی اللہ علیہ وسلم اور اس کی آل واصحاب واحباب اور ازواج اور اس اتباع اور تمام مومنین و مومنات کی محبت واخلاص ہمارے نصیب فرما۔ (آمین ثم آمین)

### یوم قیامت حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کے حق میں فیصلہ

ابن الاخضر، امام علی بن موسیٰ رضا رضی اللہ عنہ سے اور وہ سلسلہ بہ سلسلہ اپنے والد سے اپنے دادوں سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک پہنچا کر فرماتے ہیں کہ ایک دن جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری دختر یعنی فاطمہ زہرا قیامت کے دن خون سے بھرا ہوا کپڑا بدن پر اوڑھے ہوئے قبر سے اٹھائے جائیں گی اور عرش کے ستونوں میں سے ایک ستون کو پکڑ کر جناب باری تعالیٰ عزوجل میں عرض کریں گے، اے سب حاکموں کے حاکم، اے تمام منصفوں سے زائد منصف، مجھ میں اور میرے بیٹے حسین کے قاتلوں میں حق فیصلہ اور مبرم حکم فرما۔ پس خدا کی قسم، حق سبحانہ وتعالیٰ میری بیٹی کے حق میں اچھا فیصلہ فرمائے گا۔

## مستحق عذاب

عامر بن سعد البجلی رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بارے میں' میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا آپ نے مجھ سے فرمایا، اے عامر میرے یار حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ کے پاس جا کر میرا سلام کہہ اور خبر دے کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے قاتل دوزخ میں ہیں اور اللہ تعالیٰ کا ان کو تمام روئے زمین کے لوگوں سے زیادہ اور عذاب دے گا۔

راوی کہتے ہیں کہ میں حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ کے پاس آیا اور اس خواب کا واقعہ بیان کیا انہوں نے جواب دیا کہ اللہ ورسول صلی اللہ علیہ وسلم نے سچ فرمایا ہے۔ اے عامر ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے مجھے خواب میں دیکھا اس نے مجھے ہی دیکھا کیونکہ شیطان میری صورت میں متمثل نہیں ہوسکتا ہے۔

صاحب کتاب مرزا محمد معتمد خان مورخ علیہ الرحمۃ تحریر فرماتے ہیں یہ خبر تو اخروی عذاب کی ہے جو ان پر ہمیشہ اور پابندہ اور ابدالآباد تک رہے گا مگر جو بلائیں اور مصیبتیں حق سبحانہ وتعالیٰ نے دنیا ہی میں ان پر مسلط کیں اور درحقیقت عذاب آخرت کی بجائے خود ایک نمونہ تھیں ان کو سننا چاہیے۔

## معرکہ کربلا میں شریک یزیدی مختلف عذاب میں گرفتار

زہری روایت کرتے ہیں کہ جتنے لوگ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے معرکہ میں شریک تھے ان میں سے بے عذاب کوئی شخص بھی دنیا میں نہ چھوڑا گیا۔ بعض قتل کئے گئے۔ بعض اندھے ہوگئے۔ بعض کوڑھی اور سیاہ ہوگئے۔ بعض اپنے وطنوں اور ملک و دولت سے نہایت ذلت وخواری کے ساتھ نکالے گئے۔

منصور بن عمار کہتے ہیں بعض اشقیا پیاس کی شدت اور گرمی کی شدت سے تڑپ تڑپ کر مر گئے حالانکہ مشکیں کی مشکیں دریا کے دریا کنوئیں کے کنوئیں پانی کے پی گئے مگر پیاس نہ بجھی اور پیاسے کتوں کی طرح بری حالتوں میں ڈھیر ہو گئے۔

بعضوں کے آلہ تناسل نے وہ درازی پکڑی کہ چلتے پھرتے بیٹھتے اٹھتے رسے کی طرح گردن میں لٹکا رہتا تھا۔

## دشمن جل مرا

ابوالفتح ایک اور طرفہ حکایت بیان کرتے ہیں کہ ایک مجلس میں چند آدمی بیٹھے ہوئے آپس میں باتیں کر رہے اور کہہ رہے تھے کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل میں کوئی ایسا معین و مددگار نہ تھا جس پر کوئی آسمانی آفت نہ ٹوٹی ہو یا بلائے ارضی نے نہ گھیرا ہو یعنی مرنے سے پہلے وہ ضرور کسی نہ کسی آفت میں مبتلا ہو اس محفل میں ایک بوڑھا مرد بھی تھا جھٹ بول اٹھا کہ سنو صاحبو! حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل میں بھی شریک تھا اور ان کے قتل میں میں بھی ان کے دشمنوں کا معاون تھا مگر مجھے تو کچھ بھی نہ ہوا صحیح و سالم ابتک موجود ہوں یہ کہہ کر چراغ کی بتی اٹھا چلا کہ چراغ کا گل اسپر گر پڑا اور آگ بدن میں لگ گئی ہر چند کہ فریاد کرتا رہا کہ مجھ کو آگ لگی ہوئی ہے مگر کسی نے نہ سنا یہاں تک کہ دریائے فرات میں گیا اور کئی غوطے کھائے مگر جو آگ اللہ کے غضب کی آگ ہو اسے کون بجھا سکتا ہے۔ توبہ ہے دریائے فرات کو کیا زہرہ تھا جو اس آگ کو بجھا سکتا آخر کار دریائے فرات سے سرد نہ ہوا اور اس میں جل جل کر مر گیا۔

علامہ ابن الجوزی رحمۃ اللہ علیہ کتاب سبط میں سدی سے نقل کرتے ہیں۔

سدی کہتے ہیں ایک شخص نے کربلا میں میری مہمانی کی اثنائے کلام میں حضرت

سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کا تذکرہ آ گیا لوگوں نے کہا جو شخص حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل میں شریک تھا وہ بری موت مرا۔ لوگوں کے اس قول کو میزبان نے جھوٹ جانا اور تردید کرتے ہوئے کہا واہ صاحب میں بھی تو قتل حسین میں شریک تھا پر مجھے تو کچھ بھی نہ ہوا بحمد للہ اس وقت تک صحیح و سالم موجود ہوں اس کے ایک دن بعد وہ شخص رات کو درستی چراغ کے لیے اٹھا اور چراغ کا گل اس کے کپڑے پر جھڑ گیا جس نے جلا کر خاک سیاہ کر ڈالا۔

راوی کہتے ہیں اس کے مرنے کے بعد میں پھر گیا اور دیکھا خدا کی قسم اس کی صرف ایک انگلی ہی جلی تھی جس کے صدمہ سے مر گیا۔

## چہرہ سیاہ ہو گیا

اسی طرح ایک اور حکایت معتبر مورخ سے بیان کی گئی ہے کہ ابن زیاد کے لشکر کے ایک سپاہی کو جس نے حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا سر مبارک اپنے گھوڑے سے باندھا تھا چند روز کے بعد اس کا چہرہ سیاہ ہو گیا لوگوں نے اس پوچھا اے شخص تو تو تمام لوگوں سے صورت میں بہتر اور نیک منظر تھا اب تجھ پر کونسی ایسی آسمانی بلا ٹوٹی جس سے تیرا سارا منہ سیاہ روغن قیر کی مانند ہو گیا۔ اس سپاہی نے جواب دیا میرے کالے منہ ہونے کی حقیقت یہ ہے کہ جس دن سے میں نے حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا سر اپنے گھوڑے کی کمر سے باندھا ہے اسی روز سے دو شخص میرے پاس آتے ہیں اور میرے دونوں بازو پکڑ کر ایک ایسی جگہ لے جاتے ہیں جہاں بہت سی آگ جلتی رہتی ہے وہ دونوں آدمی مجھے منہ کے بل ڈالتے اور پھر نکال لیتے ہیں اس روز سے میرا منہ کالا پڑ گیا ہے۔

راوی کہتے ہیں آخر کار یہ شخص طرح طرح کی بلاؤں میں گرفتار اور نہایت ذلیل ہو کر مرا۔

## رسول اللہ ﷺ کی ناراضگی

امام واقدی بیان کرتے ہیں کہ ایک بوڑھا آدمی جو صرف حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے مقتل میں حاضر تھا مگر نہ وہ قتل میں شریک تھا نہ ان کے دشمنوں کا معاون، نہ ان کی طرف سے کسی قسم کا بے جا ظلم اس سے سرزد ہوا تھا۔ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل کے بعد نابینا ہوگیا اس کے دوستوں میں سے کسی دوست نے اندھے ہونے کا سبب دریافت کیا کہا حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد میں عالم مثال میں کیا دیکھتا ہوں کہ رسول اللہ ﷺ جلال میں اور مبارک آستین بازو تک چڑھائے ہوئے نازک ہاتھ میں برہنہ شمشیر لئے کھڑے ہیں۔ آپ کے آگے ایک چمڑے کا بڑا دسترخوان بچھا ہوا ہے جس پر حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے دس قاتل جنہیں میں بھی پہچانتا تھا مذبوح مرغ بسمل کے مانند پڑے تڑپ رہے ہیں۔ رسول اللہ ﷺ نے مجھے دیکھتے ہی فرمایا او ملعون نالائق تو بھی حسین کے مقتل میں حاضر تھا یہ فرما کر اس دسترخوان پر سے ایک سلائی جو حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے خون میں آلودہ تھی اٹھا کر میری آنکھوں میں پھیر دی اس روز سے میں اندھا ہوگیا۔

## ایک شخص اندھا ہوگیا

اسی طرح ایک شخص ایک طرفہ نقل بیان کرتا ہے کہ میں نے حضور ﷺ کو خواب میں دیکھا کہ آپ کے سامنے ایک طشت خون سے بھرا ہوا رکھا ہے اس طرف سے جو شخص گزرتا تھا آپ اس طشت میں سے خون لے کر اس کی آنکھ میں ڈالتے اور بددعا کر کے چھوڑ دیتے تھے میرا بھی اسی طرف سے گزر ہوا جب آپ میرے ساتھ بھی وہی معاملہ کرنے لگے تو میں نے عرض کی یا رسول اللہ ﷺ میں تو حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتال میں شریک نہ تھا۔ آپ نے غصہ

سے فرمایا گوتو حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل سے راضی نہ تھا مگر اس بات کی خواہش رکھتا تھا۔ ناقل کہتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ فرما کر اپنی انگلی خون سے بھر کر میری آنکھوں میں بھی لگا دی جس سے میں نے صبح کو اپنے آپ کو نابینا پایا۔

## غیبی سزا

احمد، ابورجا سے نقل کرتے ہیں وہ کہتے ہیں اے لوگو! حضرت علی رضی اللہ عنہ اور ان کے خاندان میں سے کسی کو بھی برا نہ کہو کیونکہ کوفہ میں سے ایک شخص میرے پڑوس میں رہتا تھا میرے سامنے ایک دن اس نے یہ بے ہودہ الفاظ اپنی زبان سے بکے کہ لوگو دیکھو اللہ تعالیٰ نے اس فاسق بن فاسق کو قتل کر ڈالا یعنی امام حسین رضی اللہ عنہ کا نام ونشان دنیا سے مٹا دیا خدا کی قسم میرے دیکھتے دیکھتے دو چمکتے ہوئے تارے آسمان سے اترے اور اس کہنے والے کی آنکھ میں تیر کی طرح گھس گئے جس سے وہ بالکل اندھا ہو گیا۔

## تبرا کرنے پر سور بن گئے

مرزا محمد مورخ بیان کرتے ہیں کہ میں نے کتب تواریخ میں امام منصور سے ایک روایات لکھی دیکھی ہے منصور فرماتے ہیں کہ میں نے شام کے ملک میں بہت سے ایسے لوگ دیکھے جن کے چہرے سور (خنزیر) جیسے ہو گئے تھے میں نے ان لوگوں کا حال وہاں کے باشندوں سے دریافت کیا جواب دیا کہ یہ لوگ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو دن بھر میں ہزار ہزار بار لعنت کیا کرتے اور بُرا کہا کرتے تھے خاص کر جمعہ مبارک کے دن ان پر اور ان کی معصوم اولاد پر بے حد تبرا اور لعنت کیا کرتے تھے چنانچہ ایک دن انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ آپ کی خدمت میں کھڑے ہوئے ان کی

شکایت کرتے اور اپنی داد چاہتے ہیں حضور ﷺ کو سن کر بہت ہی غصہ آیا۔ آپ نے ان کے منہ پر تھوک دیا اور لعنت کی اس روز سے ان کے چہرے سور جیسے ہو گئے اور لوگوں کے لیے عبرت کا نشان بن گئے۔

## پیاس سے تڑپ تڑپ کر مر گیا

ترجمہ صواعق میں ہے کہ جب دشمن بے دین اور اشقیاء لعین نے معرکہ کربلا میں حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ پر پانی بند کر دیا اور پیاس کی شدت سے ننھے منھے بچے بلک بلک کر رہنے لگے تو لشکر اعداء میں سے ایک شخص باہر آ کر کہنے لگا لوگوں دیکھو یہ شخص اپنے آپ کو گویا جگر گوشہ آسمان جانتا ہے تعجب کی بات ہے کہ اس کے لیے ایک قطرہ بھی آسمان سے نہیں ٹپکتا۔ جس سے کچھ پیا سجھائے یونہی پیاس کی حالت میں تڑپ تڑپ کر جان دے گا۔ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے اس ملعون کے یہ الفاظ سن کر فرمایا، "اللھم اقتلہ عطشا" اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے اس موذی پر ایسی پیاس کا غلبہ مسلط کیا کہ جس قدر زیادہ پانی پیتا تھا سیر نہ ہوتا تھا حتیٰ کہ تشنگی کی حالت میں پیاس پیاس کہتے کہتے مر گیا۔

## ایک ظالم کا پیٹ پھٹ گیا

ایک صحیح روایت میں یوں بھی آیا ہے کہ اثنائے قتال میں حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے کسی سے پانی مانگا اس نے آخری وقت جان کر ایک قدح آب بھر کر دے دیا۔ آپ نے پانی کا پیالہ منہ کو لگایا ہی تھا کہ لشکر یزیدی میں سے ایک ظالم آپ میں اور پانی کے درمیان میں حائل ہو گیا یعنی عین پینے کے وقت ظالم نے ایسا تاک کر تیر مارا جس سے پانی کا پیالہ تو ہاتھ سے چھوٹ پڑا اور نبی کی تصویر کی نازک گردن میں سخت صدمہ پہنچا۔ حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ نے اس کے حق میں بددعا کی اور فرمایا اے خدا اس کو ایسی پیاس کے عذاب میں

گرفتار کر کہ کبھی پانی سے سیر نہ ہو یہ کہنا تھا اور اس موذی کا پنجہ عذاب میں گرفتار ہوا پیٹ میں تو اس قسم کی حرارت وشدت پیدا ہوئی کہ ہر چند لوگ اس کے سامنے کے رخ سے پانی چھڑکتے اور پھینکتے تھے مگر ٹھنڈک کسی طرح نہ پہنچتی تھی اور پیٹ کے آگ کی جانب سے ایسی سردی اور برودت ظاہر ہوئی کہ پچھلی طرف سے کتنا ہی آگ جلاتے اور تنور روشن کرتے تھے مگر گرمی کا نام نہ تھا گو ہر وقت فریاد ''العطش'' کرتا اور منوں دودھ پانی پیتا تھا مگر کافی نہ ہوتا تھا غرض کہ پیاس پیاس کرتا رہا یہاں تک کہ پیٹ پھٹ کر مر گیا۔

اسی حکایت کے مثل ایک اور حکایت صاحب ''تہذیب التہذیب'' روایت کرتے ہیں جسے ہم بخوف طوالت ترک کرتے ہیں آگے چل کر مرزا محمد مورخ کہتے ہیں کہ یہ حال تو ان عام لوگوں کا تھا کہ جو حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت میں موجود تھے اب یزید اور ابن زیاد اور عمرو بن سعد اور شمر وغیرہم جوان عام لوگوں کے سردار تھے ان کے حال بدمآل پر غور کرنا چاہیے کہ کم بختوں ناہنجاروں کندہ ناتراشوں پر کیا گزرا اور ایک ایک پر کیسی کیسی آسمانی آفتیں ٹوٹیں۔ ظاہر بات ہے کہ یزید نے صرف دنیاوی تمتع اور فانی لذات کے لیے چند روز اس قسم کی گستاخیاں اور بے ادبیاں امام کی جانب میں کرتا رہا مگر پھر کیا ہوا حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد کل تین برس اور کئی مہینے زندہ رہ کر جانہار گناہوں کی گٹھڑی بھرپور سر پر رکھ کر دوزخ میں پہنچا۔

اور ابن زیاد بھی تھوڑے ہی دنوں بعد مختار بن عبیدہ کے قتال میں بری حالت سے مارا گیا۔

عمرو بن سعد شمر ذی الجوشن کو اور جس قدر آدمی معرکہ کربلا میں موجود تھے مختار بن عبیدہ نے ایک ایک کو چن کر قتل کر ڈالا جب اس کو کوفہ پر تام تسلط اور

عام غلبہ ہوا تھا۔

اس کے بعد مرزا محمد مورخ کہتے ہیں کہ اب یوں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ آل ابوسفیان کے احوال شقاوت مآل کی بابت بھی چند سطور لکھوں اور جس نے امام ہے کے خون کے مطالبہ کے لیے خروج کیا کچھ تھوڑا سا اس کا بھی ذکر کروں۔

## عرض مؤلف

کاتب الحروف محرر نقوش محمد اکرام الدین (رحمۃ اللہ علیہ) اس محل میں یزید عنید کا ذکر اول سے آخر تک درج کتاب کرنا بہتر جانتا ہے تا کہ باعث مزید عبرت مردمان ہوں۔ اس کے بعد دوسرے اشقیاء بے دین اور دوزخیوں کے احوال کو تفصیل وار بیان کرے گا۔ صاحب کتاب نے گو فصول ساتھ ہی یزید کا کچھ ذکر کیا ہے مگر عاجز نے اس ذکر کو یہیں درج کرنا مناسب سمجھا تا کہ اس کے ساتھ فصل لازم نہ آئے۔

واضح ہو کہ جب یزید پلید حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو شہید کر چکا تو ظلم و فسق و جور و فجور شرب خمر زنا لواطت وغیرہ وہ حرکتیں جو عموماً اور عقلاً ناپسند ہیں کرنی شروع کیں اہل مدینہ جو اس سے پہلے جبراً بیعت کر چکے تھے اب اس کا یہ حال شقاوت مآل دیکھ کر لگے خلع بیعت کرنے چنانچہ انہوں نے انصار و مہاجرین سے دو شخص منتخب کر کے ایک کو انصار اور دوسرے کو مہاجرین پر امیر بنایا۔

## یزید کا خلاف شرع حکم اور حضرت عبداللہ بن حنظلہ رضی اللہ عنہ کا اعلان حق

عبداللہ بن مطیع رحمۃ اللہ علیہ عدوی تو قریش کے امیر بنائے گئے اور عبداللہ بن حنظلہ غسیل الملائکہ انصار پر امیر مقرر ہوئے ابھی تک مدینہ میں یزید کا ایک عامل

نعمان بن محمد بن ابوسفیان نامی موجود تھا۔ مدینہ والوں نے اسے نہایت ذلت کیساتھ اس پاک بستی سے باہر نکال دیا۔

چنانچہ امام واقدی رحمۃ اللہ علیہ، امام عبداللہ بن غسیل رحمۃ اللہ علیہ سے روایت کرتے ہیں کہ عبداللہ فرماتے ہیں بخدا ہم نے یزید عنید کی بیعت کا ربقہ حتی الامکان اپنی گردنوں سے نہ نکالا اور حتی المقدور اس پر خروج نہ کیا یہاں تک کہ ہمیں خوف ہوا کہ اگر اب بھی ہم اس کی اطاعت کے لئے جائیں گے تو آسمان سے پتھر برس کر ہم سب کو ہلاک کر دیں گے۔

کیونکہ اس نالائق نے ماؤں کا بیٹو سے، بہنوں کا بھائیوں سے نکاح مباح ہی نہیں جانا، بلکہ لوگوں کو اس پر مجبور کر دیا۔ نیز علانیہ طور پر شراب پیتا اور نماز ترک کر دیتا تھا۔

لہٰذا ہم نے اُس سے خلع بیعت کر لی۔ جب یہ خبر یزید پلید کو پہنچی کہ اہل مدینہ نے خلع بیعت کر لی ہے اور میری اطاعت سے خروج کر کے میرے عامل کو مقام والاحترام سے نکال دیا۔ بنی امیہ کو قید کر لیا تو ان کے قتل کا فکر کیا۔

## الگ الگ جماعت

ترجمہ متعارف طبری میں مذکور ہے کہ یزید نے حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ کے انتقال کے بعد عمرو بن سعد کو مکہ کا امیر اور ولید بن عتبہ کو عامل مقرر کیا تھا۔ جب حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ مدینہ سے مکہ چلے آئے تھے۔ جیسا کہ حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے احوال میں مذکور ہو چکا ہے تو عمرو بن سعد امیر مکہ نے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے کسی قسم کی لڑائی اور جنگ وجدل نہیں کی۔ جس کی وجہ سے یزید نے اس پر نفاق کا الزام لگا کر مکہ سے اور بھیج دیا اور ولید بن عتبہ عامل مدینہ کو لکھ بھیجا کہ مکہ کی امارت بھی تو ہی اپنے حیطہ تصرف میں لا، ولید تو خود

مدینہ ہی میں رہا مگر اپنے نائب کو اس نے مکہ میں بھیج دیا گو حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے عامل یزید کو مکہ سے نہ نکالا مگر اُسے عامل اور حاکم بھی نہ سمجھا اور جملہ اہل مکہ نے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے بیعت کی۔ پس حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ علیحدہ جماعت سے نماز پڑھتے اور عامل یزید علیحدہ نماز پڑھتا۔

## شہادت حسین رضی اللہ عنہ پر عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کا غم

جب تک حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ مکہ میں تشریف رکھتے تھے اس وقت تک حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے بیعت کے لیے ہاتھ دراز نہ کیا تھا۔ جب حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ ملک عراق میں شہید ہوگئے تو ان کے لئے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ بہت روئے اور بے حد تعریف کی اس وقت اہل مکہ نے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے بیعت کی اور کہا چونکہ اب آپ کے سوا اور کوئی نہیں رہا۔ لہٰذا ہم آپ سے بیعت کرنا مناسب جانتے ہیں جب اس بیعت کی خبر یزید کو پہنچی تو چلا اٹھا اور قسم کھا کر کہا کہ جب تک حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے ہاتھ بندھے ہوئے اور گردن میں طوق پڑے ہوئے اپنے تخت کے آگے سر جھکا نہ ملاحظہ کروں تب تک نہ پیٹ بھر کر کھانا کھاؤں گا اور نہ نیند بھر سوؤں گا۔

## یزید کا قاصد حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے پاس

چنانچہ اس نے ایک آہنی زنجیر ولید کو بھیجی کہ یہ زنجیر حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی گردن میں ڈال اور گرفتار کر کے بہت جلد میرے پاس بھیج ولید نے یزید کے قاصد کو مکہ میں حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے پاس بھیجا اس نے یہاں آ کر یزید کا پیغام دیا اور وہ آہنی زنجیر حضرت عبداللہ کے پاس رکھی۔ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے سر ہلایا اور اس کا کچھ جواب نہ دیا۔ قاصد

جب یزید کے پاس واپس آیا تو اس نے ساری حقیقت بیان کی۔ یزید عامل ایک سال تک خاموشی سے تدبیر سوچتا رہا۔ یہاں تک کہ ولید نائب یزید مدینہ سے مکہ معظمہ حج کے لیے آیا ایک طرف حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ اپنے ایک بڑے گروہ کے ساتھ حج کر رہے تھے اور دوسری طرف ولید اپنی جماعت کے ساتھ ارکان حج ادا کرتا تھا۔ اس کے بعد عثمان بن محمد ابی سفیان نے جو ولید عامل مدینہ کی تبدیلی کے بعد یزید کی طرف سے حاکم بن کر آیا۔

اہل مدینہ کو یزید کی مخالفت سے خوف دیا ادھر اہلیان مدینہ منورہ میں سے وہ دس آدمی جو نائب یزید کے حکم کے بموجب یزید کے پاس گئے ہوئے تھے واپس آئے اور جو احوال اس کا تھا اہل مدینہ سے بیان کیا۔ جب یہ خبر یزید کو پہنچی وہ مردود اور بھی جھلایا جیسا کہ مفتاح النجا کی روایت سے ثابت کیا گیا ہے۔

## امام زین العابدین رضی اللہ عنہ کا بیعت لینے سے انکار

غرض کہ اہل مدینہ باہم متفق ہو کر حضرت زین العابدین رضی اللہ عنہ کے پاس گئے کہ ہم آپ سے بیعت کرتے ہیں۔ آپ ہماری سرپرستی کیجئے اور امام بنیے، حضرت زین العابدین رضی اللہ عنہ نے انکار کیا اور مدینہ سے نکل کر ایک گاؤں مسبوع نام میں سکونت اختیار کی۔

## یزید کا پیغام اور اہل مدینہ کا انکار

یہاں یزید نے نعمان بن بشیر انصاری سے کہا کہ تو مدینہ جا کر لوگوں کو نصیحت کر اور میری طرف سے اہل مدینہ کو خوب سمجھا کہ میں مدینہ جیسی متبرک جگہ میں فوج کشی کرنا نہیں چاہتا۔ اور تمہاری بیبیوں کو بیوہ فرزندوں کو یتیم کرنا مجھے منظور نہیں مگر اس کے ساتھ ہی حضرت علی بن الحسین یعنی حضرت زین العابدین رضی اللہ عنہ سے کہو یہ کہ تم نے خوب کیا۔ جو اہل مدینہ کے شریک نہ ہوئے اس نیکی کا

بدلہ اور مکافات میرے ذمہ واجب ہے چنانچہ نعمان بن بشیر اونٹ پر سوار ہو کر مدینہ آیا اور یزید کا ایک ایک پیغام مدینہ والوں کو پڑھ سنایا مگر یہاں اب کون ماننے والا تھا اس کی ایک نہ سنی۔ بلکہ صاف جواب دے دیا کہ ہم کو بیعت یزید ہرگز منظور نہیں۔ نعمان یہ سن کر واپس گیا اور یزید کو ان کے ارادوں سے مطلع کیا۔ اس وقت تو وہ بہت ہی فروختہ ہوا۔

## اہل مدینہ کی تجدید بیعت نہ کرنے پر جنگ

مسلم بن عقبہ کو رموز سلطنت سے کمال درجہ واقف اور تدابیر ممالک میں نہایت درجہ مدبر اور جنگ آزمودہ تھا بلایا اور بارہ ہزار جنگجو پہلوان اور بقول بعضے دس ہزار عراق کے تلوار چلانے والے بہادر اس کے ساتھ کر کے مدینہ روانہ کیا۔ چلتے وقت یہ بھی کہا کہ اے مسلم جب تو مدینہ پہنچے پہلے پہل ان کے ساتھ نرمی سے پیش آنا۔ پھر بھی اگر وہ لوگ بیعت قبول نہ کریں تو جنگ شروع کرنا اور فتح کے بعد تین رات دن تک قتل عام کرنا اور ان کے خون مباح جاننا۔ اس وقت مسلم بن عقبہ کچھ بیمار تھا یزید نے کہا اگر تجھے کوئی واقعہ پیش آئے یعنی مرنے لگے تو حصین بن نمیر کو اپنے بعد خلیفہ بنا جانا۔

## عبیداللہ بن زیاد اور یزید کی ناراضگی

ادھر تو مسلم بارہ ہزار فوج کے ساتھ مدینہ طیبہ روانہ ہوا اور ادھر یزید نے اسی روز عبیداللہ بن زیاد کو ایک خط بایں مضمون لکھا کہ جس قدر تیرے پاس جمعیت ہے سب کو اپنے ساتھ لے کر جلد مکہ پہنچ اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے ساتھ جنگ کر، ابن زیاد پہلے ہی یزید سے ناخوش بلکہ اس کی طرف سے ایک قسم کا کینہ رکھتا تھا۔ وجہ یہ کہ امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل کے صلہ میں یزید نے اسے صرف کوفہ اور سواد عراق ہی دیا اور خراسان سیستان جو عہد حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ

سے ابن زیاد سے متعلق تھے اور جس کے دینے کی اس وقت اسے قوی امید دلائی گئی تھی یزید نے ان دونوں شہروں کو اس کے امید کے برخلاف مسلم بن زیاد اس کے چھوٹے برادر کو دے دیا تھا۔ پس اس باعث سے عبیداللہ بن زیاد کو یزید سے خاطر خواہ رنجش ہوگئی تھی۔ یزید کا خط پہنچتے ہی اس نے جواب صاف لکھ بھیجا کہ دو چیزیں مجھ سے نہیں ہوسکیں گی۔ اوّل پیغمبر کے فرزند ارجمند کو قتل کر ڈالنا۔ دوسرے خانہ خدا کو ویران اور خراب کرنا اور بظاہر بیماری کا بہانہ اور حیلہ کر دیا۔ یزید یہ سن کر خاموش ہوگیا۔

## اہل مدینہ سے جنگ

یہاں مسلم بن عقبہ سپاہ شام کے ساتھ مدینہ میں آ پہنچا اور شہر پناہ کے متصل قیام کر کے تین دن تک لشکر کو آرام کرنے دیا پھر ایک معتبر قاصد کو مدینہ بھیجا اس نے وہاں جا کر بہت سے نصیحت آمیز کلمے سنائے مگر انہوں نے ایک نہ مانی اور مدینہ کے چاروں طرف خندقیں کھود کر آمادہ کارزار ہوئے۔ مسلم نے اپنی فوج کو مدینہ کے اردگرد پوشیدہ ہونے کا حکم دیا مگر چونکہ خود بیمار تھا خیمہ کے اندر تخت بچھا کر بیٹھ گیا۔ حضرت عبداللہ بن حنظلہ نے حضرت فضیل بن عباس کو مقدم لشکر کیا۔ کیونکہ عبدالمطلب کے سب فرزندوں میں آپ ہی زائد عقل مند اور فرزانہ تھے۔ ادھر سے تو حضرت عبداللہ نے سواروں کو حملہ کا حکم دیا۔ اس طرف سے فضیل نے خود اپنی جماعت کے ساتھ لشکر شام پر حملہ کیا آپ شامیوں کو پراگندہ کر کے اور ساری فوج کو تتر بتر کر کے تخت مسلم تک پہنچے۔ اثناء قتال میں ایک بڑی بھاری جماعت کو قتل کر ڈالا ایک رومی غلام جو دشمن کے لشکر میں حملہ آور تھا۔ فضیل کے سامنے آیا آپ نے اُسے مسلم جان کر فوراً قتل کر ڈالا اور وہاں سے پھرتے وقت کہا کہ میں نے مسلم کو قتل کر ڈالا اور مسلم نے یہ آواز سنتے

ہی کہا اے فضیل میں تیرے قتل کے لئے زندہ ہوں۔ گھبرامت ابھی تلوار زہر آلود سے دونیم کرتا ہوں۔ پس مسلم خیمہ کے اندر سے مسلح ہوکر گھوڑے پر سوار ہوئے باہر نکلا اور کہا اے شام کے بہادرو اگر تم میرے بغیر نہیں لڑ سکتے تو لو میں حاضر ہوں۔ اب جلدی سے حملہ کرو اور اہل مدینہ کو فوراً تہ تیغ کر ڈالو۔ اہل مدینہ کے سردار حضرت فضیل نے مسلم بن عقبہ کی طرف منہ کیا اور تھوڑی دیر تک لڑتے رہے یہاں تک کہ مسلم نے آپ کے پہلو پر ایسا نیزہ مارا جس سے تاب نہ رہی گھوڑے کی پشت سے فرش زمین پر گر کر شہید ہو گئے اب تو اہل شام کی بن آئی۔ سب نے مل کر حملہ کیا اور ایک ہی بار حرکت کی چونکہ لم یزلی اور تقدیر خداوندی اس بات کو مقتضی تھی کہ یزید کے نامہ اعمال میں اور بھی شقاوت اور برے عمل لکھے جائیں لہذا بہت سے اہل مدینہ ان ظالموں کے ہاتھوں شہید ہوئے اور باقی ماندہ شہر مدینہ سے چلے گئے۔ حضرت فضیل رضی اللہ عنہ کی شہادت کے بعد حضرت عبداللہ بن حنظلہ رضی اللہ عنہ باہر نکلے اور پا پیادہ جنگ شروع کی مسلم نے اپنی فوت کو للکار کر کہا اے شامیو تم بھی پیادہ ہو جاؤ اور اس بہادر میدان کارزار کو یہیں گھیر لو، پس حصین بن نمیر رئیس شام تمام سپاہ حمص کے ساتھ پیادہ ہو گیا اور دوسری طرف سے مسلم کے لشکر نے تیر بارانی شروع کی۔ یہاں تک کہ حضرت عبداللہ بن حنظلہ نے مع اپنے تین بھائیوں کے شہد شہادت چکھا۔

## سات سو صحابہ کے ساتھ دس ہزار اہل مدینہ شہید

اصل کتاب کی روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ سات سو بڑے بڑے صحابہ انصار و مہاجرین میں سے اور دس ہزار مدینہ کے اور قبیلوں میں سے حضرت عبداللہ بن حنظلہ رضی اللہ عنہ کے ساتھ شہید ہو گئے۔ اور اسی روز سے مسلم مسرف کے لقب کے ساتھ مشہور و معروف ہو گیا۔

## مسجد نبوی ﷺ کی بے حرمتی

غرض کہ جب حضرت عبداللہ بن حنظلہ اور حضرت فضیل بن عباس رضی اللہ عنہما شہید ہو چکے تو مسرف مدینہ کی پاک بستی میں گھس آیا اور تین روز برابر اہل مدینہ کے کشت وخون اور غارت گری میں مصروف رہا۔ تین روز تک مسجد نبوی ﷺ میں جماعت نہ ہوئی۔ اور بجائے اس کے کتے بلی کے بول و براز سے وہ منبر شریف جس پر رسول اللہ ﷺ اور خلفاء وراشدین مہدیین تشریف رکھتے تھے۔ آلودہ کیا گیا۔ ساری مسجد میں نجاست پھیلائی گئی۔ اس مبارک مکان میں اغلام ہوا کئی عورتوں کو زنا سے حمل رہا در و دیواروں کو کم بختوں ظالموں نے پلیدی سے آلودہ کیا۔

انتهیٰ کلام "صاحب المفتاح نعوذ باللہ"

انا للہ و انا الیہ راجعون۔

افسوس صد افسوس وہ آلِ رسول اللہ ﷺ جو آیۂ کریمہ:

اِنَّمَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ اَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيْرًا۔ (سورۃ الاحزاب)

ترجمہ: "اللہ تو یہی چاہتا ہے اے نبی کے گھر والو تم سے ہر ناپاکی دور فرما دیا اور پاک کر کے خوب ستھرا کر دے"۔ (کنز الایمان)

کے مخاطب تھے اور جن کی عالی شان میں یہ آیت نازل ہوئی تھی۔ ان کے ساتھ یزید پلید کس طرح پیش آیا اور جو اصحاب کبار اس آیت

كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَلَوْ اٰمَنَ اَهْلُ الْكِتٰبِ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ مِنْهُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ وَاَكْثَرُهُمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝ (سورۃ آل عمران)

ترجمہ: ''تم بہتر ہو ان سب امتوں میں جو لوگوں میں ظاہر ہوئیں بھلائی کا حکم دیتے ہو اور برائی سے منع کرتے ہو اور اللہ پر ایمان رکھتے ہو اور اگر کتابی ایمان لاتے تو ان کا بھلا تھا ان میں کچھ مسلمان ہیں اور زیادہ کافر''۔ (کنزالایمان)

کے مورد تھے۔ ان پر اس ملعون کی طرف سے کیسی کیسی مصیبتیں اور آفتیں پہنچیں جسے سن کر دل پاش پاش ہو جاتا ہے اور ہر فرد بشر کی آنکھوں سے چشمہ حسرت ابل آتا ہے۔

القصہ مسرف بدبخت نے قتل عام کے بعد بقیہ لوگوں کو جمع کیا اور بیعت یزید عنید کی تکلیف دی اور کہا اگر تم اس کی اطاعت اختیار نہ کرو گے تو جس طرح تمہارے سرداروں اور بہادروں کو قتل کیا اس سے زائد تمہیں تکلیفیں پہنچا کر قتل کروں گا اور بیعت بھی یزید کی اس طریقہ سے ہو کہ اگر وہ چاہے تمہیں غلام بنا کر رکھے چاہے بیچ ڈالے چاہے آزاد کرے۔

## مدینہ منورہ میں قتل وغارت

بعض اہل مدینہ نے کہا ہم یزید کی بیعت اس شرط پر کرتے ہیں کہ وہ کتاب اللہ اور سنتِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مطابق عمل کرے۔ مسرف ملعون اور ناپاک نے نہ مانا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابہ کرام آپ کے پڑوسیوں اور ہمسایوں کو ظلم بھرے ہاتھوں سے ناحق قتل کر ڈالا۔

طبری میں لکھا ہے کہ اس کے بعد مسلم نے علی بن الحسین یعنی حضرت زین العابدین رضی اللہ عنہ کو بلا کر یزید کا پیغام پہنچایا اور کہا وہ آپ سے آداب و نیاز کے بعد کہتا ہے کہ آپ نے جو اپنی ذات بابرکات کو اس فتنہ میں نہ ڈالا بہت اچھا کیا میں تم سے بے حد راضی ہوں۔

واضح ہو کہ یہی تاریخ امام محمد باقر رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش کی ہے اور یہ واقعہ آخر ذوالحجہ ۶۳ھ میں ہوا۔ محرم ۶۴ھ میں مسلم بن عقبہ کچھ زائد بیمار ہو گیا تھا کہ یزید کا خط اس کے پاس بایں مضمون آیا کہ مکہ میں پہنچ کر حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے قتال کر۔ گو اس وقت مسلم سخت بیمار تھا مگر یزید کا پیام پہنچتے ہی مدینہ سے کوچ کیا۔ جب مکہ تین منزل رہ گیا تو مسرف کی مرض میں اور بھی شدت ہوئی اور سکرات موت کے جب آثار نمودار ہوئے تو اس نے حصین بن نمیر کو بلا کر اپنی کل فوج اس کے حوالہ کر دی اور سپہ کو اس کی اطاعت و انقیاد کی وصیت کر کے واصل جہنم ہوا۔

یہاں حصین نے مکہ پر لشکر کشی کی اہالیان مکہ پہلے ہی سے عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے بیعت کر چکے تھے اور اپنی جانیں راہ خدا میں قربان کرنے کے لیے آمادہ تھے اہل مدینہ سے جو لوگ بھاگے ہوئے یہاں آئے تھے وہ بھی حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے پاس جمع تھے جب حصین بن نمیر کے آنے کی خبر پہنچی تو حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ اپنی سپاہ سمیت مکہ سے باہر نکلے اور لشکر سے فرمایا۔ خبردار شامیوں میں سے کوئی متنفس بھی مکہ کے اندر نہ آنے پائے اہل شام نے باہم متفق ہو کر حملہ کیا اور سب سے پہلے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے برادر مع اپنی فوج کے شہید ہوئے۔ پھر شامیوں کے بے حد ظلم سے بہت سے اہل مکہ نے جام شہادت نوش فرمایا۔ آخر کار حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہ نے شکست کھا کر مکہ میں پناہ لی اور چاروں طرف کے دروازے بند کرا دیئے۔

## بیت اللہ شریف کی بے حرمتی اور گستاخوں کا انجام

اہل شام نے مکہ کا محاصرہ کیا اور بڑی منجنیقیں بنا کر پہاڑوں پر سے سنگ بارانی کرنی شروع کی ان پتھروں سے خانہ کعبہ کی دیواریں مسجد کے ستون

بالکل ٹوٹ گئے کعبہ شریف کا سارا لباس اور تمام پردے جل کر خاکستر ہو گئے منجنیق پھینکنے والا ایک حبشی کافر تھا۔ جو پہاڑ پر کھڑا شعر پڑھتا اور منجنیق پھینکتا تھا۔ جس سے مسجد کے بہت سے ستون شکستہ ہو گئے۔ غرض کہ کئی روز تک بیت اللہ شریف اور برہنہ رہا نہ کوئی اس کا خبر گیر اور پرستان حال رہا نہ کوئی اس میں آ سکتا تھا۔ جس سے آبادی کی شکل معلوم ہو۔

کئی دن کے بعد اللہ تعالیٰ کے جلال وغیرت کے آثار آسمان سے نمودار ہوئے۔ یعنی ایک سخت پریشان ہوا چلنے لگی اور ایسی آگ برسی جس سے منجنیق جل کر خاک سیاہ ہو گئی۔ وہ کافر حبشی تو باد برد ہو گیا۔ اور اس کے ساتھی جل کر کباب ہو گئے۔ ہر چند کہ وہ بھاگتے اور دوڑتے تھے مگر آگ ان کا پیچھا نہ چھوڑتی تھی۔ حتیٰ کہ اس گروہ وخمیت پژدہ کو جلا کر دوزخ میں پہنچایا اور اُسی روز یزید عنید بھی واصل جہنم ہوا۔

شامیوں نے جب آگ کا یہ حال دیکھا تو سب کے سب پھر گئے اور کہنے لگے ہم کو بیت اللہ سے لڑنے کی ہرگز طاقت نہیں یہاں حصین بن نمیر سردار لشکر شام نے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کا سارا احوال یزید کو لکھ بھیجا کیونکہ اُسے بھی تک یزید کی موت کی خبر نہ ہوئی تھی دوسرے روز حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے حصین کو پیغام بھیجا کہ یزید تو مر چکا اب تو کس کی طرف سے لڑتا اور جان دیتا ہے۔

حصین نے اس خبر کو جھوٹ جانا اور بے پردہ ہو کر بدستور لڑائی میں مشغول رہا۔ یہاں تک کہ ثابت بن قیس مدینہ سے آیا اور یزید کے مرنے کی خبر حصین کو پہنچائی۔

## حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کو پیشکش

حصین نے اسی وقت حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کو لکھ بھیجا کہ بے شک یزید مر گیا اس کے فرزندوں میں سے کسی میں سرداری اور حکومت کی لیاقت مجھے نہیں معلوم ہوتی بہتر ہوگا کہ آپ میرے ساتھ شام میں چلیں میں واثق وعدہ کرتا ہوں کہ تمام شامیوں کی آپ کے ہاتھ پر بیعت کرادوں گا۔ اور وہاں کی ریاست آپ کو دلا دوں گا۔ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے قاصد کے ہاتھ کہلا بھیجا کہ میں حرم خانہ کعبہ سے باہر نکلنا پسند نہیں کرتا۔ حصین، حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے بالکل ناامید ہو کر بے نیل مرام واپس چلا گیا۔

## یزید کی مدت حکومت

یزید کی موت ربیع الاوّل کی پندرہ تاریخ شہر حمص ۳۳ سال کی عمر میں واقع ہوئی۔ وہ مردود صرف تین سال سات مہینے بادشاہی کر کے جہنم میں جا پڑا۔ حیف صد حیف اتنی سی زندگی اور وہ بھی تکدر کی تلخی سے بھری ہوئی، کے لیے وبال ابدی اور عذاب لم یزلی کی گٹھڑی سر پر لے کر جہنم میں جانا بڑے ننگ و عار کی بات اور افسوس کی جگہ ہے۔

یہ احوال تو یزید کا ہوا اب ان لوگوں کا قصہ جو امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل میں شریک تھے۔ سننا چاہیے اور مزید تقریر اور طوالت کلام سے مخاطبوں کو رنجیدہ نہ ہونا چاہیے۔ کیونکہ قاعدہ کی بات ہے کہ تاوقتیکہ کلام کا اوّل آخر معلوم نہیں ہوتا پورا قصہ مشکل سے سمجھ میں آتا ہے۔

## معاویہ بن یزید کا خطبہ

مورخین نے لکھا ہے کہ جب یزید عنید مر چکا تو اس کا بڑا لڑکا معاویہ نام جسے وہ اپنی حیات ہی میں ولی عہد کر چکا تھا۔ بادشاہ بنا اور دوسرے روز منبر پر

چڑھ کر خطبہ دیا۔ حمد خدا اور نعت مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد کہا اے لوگو! یہ خلافت اللہ تعالیٰ کی ایک مضبوط رسی ہے میرے دادا حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ نے ناحق حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے نزاع کر کے خلافت لے لی جو درحقیقت حضرت علی رضی اللہ عنہ ہی کا حق تھا اور وہی اس کے مستحق تھے۔ بعدہٗ میرے دادا نے میرے باپ کو جو بالکل خلافت کی اہلیت اور استحقاق نہ رکھتا تھا۔ اپنے سامنے اپنا خلیفہ بنایا اس نے امیر المومنین حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو صرف دنیا کی چاہت اور خلافت کے لیے ناحق قتل کر ڈالا۔ سو میرا باپ جانہار نامراد جوانی کی حالت میں مر گیا اور آخرت کا وبال قبر میں لے گیا۔

## معاویہ کے دل میں حُبِّ اہلِ بیت

راوی کہتا ہے کہ اس کے بعد معاویہ بن یزید منبر پر چڑھا ہوا خوب رو ایا۔ اور کہا میں اچھی طرح جانتا ہوں کہ میرے باپ کو حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ سے لڑنا بڑی بیہودہ بات تھی۔ پھر ان کو شہید کرنا اور بھی لغو حرکت اور بڑا نامناسب کام تھا کہ اس نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد کو قتل کر ڈالا۔ شراب کو مباح کر دیا۔ محرمات ابدی کو جائز کیا۔ بیت اللہ کو منہدم کر ڈالا۔ میں اس خلافت میں کوئی عمدہ بات اور لذت نہیں پاتا اگر یہ نیک رہے اور مجھ سے ایسے کام سرزد نہ کرائے تو کچھ مضائقہ نہیں۔ ورنہ یہ خلافت وریاست اولاد ابی سفیان کو مبارک رہے۔

بعض روایتوں میں یوں بھی آیا ہے کہ معاویہ بن یزید نے کہا اے لوگو تم جسے چاہو اور پسند کرو۔ امیر بناؤ میں نے اپنی بیعت کا ربقہ تمہاری گردنوں سے اتار لیا یہ کہہ کر منبر سے نیچے اتر آیا۔ اور سیدھا گھر میں چلا گیا۔

راوی بیان کرتا ہے کہ جب معاویہ روتا ہوا گھر میں گیا تو اس کے

اقارب اور ماں نے اس کے پاس آکر رونے کا سبب دریافت کیا اس نے سب سے اپنی مفصل کیفیت اور محب اہل بیت ہونا ظاہر کر دیا۔ اس کی ماں جس کا نام ہاشم بنت ابی ہاشم بن عتبہ تھا۔ سن کر کہنے لگی کاش تو پیدا ہوتے ہی مر جاتا اور میں تیرے مرنے خبر نہ سنتی۔ معاویہ نے جواب دیا بخدا میں اپنی موت تجھ سے زائد محبوب رکھتا ہوں۔ کاش اللہ تعالیٰ مجھے بخش دے اور اپنے رسول ﷺ کے خادموں میں اٹھائے۔ بنی امیہ نے محبت خاندان نبوی اور مودت دو دمان مرتضوی کی تعلیم کی تہمت معاویہ کے استاد کو لگائی اور بلا کر دریافت کیا۔ استاد بے چارے نے ہر چند انکار کیا اور قسم کھائی۔ مگر ان بے دینوں نے باور نہ کیا اور اس معصوم بے گناہ کو زندہ زمین میں دفن کرا دیا۔ اس وقت کے چالیس دن بعد معاویہ بن یزید سلطنت کو ترک کر کے جوار رحمت حق میں جا ملا۔

طبری میں مذکور ہے کہ عبید اللہ بن زیاد، معاویہ بن یزید کی بیعت کے لیے شہر بشہر اور قریہ قریہ گشت کرتا پھرتا تھا اور سب سے بیعت لے لی تھی۔ جب کوفہ سے بصرہ میں پہنچا تو معاویہ کے انتقال کی خبر پہنچی اہل بصرہ نے ابن زیاد پر ہجوم کیا اور بصرہ سے اُسے نکال دیا وہ بھاگ کر شام پہنچا یہاں بصریوں نے بنی عبد المطلب میں سے ایک شخص کے ہاتھ پر شہر کی حفاظت کے لیے بیعت کر لی اور باہم اتفاق کر کے کہا کہ تاوقتیکہ کوئی برحق خلیفہ نہ ہو اسی شخص کی اطاعت پر جانیں دے دو۔ اس شخص کا نام عامر بن سعد تھا۔

## حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کا تمام ممالک پر غلبہ

حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کو مکہ میں بہت بڑی قوت حاصل ہو گئی دن بدن لوگ جوق در جوق آتے اور آپ کے ہاتھ پر بیعت کرتے رہتے تھے۔ یہاں تک کہ امیر المومنین کے لقب سے مشہور ہو گئے مدینہ اور حجاز اور اس کے

پانچواں حسان بن مالک ارزن کا حاکم تھا۔ یہ سب کے سب حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے بیعت کرنے کی دلی خواہش رکھتے تھے۔ مگر حسان بن مالک چاہتا تھا کہ خالد بن معاویہ بن یزید سے بیعت کرنی چاہیے۔ شاید اس کی وجہ یہ تھی کہ خالد بن معاویہ نے اس سے کچھ مسلوک ہونے کا وعدہ کیا تھا۔ جب حصین بن نمیر مکہ سے یہاں آیا اور لوگوں کے دل ان کی ادائیں باہم مختلف پائیں تو کہا اے لوگو خالد کی بیعت کرو۔ کیونکہ میں نے بہت چاہا کہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کو ساتھ لاؤں اور تم سے بیعت کراؤں مگر وہ راضی نہیں ہوئے اتنے میں مروان بن الحکم مدینہ سے یہاں آ پہنچا اور لوگوں کو مختلف دیکھ کر خود بھی حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی بیعت کرنی چاہی۔ کیونکہ خالد بن معاویہ سولہ برس کا نوجوان تھا۔ اور لوگوں کو بھی ان کی بیعت پر ابھارا اور کہا اے لوگو خالد بن معاویہ خورد سال ناتجربہ کار ہے۔ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ ایک جہاندیدہ سردوگرم چشیدہ ابن عم پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم اور نواسہ صدیق اکبر ہے۔ میری رائے میں اس سے بیعت کرنا تمہاری بہبودی اور ترقی کا باعث ہے۔ اتنے میں عبیداللہ بن زیاد بھی آ پہنچا۔ کیونکہ یزید قتل امام حسین رضی اللہ عنہ سے اور اس کے بیت اللہ نہ جانے سے ازحد ناراض تھا اس بنا پر ابن زیاد، یزید اور ان کی اولاد سے بہت ناخوش رہتا تھا اصل کتاب میں اس کی ناخوشی کی وجہ طول طویل لکھی ہے یہاں اختصاراً ذکر کیا گیا۔

## ابن زیاد کا اہل شام کے سامنے یزید کی برائیاں بیان کرنا

الغرض عبیداللہ نے سب لوگوں کو جمع کر کے کہا خلافت کی بابت میں سب سے بڑا رکن مدبر اور جہاندیدہ خلیفہ کا ہونا سمجھتا ہوں جس کو حرب وصلح میں بہت بڑا تجربہ حاصل ہو۔

پس بہت سے لوگوں کو فریفتہ کر کے مروان کے پاس لے گیا۔ مروان کی خواہش حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی بیعت کی خواستگاری کی اور منبر پر چڑھ کر یزید کی بے حد برائیاں کر کے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے محامد بیان کیے اس مجلس میں خالد بن معاویہ بھی موجود تھا۔ یزید کے ذمائم سن کر مجلس سے کھڑا ہو گیا اور کہنے لگا لوگو، دیکھو میرے دادا یزید نے ضحاک کے ساتھ کتنی نیکیاں کیں آج یہ ان کو گالیاں دیتا ہے خالد کے اٹھتے ہی شام کے تین بڑے بڑے سردار ایک ولید بن عتبہ دوسرا یزید بن حبان تیسرا سفیان اٹھ کھڑے ہوئے اور ضحاک کو طعن و تشنیع کر کے کہنے لگے واہ صاحب یزید کی نعمت و دولت کا یہی شکر یہ ہے جو تم ادا کر رہے ہو۔

ابن زبیر کو کیا طاقت جو سلطنت کا مالک ہو، اول تو وہ خلافت کی اہلیت ہی نہیں رکھتا دوسرے بنی امیہ کا ان کی خلافت پر راضی ہونا غیر ممکن بات ہے کیونکہ حضرت عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ ان میں شہید کئے گئے ہیں تم کو تو اس وقت مناسب یہ ہے کہ جہاں تک ہو سکے بنی امیہ کی تائید کرو اور یہ سلطنت ان سے نہ جانے دو، نہ یہ کہ ان کی موروثی سلطنت ان کے قبضہ سے نکال کر اس کے دشمنوں کو تفویض کر دو یہ سنکر عمرو بن الحکم جو لشکر کے سرداروں میں سے ایک با شوکت سردار تھا اٹھا اور کہنے لگا یہ حق حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ ہی کا ہے کیونکہ وہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے قریبی ہیں قطع نظر اس کے وہ ایک باشعور اور زبردست عالم اور دانا ترشخص ہے قریش جو تمام قبائل عرب میں برگزیدہ قبیلہ گنا جاتا ہے وہ اس میں ایک مسلم شخص ہے۔

پس اس وقت میں بھی ضحاک کی رائے کی تائید کرتا ہوں کہ خلافت کے حق دار حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما ہی ہیں اس تقریر سے شامیوں پر کچھ ایسا

پڑا کہ تمام اہل شام نے اس سے بیعت کر لی۔ حمص کے رہنے والوں نے نعمان بن بشیر کے ہاتھ پر قسرین کے آدمیوں نے زفر بن الحارث کے ہاتھ پر فلسطین کے اہالیان نے بابل بن قیس کے ساتھ بیعت کی اسی طرح باقی تمام شامیوں نے اپنے اپنے سرداروں سے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کے لیے بیعت کی اب تو عراق، بصرہ، کوفہ، یمن، مکہ مدینہ اور تمام ممالک مغرب حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہ کے حیطہ تصرف میں آئی ایک ذرا سا قصہ درمیان میں اور رہ گیا ہے کہ جب ضحاک نے منبر پر چڑھے ہوئے ان تینوں یزید کے دوستوں کی گفتگو سنی تو اپنے پیادوں کو حکم فرمایا کہ ان تینوں مفسدوں کو گرفتار کر کے قید خانہ میں لے جاؤ کیونکہ یہ لوگ خالد بن یزید کی پاسداری کرتے ہیں پیادوں نے اپنے سردار کا حکم سنتے ہی ان تینوں شخصوں یعنی خالد اور سفیان اور ولید کو پکڑ لیا اور گھسیٹتے ہوئے قید خانہ کی طرف لے گئے لوگوں میں آشوب اور شور و فغاں برپا ہوا چاروں طرف سے ضحاک پر پتھر برسنے لگے ضحاک منبر پر سے اتر آیا اور ادھر مروان اور عبیداللہ مسجد کے ایک گوشہ میں باہم بیٹھے مصلحت کر رہے تھے عبیداللہ نے مروان سے کہا جب تک غوغا سے لوگ آسودہ نہ ہو ہم اپنے کام سے فارغ ہو جائیں غرضکہ اس دن تمام رات دمشق میں ہائے ہوئے اور شور و فغاں رہا۔

ضحاک تو رات کے وقت بنی امیہ کے خوف سے اپنے لوگوں کے ساتھ جن کا ''مرج راہ'' کا لقب تھا چل دیا دوسرے روز آدمی پھر جمع ہوئے اور باہم مشورے اور تدبیریں کر کے کہنے لگے کہ اگر ہم اس وقت اپنی خواہش اور خوشی کے موافق خالد کی بیعت کرتے ہیں تو تمام مسلمانوں کی مخالفت سے بے حد شرم آتی ہے کیونکہ تمام جہان نے حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی بیعت پر اتفاق کر لیا ہے اور اگر خالد کی بیعت ترک کرتے ہیں تو بنی امیہ سے حکومت باہر جاتی ہے۔

## ابن زیاد کے مشورہ سے مروان کی بیعت

اسی اثناء میں ابن زیاد آیا سرداران دمشق نے کہا آؤ ابن زیاد سے بھی اس باب میں مشورہ کرتے ہیں کہ دیکھیں وہ کیا کہتا ہے۔ پس سب نے عبیداللہ بن زیاد سے کہا کہ تو اس باب میں ہمیں کیا مشورہ دیتا ہے۔ ابن زیاد بولا اے لوگو! حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی خلافت پر اس سے بیعت کرنا اور بنی امیہ وارثان خلافت کو محروم رکھنا عقلاً نامناسب بات ہے اس حکومت کو بنی امیہ سے خارج کرنا سزاوار نہیں کیونکہ اے شامیو حضرت معاویہ بن ابی سفیان رضی اللہ عنہ کے ہمراہ ہو کر کئی دفعہ کی چڑھائی اور فوج کشی کے بعد اور بے حد جان کاہیوں اور بڑی دشوار گزار گھاٹیوں کے طے کرنے کے پیچھے یہ سلطنت بلا شرکت غیر تمہارے لیے راست اور درست ہوئی ہے آپ اس کو اپنے خاندان سے دور کرنا بعینہ ایسا ہے جیسا اپنے آباؤ اجداد کو باطل اور بیہودہ جاننا۔

پس میری رائے میں حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ این معنی کہ مستحق خلافت نہیں معلوم ہوتا۔ رہا خالد بن معاویہ بن یزید اگر تم اسے خلیفہ بنانا چاہتے ہو تو اس کی خلافت میں بھی مجھے کلام ہے کیونکہ وہ نوجوان آدمی ہے مملکت کے فراز ونشیب اچھی طرح سمجھ نہیں سکتا اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے بسر نہ آ سکے گا آج خلافت ایسے شخص کو ہونی مناسب ہے جو حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہ پر غالب ہو اور میں اس کام کے لیے بجز مروان کے اور کسی کو لائق نہیں دیکھتا۔

جب عبیداللہ بن زیاد نے یہ بلا خیز افسوں پھونکا تو تمام حاضرین کو مستحسن معلوم ہوا سب نے اسی وقت مروان سے خلافت پر بیعت کی اور تخت حکومت پر بٹھایا مگر ضحاک بن قیس کو (جس کا سابق میں کچھ ذکر ہو چکا ہے) مروان کا خلیفہ ہونا شاق گزرا اور کہا میں تو مروان کی خلافت پر جیتے جی کبھی راضی نہ ہوں گا

جو سردار حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے بیعت کر چکے تھے اور جن کا مفصل قصہ معہ نام ونشان پہلے گزر چکا ہے ضحاک بن قیس نے ان سے اور نیز حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے سپاہ طلب کی ادھر مروان نے سپاہ ودمشق کے ساتھ ضحاک پر چڑھائی کی اور عبیداللہ بن زیاد کو سپہ سالار بنایا پورے بیس روز تک ضحاک سے سخت لڑائی رہی آخر کار ضحاک اور دوسرے شام کے سردار جو ممالک شام پر قابض تھے تاب حرب نہ لا کر بھاگ نکلے اور ضحاک قتل کیا گیا اب تو تمام شام کا ملک مروان کے تصرف میں آیا ہر ایک طرف ایک نیا امیر بنا کر بھیجا اس کے بعد مروان نے ایک نیا ظلم اپنی جان پر توڑا کہ نعمان بن بشیر انصاری کو جو خفیہ طور پر لوگوں کو حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی بیعت کی ترغیب دیتا تھا قتل کر ڈالا یہ واقعہ ۶۴ھ ہجری میں ہوا۔

## قتل حسین رضی اللہ عنہ کے بدلہ کے جنگ

محرم ۶۵ھ ہجری میں سلیمان بن صردہ خزاعی اور مسیّب بن نجبہ نے حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے خون کا عوض لینے کے لیے لئے کوفہ میں خروج کیا اور سوار و پیادے ملا کر ایک لاکھ آدمی کے قریب ان کے ساتھ جمع ہو گئے مگر جب سلیمان نے نکل کر شام کی جانب کوچ کیا تو دس ہزار لوگوں کے علاوہ اور کسی نے اس کی ہمراہی نہ کی سب اپنے گھروں میں جا بیٹھے۔ مروان نے ان کے مقابلہ میں ابن زیاد کو تیس ہزار سواروں کے ساتھ بھیجا اور سلیمان بن صردہ اور مسیّب بن نجبہ اور ابن زیاد کے درمیان خوب جدال وقتال ہوا مگر یہ بیچارے صرف دس ہزار نفر اور وہ کمبخت تیس ہزار سوار کہاں تک لڑیں اور کب تک جانیں توڑیں انجام کار ابن زیاد نے ان دونوں کو عراق کی ایک بڑی جماعت کے ساتھ قتل کر ڈالا اور انہیں دنوں میں مروان بھی مر گیا۔

## کوفیوں کی ندامت

ترجمہ متعارف طبری میں یہ قصہ بہت طول طویل مرقوم ہے چونکہ ہمیں ہر جگہ اختصار منظور ہے لہٰذا یہاں بھی مجملاً تھوڑا سا بیان ہوتا ہے۔

واضح ہو کہ حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ ۶۱ ہجری میں شہید ہوئے کوفیوں نے آپ کو اور آپ کے بھائی حضرت مسلم بن عقیل رضی اللہ عنہ کو بلا کر شہید کرا دیا جیسا کہ سابق میں مفصلاً معلوم ہو چکا پر اُسی روز سے تمام کوفی اپنی کرتوت پر بے حد نادم تھے اور دل میں کہتے تھے فی الواقع ہم نے بڑی خطا کی کہ اولاد رسول اور جگر گوشہ بتول کو ناحق شہید کرا دیا اب اس کی تلافی اور تدارک میں کوئی ایسا کام کرنا چاہیے جس سے یہ ندامت مٹ جائے چنانچہ انھوں نے ایک شخص سلیمان بن صروہ نامی کو اپنا امیر بنایا اور چار برس تک خفیہ طور پر بیعت لیتے اور زکوٰۃ و صدقات کے مال لے لے کر جمع کرتے رہے جب بہت سے لوگ شام کے ہر شہر اور اس کے اکناف و اطراف سے جمع ہوئے تو انہوں نے دعویٰ خون حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ آشکارا کیا ۶۴ھ ہجری میں جبکہ یزید مر چکا اور عبیداللہ بن زیاد نے لشکر شام کو عراق میں بھیج دیا اور شام بالکل خالی رہا تو یہ لوگ سلیمان کے پاس جمع ہوئے اور عبیداللہ بن زیاد جس کا مفصل قصہ آئندہ آتا ہے مکہ سے کوفہ آیا اور کوفیوں کے ارادہ سے مطلع ہو کر کہنے لگا کہ اے لوگو اگر تمہیں حسین رضی اللہ عنہ کے خون کا دعوی ہے تو کیوں نہیں نکلتے اور خون حسین کا مطالبہ کیوں نہیں کرتے یہ وقت پھر کاہے کو ہاتھ آئے گا کیونکہ ملک خالی اور بالکل غیر آباد ہے لوگوں نے کہا ہم کیا کریں ہمارے اختیار کی باگ سلیمان کے ہاتھ میں ہے جس طرف چاہے پھیر دے۔

مختار نے سلیمان کو دیکھا اور کہا اے سلیمان باہر کیوں نہیں نکلتا توقف

کی کیا وجہ ہے اس وقت جہان بے امام ہے اگر مبادا کل کوئی امام آ کر کوفیوں سے بیعت لے لے تو اس وقت خروج میسر نہ ہوگا اور دل کی دل ہی میں رہ جائے گی سلیمان نے جواب دیا اے مختار ابھی نکلنے کا وقت نہیں آیا مختار نے لوگوں سے کہا اے لوگو سلیمان بوڑھا مسلوب العقل مختلط الحواس ہے وہ لڑائی نہیں کر سکتا مجھے حضرت محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ نے ایک خط لکھ کر دیا ہے دیکھو اس میں لکھا ہے کہ یہ خط شیعوں کو جا کر دکھلا اور ان لوگوں سے جو ہماری بیعت کا غاشیہ جان کے مونڈھوں پر ڈالے ہوئے ہیں کہہ کر اپنی جانیں ہم پر فدا کریں اور حسین رضی اللہ عنہ کے خون کے طالب ہوں۔

## مختار کی اطاعت

شیعہ سلیمان سے برگشتہ ہو کر مختار کی اطاعت پر باہم متفق ہو گئے یہاں سات روز کے بعد عبداللہ بن یزید انصاری حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی طرف سے کوفہ کی حکومت اور ریاست پر پہنچا مختار نے کہا دیکھو سلیمان اگر اس کام میں سستی اور تقصیر نہ کرتا تو حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کا امیر یہاں کا ہے کو آتے جنہوں نے مختار کی بیعت کر لی تھی انہوں نے اس سے کہا کہ ہم تیرے ہی ساتھ خروج کر کے جانیں دیں گے۔ سلیمان نے جب سنا کہ مختار خروج کا ارادہ رکھتا ہے تو آپ بھی اپنے ساتھیوں کو لے کر خروج کا مصمم ارادہ کیا اسی اثناء میں یہ بھی خبر آئی کہ مروان نے عبیداللہ بن زیاد کو سپہ سالار بنا کر کوفہ کا امیر کر کے بھیجا ہے عبداللہ بن یزید انصاری سے جو حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کا عامل تھا ایک شخص نے کہا کہ اے عبداللہ اپنی امارت کی حفاظت کرو۔ ورنہ اس شہر میں خارجیوں کا ہجوم ہے۔ ایک جماعت تو سلیمان بن صرد کے ساتھ اور دوسرا گروہ مختار کے ساتھ متفق ہے اب وہ عنقریب تجھ پر خروج کریں گے عبداللہ

بن یزید انصاری نے جواب دیا کہ میں سلیمان سے نہ لڑوں گا تاوقتیکہ وہ خود مجھ سے لڑائی نہ کرے یہ کہہ کر مسجد میں آیا اور لوگوں کو جمع کر کے کہا تم لوگ جانتے ہو کہ نہ میں نے حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی خونریزی کی نہ ان کے قتل پر راضی تھا پھر مجھ پر خروج کا کیا باعث اگر حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے خون کا مطالبہ کرتے ہو تو عبیداللہ بن زیاد سے کرو کیونکہ اس کی گردن پر امام کا خون ہے اور وہ اب تمہارے قتل کے لئے چلا آتا ہے تم سب ملکر اس سے امام کے خون کا مطالبہ کرو میں بھی حتی الامکان تمہاری مدد کروں گا۔

حاضرین سن کر کہنے لگے امیر بات تو ٹھیک کہتا ہے۔ عبیداللہ بن زیاد ہی سے قتال وجدال کرنا چاہیے اسی موذی نے حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو قتل کیا اور ان کے معصوم بچوں کے پیاسے گلوں پر چھریاں چلائیں پھر تو سلیمان اور مختار علیحدہ علیحدہ اور باری باری سے عبداللہ بن یزید انصاری کے سلام کو آتے تھے اور مختار حضرت محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ برادر حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی طرف سے جھوٹی باتیں بنا کر لگایا کرتا تھا۔

## ضروری وضاحت

یہ بھی یاد رہے کہ مختار، عبید ثقفی کا بیٹا ہے مختار کے عبیدہ کو حضرت امیر المومنین عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ نے عراق کا امیر بنایا تھا امام واقعہ الحر جو اہل عجم کے ساتھ ہوا تھا اس میں اسے سفید ہاتھی نے مار ڈالا تھا اس زمانہ میں مختار صغیر سن تھا حضرت مسلم بن عقیل رضی اللہ عنہ اول اُسی کے گھر میں رونق افروز ہوئے تھے جب عبید اللہ بن زیاد بصرہ سے کوفہ آیا تھا تو حضرت مسلم رضی اللہ عنہ مختار کے گھر سے نکل کر ہانی بن عروہ کے گھر میں چلے گئے تھے۔ ابن زیاد نے اس وقت مختار کو قید کر لیا تھا مگر حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے شہید ہونے کے بعد یزید نے ابن زیاد کو لکھ بھیجا

تھا کہ مختار کو جیل سے رہائی دے۔

## مختار کی شرائط

مختار قید سے نجات پا کر اپنی بہن کے وسیلہ سے جو حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں مکہ چلا گیا وہاں حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے اپنی بیعت کے لئے اسے بلایا مختار نے کہا میں بیعت کرنے کو تیار ہوں مگر دو شرطوں سے ایک یہ کہ تو مجھ سے کوئی بھید اور راز مخفی نہ رکھے گا اور میں جب چاہوں بلا اذن دربار میں چلا آؤ مجھے کسی قسم کی کوئی روک ٹوک نہ ہوگی۔ دوسرے یہ کہ جب تجھے فتح ممالک میسر ہو تو مجھے ایک بڑا شہر ارزانی فرمائے چونکہ مختار ایک دلاور اور شجاع مرد تھا حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے ان دونوں شرطوں کو قبول کر لیا اور جب شام کی سپاہ حصین بن نمیر کی سرپرستی سے مکہ پر حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ سے جنگ کرنے آئی تو مختار نے بڑے بڑے رستمانہ کام کیے شامیوں میں سے دس پانچ نہیں بیس پچیس نہیں سینکڑوں ہزاروں کو تہ تیغ کر ڈالا اور جب یزید اور اس کا بیٹا معاویہ مر گیا تو حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کی رونق بازار زیادہ ہوگئی حجاز و بصرہ و یمن و کوفہ اور تمام مغرب کے شہر آپ کے زیر نگیں اور مطیع و منقاد ہوگئے اور جب بصرہ پر بخوبی تصرف ہوگیا تو حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ کو وہاں کا حاکم کیا اسوقت مختار کو کامل امید تھی کہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ مجھے کوفہ بھیجیں گے اور بحسب الوعدہ مجھے ہی کوفہ کا امیر بنائیں گے مگر جب حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ نے عبداللہ بن یزید انصاری کو کوفہ کی حکومت دیدی (جیسا کہ سابق میں واضح ہوگیا) تو مختار ناراض اور ناامید ہو کر مکہ سے چلا آیا اور یہ سن کر کہ کوفی سلیمان بن صرد سے بیعت کرتے ہیں خود کوفہ میں آپہنچا یہ روایت تو ترجمہ طبری کی ہے۔

## مختار کی ناراضگی کی وجہ

مگر مختصر طبری میں مختار کی خفگی اور ناراضی کی وجہ دوسری طرح لکھی ہے آخر میں یہ بھی لکھا ہے کہ اس کے بعد مختار حضرت محمد بن حنیفہ بن امیر المومنین علی کرم اللہ وجہہ سے اپنی امارت اور خلافت کے لیے در باب طلب خون حسین رضی اللہ عنہ ایک خط لکھوا کر کوفہ آیا۔

القصہ حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہ کے عامل عبداللہ بن یزید کے پہنچنے سے ایک ہفتہ پہلے مختار کوفہ آیا اور بیان کیا کہ مجھے حضرت محمد بن حنفیہ رضی اللہ عنہ نے یہاں اس لیے بھیجا ہے کہ سلیمان خروج میں تاخیر کرتا ہے تو تم لوگ میرا ساتھ دو تاکہ میں حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے خون کا مطالبہ کروں یہاں عبداللہ بن یزید عامل کوفہ کو اس بات کی خبر ہوئی یعنی عمرو بن سعد رے سے کوفہ آیا تھا رات کو گھر میں نہ رہ سکا اسی وقت عبداللہ بن یزید کے پاس آ کر کہا کہ سلیمان اور مختار خروج کی تیاری کر رہے ہیں تم ہوشیار رہو اور اپنی امارت کی حفاظت کرو عبداللہ نے کہا تاوقتیکہ وہ خود مجھ سے لڑائی نہ کریں گے میں کبھی پیش دستی نہ کروں گا۔

## بدلہ کے لیے جنگ

غرضکہ ۶۵ ہجری ربیع الاوّل کی پہلی تاریخ میں سلیمان اپنے یاروں کے ساتھ مسلح ہو کر موعد گاہ میں آیا یعنی کوفہ سے باہر ایک موضع معین کر کے تین شبانہ روز قیام کیا چنانچہ سلیمان کے ساتھ سولہ ہزار آدمیوں نے بیعت کر لی سلیمان نے کہا یہ وہی لوگ ہیں جنہوں نے حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ اور حضرت مسلم بن عقیل رضی اللہ عنہ کے ہاتھ پر بیعت کر کے خود ہی دشمنوں سے حوالہ کر دیا تھا ان کو نہ پاس عہد ہے نہ خیال وفا جب ان کے ساتھ انہوں نے ایسا کیا تو دیکھیں میرے ساتھ کیا کرتے ہیں بقول شخصے مصرع

شوخ با من تو چہ کردی کہ باد خواہی کرد۔

القصہ کوفہ اور دوسرے شہروں سے سلیمان کے پاس دس ہزار آزمودہ کار آدمی جمع ہو گئے اب آپس میں مشورہ کرنے لگے کہ سب سے پہلے کس سے مقابلہ کرنا چاہیے، بعض کی یہ رائے ٹھہری کہ پہلے عمرو بن سعد سے مقابلہ ہو کیونکہ اس نے حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کو قتل کیا ہے۔ سلیمان نے کہا یہ رائے ٹھیک نہیں عمرو بن سعد تو یزید کا محکوم اور مطیع تھا مناسب یوں معلوم ہوتا ہے کہ پہلے شام میں چل کر عبید اللہ بن زیاد سے جنگ کریں سب نے اس رائے کو پسند کیا اور شام کی جانب چل نکلے جب لب فرات پر پہنچے تو وہاں سے حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کی زیارت کے لیے گئے اور آپ کے مرقد شریف کے آگے کھڑے ہو کر نہایت زاری و تضرع کر کے استعذار اور استغفار کے طالب ہوئے اور ایسے گڑگڑا کر روئے کہ گنبد دوار کا بھی دل ہل گیا اور رات دن برابر گریہ و زاری کرتے رہے اس کا پورا قصہ طبری میں مذکور ہے۔

دوسرے دن نماز سے فارغ ہو کر شام کی طرف متوجہ ہوئے اور جب دو منزل راہ طے کر چکے تو تیسری منزل میں ایک شہر مرقیا نام میں پہنچے اس شہر میں زفر بن الحارث کلالی اور وہ لوگ جو ضحاک کی فوج میں سے شکست کھا کر بھاگے تھے اور جو حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے تابعوں میں سے تھے ساکن تھے انہوں نے جب فوج کو آتے دیکھا تو قلعہ کا دروازہ بند کر لیا مگر جب معلوم ہوا کہ شامیوں کا لشکر نہیں ہے بلکہ طالبان خون حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ ہیں تو قلعہ کا دروازہ کھول دیا اور ان کے لشکر کے لیے آب و دانہ اور چارہ سے مدد کی حتیٰ کہ ان لوگوں نے گھوڑوں کو کھلا پلا کر دوسری منزل کے لیے بھی ہمراہ لے لیا جب دوسرے روز کوچ کرنے لگے تو زفر بن الحارث جو قلعہ والوں کا

سردار تھا سلیمان سے ملنے کو آیا اور کہا میں تمہیں ایک بات کی نصیحت کرنے آیا ہوں کہ شامی تمہارے خروج کی خبر سن کر تمہارے قتال کے لیے چلے آتے ہیں وہ تم سے بہت زیادہ ہیں تم کو مناسب ہے کہ جلدی جلدی کوچ کر کے عین الورد شہر اپنے قبضہ میں کر لو اور اس کو اپنا پشت و پناہ بنا لو تا کہ تمہارے گھوڑے دانہ اور چارہ سے بے نیاز رہیں اگر تم ایسا نہ کرو گے تو تباہ ہو جاؤ گے۔

سلیمان اور دوسرے سرداروں نے یہ سن کر زفر بن الحارث کو دعائیں دیں اور بہت جلد کوچ کر کے شہر عین الورد کو لے لیا اتنے میں خبر آئی کہ سپاہ شام آ پہنچی اور ایک روزہ راہ پر اتری ہے سلیمان نے اپنے ہمراہیوں کو جمع کر کے خطبہ پڑھا اور کہا اگر میں کام آؤں تو میرے بعد تمہارا امیر میتب ہوگا اور اگر وہ بھی قتل ہو جائے تو اس کے بعد عبداللہ بن سعد امیر ہوئے اور اس کے پیچھے عبداللہ وال اور اس کے پیچھے رفاعہ بن شداد امیر ہو یہ کہہ کر چار سو جوانوں کو میتب کی سپردگی میں کر کے ابن زیاد کے مقدمۃ الجیش پر شب خون کرنے کے لیے بھیجا یہ شخص بڑا بہادر تھا صرف چار سو آدمیوں کو لے کر چلا اور چاروں طرف مقدمۃ الجیش کو گھیر کے حملہ کیا اور سب کو چن چن کر قتل کر ڈالا یہ خبر ابن زیاد کو پہنچی تو حصین بن نمیر کو بارہ ہزار آدمیوں کے ساتھ سلیمان کے مقابلہ کے لیے بھیجا۔

## سلیمان کی شکست

حصین بن نمیر نے اپنی فوج کو شہر عین الورد کے دروازہ پر لا ڈالا اور سلیمان کو بلا کر اوّل نصیحت کے طور پر کہا کہ مروان بن الحکم تو مر چکا اب اس کا بیٹا عبدالملک بادشاہوا ہے۔

اس زمانہ میں سب کے نزدیک دو ہی بڑے گروہ مانے جاتے ہیں ایک مروانی دوسرے حجازی مصری یمنی عراقی حجازی وغیرہ تو اپنا امام حضرت عبداللہ

بن زبیر رضی اللہ عنہ کو جانتے ہیں اور شامی عبدالملک بن مروان کو تم نہ تو مطیع حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کے ہو نہ عبدالملک بن مروان کے۔ پس جب تمہارا کوئی امام نہیں تو تم خارجی بے امام ٹھہرے۔

سلیمان نے جواب دیا ہمارا امام پیغمبر خدا کے خاندان سے ہے یعنی حضرت محمد بن حنیفہ بن علی کرم اللہ وجہہ ہم بے امام کیوں ہونے لگے۔ شامیوں تم کو مناسب ہے یا تو عبیداللہ بن زیاد کو ہمیں دے دو تا کہ ہم اس سے حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا خون کا بدلہ لیں اور عبدالملک بن مروان کو تخت خلافت سے اتار دیں پھر ہم اور تم باہم اتفاق کر کے خاندان پیغمبر میں سے جسے چاہیں خلیفہ بنائیں یا ہم سے جنگ کرو۔ حصین بھلا اس بات کو کب سننے والا تھا لڑائی کی ٹھانی اور جنگ شروع ہو گئی ایک روز شام تک لڑائی رہی دوسرے روز شامیوں کی مدد کے لیے شرحبیل آٹھ ہزار مسلح جوانوں کے ساتھ آ پہنچا اور اس روز بھی شام تک لڑائی ہوتی رہی اسی طرح کئی روز تک لڑائی ہوتی رہی اور عبیداللہ بن زیاد روز مرہ شامیوں کی مدد کے لیے فوج بھیجتا رہا آخر کار سلیمان حصین کے ہاتھ سے مارا گیا اور اس کے بعد مسیّب نے بھی جام مرگ چکھا پھر عبداللہ بن سعد نے جھنڈا اٹھایا اور وہ بھی اسی روز مارا گیا پھر رفاعہ نے جھنڈا لیا اور بڑی جانبازی سے لڑتا رہا شام تک طرفین سے ہزاروں آدمی لڑائی میں کام آئے۔

## رات کی تاریکی میں فرار

رفاعہ نے نا امید ہو کر کہا اب ہم میں کوئی ایسا نہیں رہا جو دشمن کا مقابلہ کر سکے جو تھے وہ علف تیغ بن گئے ہم کو یہ بھی امید نہیں کہ کہیں سے مدد آئے اور کوئی ہمارا خبر گیر نہ ہو یہ سوچ کر اپنے بقیہ رفقاء کے ساتھ شب کی تاریکی میں بھاگ نکلا اور رات ہی کو ندی سے پار ہو گیا۔

جب صبح ہوئی اور قریب دس کوس کے راہ طے کی تو رفاعہ کے ساتھ دو ہزار سے زائد آدمی رہ گئے تھے ہاں جب روز روشن ہوا اور قلعہ سے کوئی باہر نہ نکلا تو شامیوں کو معلوم ہو گیا کہ مقابلہ میں ہزیمت کھا کر بھاگ گئے ہیں۔ پس عبید اللہ بن زیاد اور عبدالملک بن مروان کو فتح کی مبارک بھیجی دوسرے روز رفاعہ شہر مرقیا میں آیا زفر بن حارث (جس کا پہلے قصہ گزر چکا ہے) قلعہ سے باہر آیا اور ان کی تعزیت کی جو لوگ زخمی تھے ان کے زخموں کی مرہم پٹی میں مشغول ہوا رفاعہ نو روز مہمان رہ کر کوفہ پہنچا اسی سال میں بصرہ میں بھی ابن زبیر کے عاملوں سے خوارج نے بہت کشت وخون کیا مگر انجام کار خوارج کو شکست ہوئی اور بصرہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ ہی کے تصرف میں رہا۔

## مختار کے خروج کا ذکر

واضح ہو کہ عبداللہ بن زید انصاری نے جو کوفہ کا عامل اور حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہ کا نائب تھا۔ مختار کو ایک مدت سے قید کر رکھا تھا۔ جب رفاعہ بن شداد شامیوں سے شکست کھا کر کوفہ پہنچا تو مختار نے رفاعہ اور دوسرے سرداروں کو ایک رقعہ بایں مضمون لکھا کہ اس شکست سے رنجیدہ نہ ہو جہاد کی نیت کر لو اگر میں نے قید سے رہائی پائی تو اہل شام کی اس قدر خون ریزی کروں گا۔ جس قدر بنی اسرائیل کی حضرت یحییٰ بن زکریا علیہ السلام کے خون کی عوض خون ریزی کی گئی تھی۔ رفاعہ اور اس کے ساتھی دلجوئی اور تسلی کے تہ دل سے مشکور ہوئے۔ اور دعائیں دے کر بایں مضمون پیام بھیجا کہ اگر آپ فرمائیں تو قید خانہ سے نکال کر اپنے ہمراہ لے آئیں۔ مختار نے کہا میں حیلہ ومکر کے ساتھ قید خانہ سے نکلنا مناسب نہیں سمجھتا۔ پس رفاعہ اپنے ہوشیار مخصوص ساتھیوں کے ساتھ جیل میں آیا اور مختار سے بیعت کی۔

## مختار کی جیل سے رہائی

مختار نے ایک خط حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ اپنی بہن کے شوہر کو اپنی خلاصی اور رہائی کی بابت مکہ روانہ کیا۔ ادھر حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہ نے بطور خود اپنے عامل عبداللہ بن زید کو لکھ بھیجا کہ مختار کو چھوڑ دو۔ عبداللہ عامل کوفہ نے مختار کو قید سے رہائی تو دی مگر اس بات کی قسم بھی لے لی کہ جب تک میں کوفہ کا حاکم رہوں تو یہاں سے خروج نہ کرنا۔ مختار اپنے گھر میں بیٹھے بیٹھے خفیہ طور پر لوگوں سے بیعت لیتا رہا۔

## مختار کی بیعت

۶۶ھ چھیاسٹھ میں حضرت ابن زبیر رضی اللہ عنہ نے عبداللہ بن زید کو کوفہ کی ولایت سے معزول کر کے بجائے اس کے عبداللہ بن مطیع کو مقرر کر کے بھیجا عبداللہ بن بن مطیع کے آنے سے پہلے ہی بہت سے کوفی مختار سے بیعت کر چکے تھے۔ ایاز بن مضارب نے عبداللہ بن مطیع کے پاس آ کر بیان کیا کہ ایک انبوہ کثیر اور جم غفیر نے مختار سے بیعت کر لی ہے۔ اگر تھوڑے دن بھی اس وطیرہ پر رہیں گے تو شہر میں ایک بہت بڑا آشوب اور تہلکہ پڑ جائے گا۔ مصلحت وقت اس میں ہے کہ اُسے اپنے حضور میں بلا کر قید کر دے تا کہ اس فتنہ کی خاک دب جائے۔ عبداللہ بن مطیع نے حسین بن عبداللہ اور زائدہ بن قدامہ کو مختار کے بلانے کو بھیجا زائدہ بن قدامہ مختار کا چچیرا بھائی تھا۔ اس نے اشارتاً مختار کو اس بات سے آگاہ کر دیا۔ چنانچہ مختار بیماری کا بہانہ کر کے گھر سے باہر نہ نکلا دونوں قاصد بے نیل مرام عبداللہ بن مطیع کے پاس آئے اور مختار کی بیماری کا اظہار کیا۔ یہاں مختار نے اپنے شیعہ کو جمع کر کے کہا کہ مجھے امیر قید کرنے کے لئے بلاتا ہے۔ اب خروج میں توقف کرنا مصلحت کے خلاف معلوم ہوتا ہے۔ ان سب میں سے سعد

بن سعد نے کہا ہم تو تیرے مطیع فرمان ہیں مگر مصلحت وقت سمجھ کر اس قدر التماس کرتے ہیں کہ تو ہمیں صرف دس روز کی مہلت دے تاکہ ہم اپنے لوگوں کو جمع کرلیں۔ جنگ کے اسباب فوج کے ہتھیار اور دوسرے لوازم جنگ مہیا کرلیں ہر چند کہ ان لوگوں کے پاس لڑائی کے ہتھیار اور جنگ کے اسباب مہیا تھے مہلت چاہنے کی یہ وجہ تھی کہ مختار جو کہتا ہے کہ مجھے حضرت محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ نے خلیفہ بنا کر بھیجا ہے اور حکم فرمایا ہے کہ امام حسین رضی اللہ عنہ کے خون کا مطالبہ کر ایسا نہ ہو کہ اس امر میں کاذب اور دروغ گو نکلے اس قدر فرصت میں شاید کوئی حال اس کا دریافت ہو جائے۔ مختار نے سعد کی یہ گفتگو سن کر کہا بھلا اگر مجھے امیر بلا کر قید کر لے تو میں کیا کروں انہوں نے جواب دیا تو قید سے نہ گھبرا بلکہ مطمئن رہ اگر امیر نے تجھے قید کر دیا تو ہم چھڑا لیں گے یہ کہہ کر مختار کے پاس سے سب کے سب کھڑے ہو گئے اور حضرت محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ کی خدمت میں قاصدوں کو بھیجا تاکہ دریافت کریں کہ مختار کو آپ نے امام حسین رضی اللہ عنہ کے خون کے مطالبہ کے لیے بھیجا ہے یا وہ خود اس کا مدعی ہے۔ جب کوفیوں کے قاصد حضرت محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ کے پاس آئے اور امر معلومہ کے دریافت کرنے میں بحث و خوض شروع کی تو حضرت محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا بلاشبہ ہم سب پر خون حضرت سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا مطالبہ واجب ہے۔ قاصدوں نے حضرت محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ کا بعینہٖ جواب شیعہ سے بیان کیا۔ پس سارے کوفی دل و جان سے مختار کے مطیع ہو گئے اور تجدید بیعت کی مختار نے کہا۔ پہلے پہل میری خلافت اور حضرت محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ کی طرف سے مختار ہونے میں تمہیں شک تھا۔ جب وہ شک جاتا رہا اور یقین ہو گیا تو اب خروج میں دیر نہ کرو اور توقف کو جائز نہ رکھو کیونکہ تاخیر میں بے حد آفتیں ہیں۔ کوفیوں نے جواب دیا۔ ہم تو پہلے ہی سے

حضور کے فرمانبردار ہیں لیکن ابراہیم اشتر جو کہ کوفہ کا سردار ہے۔ جب تک ہمارے ساتھ نہ ہوگا۔ یہ مہم مشکل سے انجام کو پہنچے گی۔ چنانچہ کوفیوں نے عامر بن شراجیل الشیعی کو ابراہیم اشتر کے پاس بھیجا اور اپنا دلی راز اور مخفی بھید اس سے بیان کیا اور کہلا بھیجا ہم حضرت سیّدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کے خون کے مطالبہ میں اپنی عزیز جانیں اپنے محبوب مال فدا کرنے کو حاضر ہیں تو بھی ہماری مدد کر، ابراہیم نے کہا بہتر ہے میں تمہاری مدد کو حاضر ہوں مگر بایں شرط کہ تم مجھے اپنا امیر بناؤ کوفیوں نے کہا یہ تو ہم سے کبھی نہ ہوگا۔ کیونکہ ہمارے امام محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ ہیں انہوں نے مختار کو خلیفہ کر کے بھیجا ہے جس سے ہم پہلے ہی بیعت کر چکے ہیں۔ ابراہیم نے کہا اچھا، اس وقت تو جاؤ۔ میں بھی اس میں کچھ فکر کرتا ہوں دوسرے روز مختار خود دس آدمیوں کو اپنے ساتھ لے کر ابراہیم اشتر کے مکان پر آیا۔ اس وقت ابراہیم مصلے پر بیٹھا ہوا تھا۔ مختار بھی اس کے سامنے جا بیٹھا اور حضرت محمد بن حنیفہ رضی اللہ عنہ کا خط نکال کر پڑھنے لگا۔ اس میں لکھا ہوا تھا کہ مختار کو میں نے کوفہ اس لیے روانہ کیا ہے کہ کوفیوں نے میرے نام پر بیعت لے اے ابراہیم جس طرح تیرا والد ہمارے شیعہ میں سے تھا تجھ کو بھی چاہیے کہ میرے مختار سے بیعت کرے تاکہ یہ کام بہت جلد درستی پائے۔ مختار نے کہا میں وعدہ کرتا ہوں کہ کوفہ کے علاوہ جس قدر فتوحات میسر ہوں گی۔ وہ سب تیرے لیے ہے اور میں اس امر پر خدا اور رسول کو گواہ کرتا ہوں۔ ابراہیم نے حاضرین جلسہ سے کہا کیوں صاحبو تم نے سن لیا مختار کیا کہتا ہے۔ سترہ آدمیوں نے گواہی دی کہ بیشک ہم اس بات کے گواہ ہیں کہ مختار نے جو کچھ کہا ہے وہ اسے ضرور وفا کرے گا۔ یہ سن کر ابراہیم کھڑا ہو گیا اور مختار سے بیعت کر کے اپنی جگہ مصلے پر بٹھا دیا اور آپ اس کے آگے شاگردوں کی طرح مؤدب ہو بیٹھا۔ اس کے بعد مختار اپنے

ہمراہیوں سمیت چلا آیا اور دوسرے روز پھر ایک قاصد بھیج کر وعدہ خروج درست کیا۔

## امیر کوفہ سے مختار کی جنگ

عبداللہ بن مطیع امیر کوفہ کو ان لوگوں کے خروج کی اطلاع ہوئی کوفہ میں سات محلے مشہور و معروف تھے عبداللہ نے پانچ سو مسلح ہر محلہ میں مقرر کر کے حکم فرمادیا کہ جس کسی کی آہٹ پاؤ اور حرکت دیکھو فوراً سر اڑا دو جب وہ رات جس میں خروج کا وعدہ ہو گیا تھا۔ آئی تو تمام اہالیان کوفہ مغرب کی نماز پڑھ کر ابراہیم کے مکان پر جمع ہونے لگے اور ہتھیار لگا کر زرہیں پہن کر تلواریں میان کر کے بغل میں دبائے ہوئے آپہنچے جب تھوڑی سی رات آئی تو ابراہیم ایک جم غفیر کے ساتھ مختار کے مکان کی جانب چل نکلا اور ابھی تھوڑی ہی راہ چلا ہو گا کہ ایاز بن مضارب جو عبداللہ بن مطیع حاکم کوفہ کا ہم نشین تھا۔ ابراہیم کے آگے آیا۔ ابراہیم نے اس کے ایک ایسا تیر سینہ پر مارا کہ پشت کی طرف سے نکل گیا اور اس کے یار وہاں سے بھاگ کر عبداللہ بن مطیع کے پاس گئے اور یہ واقعہ بیان کیا ادھر مختار ہتھیار لگائے ہوئے گھر سے باہر نکلا اور اس سے پہلے باہم مقرر کر لیا تھا۔ کہ جب آواز "یا آل طالب دم الحسین" کی سنو تو اپنے اپنے گھروں سے نکل کر میدان میں جمع ہو جاؤ۔ اس بناء پر مختار نے چند لوگوں کو روانہ کیا کہ ہر ہر محلہ میں ان لفظوں سے آواز دیں تا کہ آدمی گھروں سے نکل کر جمع ہو جائیں اور مختار کے مکان پر پہنچیں۔ ابراہیم نے کہا یہ بات ٹھیک نہیں معلوم ہوتی۔ عبداللہ بن مطیع نے ہر محلہ میں پانچ سو سوار معین کیے ہیں اگر ان لوگوں کی آہٹ پائیں گے تو ضرور قتل کے درپے ہوں گے۔ بہتر یہ معلوم ہوتا ہے کہ میں خود لوگوں کو جمع کرنے جاؤں اور تم یہیں کھڑے ہو، تا کہ جو لوگ آتے جائیں وہ تمہارے پاس

جمع ہوتے رہیں۔ ابراہیم اپنے ساتھیوں کو ہمراہ لے کر ایک محلہ میں گیا اور آواز دی سب کے سب باہر نکل آئے جب آخر محلہ میں آیا اور آواز دی وہاں ایک شخص قیس نامی عبداللہ بن مطیع کی جانب سے پانچ سو سواروں کے ساتھ موجود تھا۔ ابراہیم کے مقابل ہوا۔ مگر ابراہیم نے بہت جلد اسے شکست دے دی اور ایک خلق کو قتل کر ڈالا۔ ابراہیم اسی طرح ہر محلہ میں جاتا اور آدمی اس کی آواز پر جمع ہوتے جاتے اور عامل کوفہ کے پانچ سو متعینہ سوار سے لڑائی ہوتی جاتی اور ابراہیم ہر ایک کو شکست دیتا چلا جاتا۔ حتیٰ کہ صبح کو بہت سے آدمی جمع ہوئے اور امیر کوفہ کے دروازہ پر جا کر ہجوم کیا اور کہا مختار نے خروج کیا ہے۔

## تمام کوفہ پر مختار کا قبضہ

ہر چند کہ قصہ دراز ہے مگر مختصر یہ ہے کہ عبداللہ بن مطیع نے چند بار مختار کے مقابلہ کے لیے فوج کثیر بھیجی مگر ہر مرتبہ امیر کوفہ کی فوج کو شکست ہوتی تھی۔ ہزاروں آدمیوں کی خونریزی ہوئی۔ آخر کار عبداللہ بن مطیع نے قلعہ کا دروازہ بند کر لیا اور امان کا خواستگار ہو کر نکل آیا۔ اور وہاں سے بصرہ چلا گیا۔ مختار نے کوفہ کے جملہ خزائن و دفائن پر قبضہ کر لیا۔ اور انصاف و داد کا بچھونا بچھایا اور تمام امراء و رؤسا کو نامے لکھ بھیجے کہ اب میں کوفہ کا حاکم ہوں۔ سب لوگ میری آ کر بیعت کریں اور انصاف کا جامہ پہن کر داد گستر بنیں۔ مختار صبح کی نماز پڑھ کر ظہر تک داد و دہشتی کرتا اور اپنے آپ کو خلیفہ المہدی کہتا تھا۔ یہ واقعہ ۶۶ھ میں واقع ہوا۔

## ابن زیاد سے جنگ

اس کے بعد کئی اور معرکہ جدال و قتال کے درمیان میں آئے اور سب سے بڑا معرکہ یزید بن اسدی کا ہے۔ منجملہ مبارزان مختار سے ایک بڑا مبارز

